اوم

# اتھ تیس اکشری کاویہ آرنبہ



## کالورام کرت

آج کل بیت بازی کا بہت رواج ہے اسلئے یہ سی حرفی بنائی جاتی ہے کہ بہت سے لوگ سناتن سِدھانتوں پر بھی حملہ کر کے کھنڈن کیا کرتے ہیں۔ اُن کے بارہ میں کچھ قدری جواب [illegible] گیا ہے

آریہ سمت [illegible]۱۰۵۳۰۰۲

بکرمی سمت ۱۹۵۸ - دیانندی سمت [illegible]

مطبع ستیہ دھرم پرچارک جلندھر شہر میں مہاشے منشی رام جگیاسو کے اہتمام میں چھپا اور شائع ہوا

کالورام کہاں جنہوں وہ آیا ہی خالی کون جا جہاں سدا رہوندا

ت

تس پرمیشور دے پاجھ جیکر دہرم راج چتر گپت بنائے کردی
اُس لوک دی لوک جو مرن او تہے وہ نیاکا نہ جتنی جا کردی
او نہاں واسطے جی دہرم راج دوجا پہر اُس لوک دی کہانی سدا کردی
کالورام پرمیشور ہی دہرم راجا اینویں پورانک گپ اوڑائی کردی

ث

سچدانند جے لیکھ لکھدا او سے فرق اُسدی سروگتا میں
لکھنا واچنا کم منش سندا جہنوں بھل جاندا الپگتا ہیں
تینوں کال میں سب کجھ گیات اوسدی ایک پلک نہ بھلدا اگت میں
کالورام پرمیشور سرب گیا تا سب کجھ جاندا اپنی ہر گتا میں

ج

جیو پر میشور دا بھید اتنا مورت ماں جیویں ذرہ آسمان اندر
جدا اپنے ہے ہیں نہ کدی ہونگے نا سے ایک ہیں ہوگ انو ماں اندر
ویاپیہ ویاپک او پاسنہ او پاسک جیسے جیو برہم تپا پتر شان اندر
کالو رام ہین سروپ تے گوئے دہرم ہی ویاپیہ ویاپکتا دہرم ایکا جان اندر

چ

چاہے سو کرے پرمیشور جے دو چا ایشور کیا پیدا وار کرسی
آپے ہوئے مورکھ پاپ کرم کر کے دکھ نرک نوں ہی سو ہی اکار کرسی
سرب شکتی ماں جو کم او سدا کوئی اوس ہیں نا مددگار کرسی
کالو رام جیسے سرشٹی ادتپتی کر آپے پالنا او سنگھار کرسی

ح

ہین جگت دے تن کارن جیو برہم پر کرتی انادی تنیں
جیوں گھمیار مٹی ہتھیار پہلے گھڑا بن سمیں اتپادی تنیں
انہاں وچ جے اک ہنووے کوئی بن جگت کارن جنہا دی تنیں

کالو رام او تپتی ہتھنی سٹینی پرئے ہیں پرواروپی تعدادی تنیں

(خ)

خو دپر میشور جی وید چارے ہین پڑھے تاں پڑھے وس ہین کس نے
آدی سرشٹی میں جمندی دوان نہ سے سپدسنار باجھو کیتا دین کس نے
کیونکہ گیٹہ باجھوں نہیں گیان ہوندا کیتا باجھ پرمیشور ترین کس نے
کالو رام اگنی وایو ادیت انگرا دے وچ اتمکیا چنین کس نے

(د)

دس پرمیشور جے نہیں کوئی تاں انش جگت نوں کون بناں والا
جٹ پدکرتی آپ سے آپ بندے جیو کنہوں سمر تھیاں والا
نہو چھ تاتی ملدی سے بنی ردی پرکوئی تیراچاہئی ملاں والا
کالو رام او پادان تے سدہارن ہے نمت کارن بھگوان والا

(ف)

ذکر جو پوچھناں ہتھراں واچلیا جنیاں اال ور وھ ھہ یا یا

چکر ورتی واراج چھوڑا ئے جیہی سوامی جہونپڑ یداں برابو ہڈ ہویاں
ایسے سرب ویاپک نوں اک مورتی ہیں منّاں براکہان بہاگوگی کرو دہو یاں
کالورام بزا کار پرماتما دی کوئی مورتی نہیں دل شدھ ہو یاں

( ر )

ردی گنیش شیوا نہکاتی وشنو مورت پنچایتن الیوگ ہے جی
پہلے ماتا مورت پتا ست کرتب تے اچاریہ اتھتی جوگ ہے جی
پنجواں استری واسطے پتی بوجہیہ پتی واسطے استری لوگ ہے جی
کالورام ایہہ پنج دیو پوجا ست کار پنچایتن پریوگ ہے جی

( ز )

زبردستی کہن پرنگمشد بوی جوا لاگھی وچ ہوئی پہاڑ آکے
اُس پر منوں آگ ہی نکلدی ہے کہیا ہو یا اچرج اوجا ڑ آکے
جہیڑا آدھا پرشادوا ہوئے بانٹا ایہہ پوجاریاں وی پی ڈرا آکے
کالورام غریباں نوں لٹ کر کے کہان بکری وانگ گہیا ڑ آکے

( ژ )

ایہہ پڑے پوپ تیرتھاں تے جیہڑا یاتریاں دا بندا حال کرے
جو کوی دے ناہیں یا کچھ کم دیوی لوٹا کپڑا کھوہن پر خیال کرے
بارہ لے پن دے اولٹا ہی پاپ ہوندا یاتری کا اپنا جو دل حال کرے
کالو رام بھلا کھوہ تیرتھاں سی جتنے نہا کے دل خوشحال کرے

( س )

ست برت یگ تیاگ سبھی وان دکشنا لین نوں ڈھیر ہوئے
رندے ماں تاں باپ نوں دین گالیں موہا کرن شرابہ دلیر ہوئے
جیکر مویاں نوں ملے شرادھ تریں زناخرچ پردیش کیوں ہیر ہوئے
کالو رام پچھلے جنماں دے جو پتر پوتری دیندے ہوگ نہ ملی اک دیر ہوئے

( ش )

شہروں میں بھیروی چکرا ندرپیکی مدپوجن گھڑے شراب دے نوں
استری پرش نوں تے پرش استری نوں پوجن ننگی کر جگہ پیشاب دی نوں

کہا نُو مانس مدہوش کو کرم کردے تہیں شرم وہی ہین مائی آبادی نوں
کالو رام اسدا نام بام مارگ کمتی اندی اسی شباب دی لوں

(ص)

صفت کیا پشوآں مار کے ڈالیں ہوم میں سورگ جے جاوندا ای
تاں پہر پوپ پہا اپے پتا ماتا کیوں نا مار کے سورگ پوچاوندا ای
جیکر ماریا پشو پہر ہووے زندہ کیوں ناپوپ ہی اسی جواوندا ای
کالو رام کچہہ آپ توں بنے ناہیں چہوٹھی دوش کل جگ لوں لاوندا ای

(ض)

ضد نہ کریں کر سوچ دل میں جس پڑھیں واتوں کہانُو مانس گیا
اُس نے کیا حلال تے اوس جہٹکا ترس دوہاں نوں ہیچ اُداس گیا
پرہن اوس ہی کا ٹنا گلا تیرا توں ہی جدوں نیا کاریاس گیا
کالو رام جو عیب صواب تہیرے وہ سب جاندا اوہل نہ تاس گیا

(ط)

طوفان ہنسا جو کریں ہردم کوئی کسے دا نہیں چھوڑان والا
اوتے اپنے عمل ہی کم آون عیسےٰ نبی نہ کوئی بچہان والا
نبڑے بیج دا پیچ نہ فرق ماسا نہ سفارشی کوئی رشوت کہان والا
کالو رام پرمیشور نیائیں کاری سرب ساکشی سرب گیان والا

(ظ)

ظاہرا کرکے وچار دیکھو کوئی نہیں شیطان بہکاوندا وی
اپنے سکھ وے لالچ وچ ہوکے آپے جیوڑا پیا بہروندا وی
جے شیطان سکہاوندا جیو تائیں پہر شیطان نوں کون سکہاوندا وی
کالو رام سکہائی پرمیشور جی اوہی ویش پرمیشور آں وندا وی

(ع)

اکار تھہ کریں تعویذ جنتر بورب کرم دا بہاگ کیا ناش ہوسی
سہی شاکیں ڈاکنی بہرم دل وے جنہوں شنکا کو سنگ ابہروس ہوسی

منگل چین چین گرہ نا کچھ کبھو ندے جھند اپور ولا کرم جی راس ہوسی
کالورام این ٹھگاں سی تدوں بچسن جیکر ودیا دا ابھیاس ہوسی

(غ)

غور کر ضد نہ کریں ہر گز کیتے بھوت پریت شمشان ہیں اوئی
جدوں دیہہ تھیں پران ہیں جدا ہوندی آکھن اوسنوں پریت جان ہیں اوئی
جدوں دیہہ دا داہ پھر ہو چکا اوہنوں آکھدے بھوت گیان ہیں اوئی
کالورام پکھنڈیاں لٹ پائی پی شراب بخن گادن تہان ہیں اوئی

(ف)

فیر بے ارتھ اور بڑی کلہی جیہڑی رسم دی اوسنوں چھوڑ کرکے
باپ نردہن دہناڈھے ہوکے پتر کوئی دہن نہ پہنگ امو ڑکرکے
نردہن دیا وستھ گوا کارن بنا وسبت کروڑ دہن جوڑ کرکے
کالورام آننو بھو کرم چھوڑ و کرو ننتو پسلا ہین لوڑ کرکے

## ( ق )

قرشٹ بہنیں۲ پچیس۲۵ پہیڑہی کی جو بات سنا تن ماندی ہو
کیوں نہ سرشٹی دی آدی ہیں آج تلک جو ویدوں ہار قدیم دجاندی ہو
ایتریئ شت پتھ سام گو پتھ آدک کیوں انہاں پران نہ ہاوندی ہو
کالو رام سری مدبھاگوت آدک کیوں نوین پراناں نوں ماندی ہو

## ( ک )

کرم سے ورن دوستھ تنج کا ہے جنم دوستھ لئے ہال اندر
برہمن کردے کرم شودراں دے ڈردے ذرا نہ خواب خیال اندر
کھتر ویش ناہیں ناہیں خوشی آوے ودیا پڑھنے پراپنے یگ شال اندر
کالو رام جس یوگ ہیں کرم جس دے سوئی ورن دوستھ سنبھال اندر

## ( ل )

لوکوں ہیں شودرنی استری نوں ودیا پڑھنی کا سنوں سنگ وتو

ہتھے پھیر آدک جیسے انگ تہاری اوہناں نوں ا تا تب ہوک وتو
ست ودیا ہین ہیں گئی شودر وِدوان پورن برہمن ہوک وتو
کالو رام ودیا کا ادہکار سب کو ویدشاستروں ہیں رشی لوگ وتو

(م)

ماہ ودوان سنیاسی وہاری کیوں نا رہے زیادہ اک رات کولوں
کیوں تمہاری پکھنڈ دا بول اڈ رہے تسی کرو ترت نہ اس بات کولوں
کیوں نہ سونا دین دیویں پھر اس تائیں جھاڑ رہے ڈر وا اس تے کھگ کولوں
کالو رام سنیاسی ودوان تائیں دنیا بہت اتم لوپ ذات کولوں

(ن)

نال دلدی کریں سوچ پیارے جھوٹی عمر دیوچ ودواہ کیتو
اک ودہوا نمانی دا انت ہویا دوجا بند نیوگ دا راہ کیتو
مردیچ ناریں سے کو سنگ کرے ودہوا گنیت جناں ال سنگ جا ہ کیتو

کالورام اچھا ہے یوگ اس سے پوپ اس دا کاہی بدخواہ گیتو

(۴)

واستو میں جیو سوتنتر ہی کرتو کرم کرنے میں اختیار اُس دا
کیتے بھلے یا بُرے دا پھل جھیڑا دیندا نیائے کاری کرتار اُس دا
جیویں چور چوری اپنے آپ کردا ڈنڈ راجہ سی کرے سولیکار اُس دا
کالورام سوتنتر کرم کرنے تے پر تنتر پھل دیچار اُس دا

(۵)

ہو وے غافل ایسی نیند سُتوں آریہ نام بہادا کاہنوں کھوئی بیٹھوں
ہند وچہ تیری پائی مسلماناں ارتھ چور کالا کافر ہوئی بیٹھوں
سات دیپ نوکھنڈ ہین بہاگ اُسدے آریہ ورت ہی نام جن لوئی بیٹھوں
کالورام سوامی دیا نند کہہ گئے جو اس بادشاہ وسدے آریہ سوئی بیٹھوں

(۶)

یہہ سرشٹی اتے وید آریہ سمبت ہو سرہی الیں پرکار او تے
ایک ارب کروڑ چھیانویں نے اٹھہ لکھہ تروںجا ہزار اونے
ایہہ دوسرا سمبت جاوندا ہے جو دساکھہ ودی دن چاراوتے
کالورام سمبت بکرم ۱۹۰۰ تے ایہہ سال اٹھاون گذار اوتے

تمت

# گیان پرکاش

## یعنی

## سچے ویدانت کا پرکاش اور نوین اودیا کا ناش

ابھی اردو میں ۲۴ پاونڈ کاغذ پر چھپ کر تیار ہوا ہے۔ نوین ویدانت مت کے کھنڈن پر آج تک کوئی ایسا مدلل اور عالمانہ گرنتھ اردو میں نہیں چھپا۔ اس گرنتھ میں نہایت ہی معقولیت سے عالمانہ طور پر بحث کی گئی ہے

قیمت فیجلد ۸ر تھوک کے خریداروں کیلئے شرائط حسب ذیل ہیں

۹۰۰ جلد کے خریدار کو للعہ فیصدی کمیشن دیا جاویگا

۵۰۰ کے خریدار کو ہیسہ " " "

۲۵۰ کے خریدار کو ہعہ " " "

۱۰۰ جلد کے خریدار کو عہ روپیہ فی صدی کمیشن دیا جاویگا
سو جلد سے کم کے خریدار کو ؎ " " "
۱۰ جلد سے کم کے خریدار کو کمیشن نہیں دیا جائیگا۔

المشتہر
بستی رام اسسٹنٹ مینیجر مطبع ستنیہ
دہرم پرچارک جلندہر شہر

---

# اخبار ستیہ دہرم پرچارک
## جلندہر شہر

ڈمی کاغذ ۱۲ پونڈ تقطیع ۹" × ۱۱" کا حجم ۲۰ صفحہ ہر ہفتہ شائع ہوتا ہے یہ اخبار ویدک دہرم کا ارگن ہے۔ اس میں عمدہ عمدہ آرٹیکل، مضامین وغیرہ متعلقہ ویدک دہرم شائع ہوتے ہیں۔ چندہ مع محصول ڈاک عام خریداروں سے للعہ ہر طالب علموں سے عہ بطور پیشگی لیا جاتا ہے۔ مابعد کا کوئی قاعدہ نہیں

المشتہر
منیجر

ओ३म्

# پاتنجل راج یوگ درشن

مُصنّفہ

مہاشی پاتنجل جی کا اردو ترجمہ

مُؤلّفہ

سوامی اکشانند جی مہاراج پٹیالہ نواسی

پرماتما کے سچے بھگتوں اور یوگ کے

متلاشیوں کے ہت آرتھ

اناتھ رام ناتھ مالک مطبع آنند پرکاش و اخبار
جنلع کل نے اپنے مطبع آنند پرکاش میں باہتمام خود طبع کیا

# اونگ نمہ

## ओ३म्

# پاتنجل یوگ درشن

## पातञ्जल योगदर्शन

یعنے پتنجلی رشی کا کیا ہوا یوگ شاستر اور مہاراجہ بھوج دیو کا کیا ہوا سنسکرت ترجمہ یعنی بھوج دیو نرمت برتی भोजदेवनिर्मित का اردو میں خلاصہ مطلب جو پنڈت اکشیا نند صاحب نے اردو میں کیا ہے اگرچہ سنسکرت زبان میں رشیوں ऋषियों کی ہوئیں کتابوں کا ترجمہ چار طرح پر ہوتا ہے یعنی اصل پد पद اصلی الفاظ دوم واکیارتھ वाक्यार्थ یعنی فقرہ ۔ سوم پدارتھ पदार्थ یعنی لفظی معنے چہارم بہاوارتھ भावार्थ یعنے مذکورہ بالا تینوں کا خلاصہ کیونکہ اردو میں اتنے الفاظ نہیں

ہوتے جلتے سنسکرت میں ہیں اس لیئے صرف بھاوارتھ भावार्थ یعنے نتیجہ کو ہی مد نظر رکھ کر یہ ترجمہ کیا گیا ہے

# دیباچہ

جب کہ ہم مہارشیون کے پہلے طریق پر غور کر کے دیکھتے ہیں۔ تو اس ناچیز جسم میں ایک عجیب چیز جیو آتما जीवात्मा یعنی پاک روح کا کچھ خیال ہوتا ہے چونکہ وہ نہایت باریک اور لطیف شئے ہے اس کو یوگ ودیا योगविद्या سے ہی رشیون نے حاصل کیا ہے۔ کہ وہ یوگ ودیا سب ودیاؤن کی جڑ ہے پس رحم دل مہارشی پتنجلی نے اس یوگ شاستر میں وہ علم لکھا ہے۔ جس سے روح اور پرمیشر کو ٹھیک لیں اور ٹھیک ٹھیک جان لیوین جس سے انسانی جسم کے چار عمدہ نتیجے اول دہرم धर्म دوم ارتھ अर्थ سوم کام काम چہارم

سوکش मोक्ष یعنے ہمیشہ کے لیئے خوشی کا حاصل کرنا۔
اس علم یوگ کے چار حصہ ہیں اول یوگ پاد योग पाद
جسمیں یوگ کے لچھن یعنے یوگ کی پہچان اور طریقہ بیان
کیا گیا ہے۔ اور نیز اس علم کے حاصل کرنیوالے کو ہر
طرح کی سے خبردار کرنا۔ دوم سادہن پاد साधन पाद
جسمیں یوگ کے آٹھ ذریعہ بیان کئے ہیں۔ سوم وبھوتی
پاد مین اس علم کے یوگ کے دنیاوی نتیجہ یعنی آٹھ سدہی
اور نو ندہی नवनिधि کا حاصل ہونا لکھا ہے اس
لیئے اسکا نام وبھوتی پاد رکھا گیا ہے विभूति पाद یعنی
دنیاوی دولت۔ چہارم پاد مین عمدہ نتیجہ نجات کے لئے
روح پاک کا پرمانند परमानन्द یعنی ربانی خوشی کا حاصل
کرنا اس کا بیان ہونیسے اسکا نام کیول پاد कैवल्य पाद
یعنی پاک روح کا ہمیشہ کے لیئے نہایت خوشی میں
مشغول رہنا اول حصہ میں پچاس سوتر سूत्र ५० دوم میں
پچپن اور سوم میں پچپن اور چہارم میں چونتیس کل میزان

ایکسونوتّے سوتر تجویز کرئے گئے ہیں - اس لیئے جملے
نجات خواہان کو واجب اور لازم ہے کہ ان کے استعمال
سے فائدہ اٹھاویں -

# پہلا حصہ سمادی پاد
# समाधि पाद

نمبر ا بدخیالات کے روکنے کو یوگ کہتے ہیں اور روح کا
پرمیشر میں ملانا ہی یوگ ہے نمبر ۲ لغایت ۵ چت کی پانچ
حالتیں ہیں - اول کشپت [illegible] دوسرے موہڑہ मूढ़
یعنے جہالت تیسرے وکشپت विक्षिप्त چوتھی الگر [illegible]
پانچوین نرودھ निरुद्ध کشپت وہ ہے جب چت ہر ایک
دنیاوی عیبونکی طرف متوجہ ہووے موہڑ وہ ہے جب
انسان کی یادداشت اور نیک وبد سوچنے کی طاقت رُک
جاوے وکشپت کل دنیاوی تعلقات کے سوچنے سے پھر
کر عمدہ حالت کو قبول کرے - نرودھ निरुद्ध انسان کا

دل ہر ایک معاملات دنیاوی سے بیزار ہو کر پرمیشور परमेश्वर
اور روح میں مشغول ہو جائے اس لیے ایکاگر एकाग्र
اور نرودھ निरुद्ध دونو حالتیں انکی یوگ کی योग معاون
اور مددگار ہیں۔ اگرچہ مفصل بیان آگے ہو گا۔ لیکن مختصر
بیان کیا جاتا ہے۔

لفظ اصلی۔ دھیاتا ध्येय دھیے ध्यान دھیان ترکٹی
त्रिकुटी کو سم پرگیات یوگ सम्प्रज्ञात کہتے ہیں یعنے دھیان
کرنیوالی روح ذریعے سے دھیان ہوتا ہے اور جس کا دھیان
کیا جاتا ہے تینونکا ایک جگہ پر جمع ہونا۔

دوسرا اسم پرگیات असम्प्रज्ञात جسمیں کل دنیا کو فنا جانتا ہے کل
دنیاوی خواہشیں دور ہو جاتی ہیں۔ اور بلا کسی ارادہ
اور خواہش کے ہوشیار ہو کر پرمیشر کیطرف یقین لاتا ہے

**مؤلف**:۔ دیکھنے والا انسان سوائے کسی ذریعہ کے
اپنے روح کو آپ ہی نہیں دیکھ سکتا جس طرح پر اپنی
[illegible] سوائے

یوگ سے پرمیشر کو نہیں دیکھہ سکتا ہے۔ اور یہ دونو
یعنے سم پرگیات संप्रज्ञात اور اسم پرگیات असंप्रज्ञात
پرمیشر کے دکھلانے کے ذریعہ ہیں اس کا نام دِبّ درشٹی
दिव्यदृष्टि یعنے باریک نظر کہتے ہیں۔ سمادھی समाधि
سے علیحدہ ہونے کے وقت انسان کا دل جن چیزوں
کی طرف متوجہ ہوگا انہیں چیزوں کی طرف راغب ہوکر
معاملات دنیاوی میں لگجاویگا۔ اس لیئے ایسی حرکت سے
بچنا چاہیئے۔

ضروری امر ہے کہ دنیاوی معاملات سے اسوقت روح
پاک اور صاف رہے کوئی خیال متعلقہ دنیا روح میں اور
دل میں اور خیال میں اس وقت پیدا ہونا نہ پاوے اگر
ایسا ہی رہیگا۔ تو بیشک آدمی کی روح پرمیشر کے روپ
کو دیکھہ سکتی ہے اور بخوبی جان سکتی ہے کہ یہی پرمیشر
رب العالمین ہے۔ اگر اس وقت دنیاوی تعلقات سے
تعلق ہوگا جملہ کارروائی اس کی رائیگان ہوگی۔

انسان میں پانچ حالتیں آرام اور تکلیف کے دینے والی
ہیں۔ وہ دو طرح پر ہیں پہلے کلشٹ क्लिष्ट دوسرے نکلشٹ
नक्लिष्ट نکلشٹ تو روحانی یا جسمانی تکلیفوں کے دینے
والی حالت ہے جس میں انسان کی جمع کی ہوئی یا
جو آئندہ کیجاویگی اور پراربدھ प्रारब्ध یعنے قسمت جن
فعلوں کے باعث انسان کے جسم کی پیدائش ہے
ان فعلوں سے انسان کا پیدا ہونا۔ مرنا۔ بھوک۔ پیاس
سردی۔ گرمی۔ غمی۔ خوشی وغیرہ وغیرہ تکلیفوں کو
پہنچاتی ہے نکلشٹ नक्लिष्ट حالت ہر ایک معاملات دنیاوی
سے علیحدہ ہو کر توحید کی طرف متوجہ ہونا۔ اس لئے
انسان پر واجب ہے کہ کلشٹ क्लिष्ट کو چھوڑ کر نکلشٹ
नक्लिष्ट حالت میں راغب ہوں۔ کہ جس کے ذریعہ
سربوگ حاصل ہو جاوے۔

نمبر ٦ پرمان प्रमाण بپریا विपर्यय بکلپ
विकल्प ندرا برتی निद्रा वृत्ति سمرتی برتی स्मृति वृत्ति

یعنے پانچ حالتیں انسان کی ہیں *

نمبر ۷ - پرمان برتی प्रमाण کی تین قسمیں ہیں پرتکش प्रत्यक्ष انمان अनुमान آگم پرمان आगम یقیناً گیان کو کہتے ہیں اور اسکی تین قسمیں یہ ہیں پرتکش प्रत्यक्ष وہ چیز ہے جو حواس ظاہری و باطنی کی طاقت سے جیسے کہ ہو ویسا ہی جانا جاتا ہے - انمان अनुमान وہ چیز ہے کہ باریک اور موٹی چیز کے کسی حصہ کے ساتھ تعلق ہونے سے کل شئے کا کامل یقین حاصل ہونا آگم आगम کلام ربانی اور بزرگون کی سچی نصیحتون کو کہتے ہیں مطلب یہ ہے کہ اگر ان ہر سہ کو دنیاوی معاملات کی طرف شلے ملو لگایا جائے تو یہ ہی باعث تفرقہ ہیں یعنے کلشٹ क्लिष्ट ہیں - ورنہ برعکس اسکے ضرور نکلشٹ अक्लिष्ट ہے یعنے نہایت آرام کے دینے والی ہے۔

نمبر ۸ - جس میں کسی شے کی حالت اصلی معلوم نہو اس کو ورپریہ برتی विपर्यय کہتے ہیں *

**نمبر ۹** جسمیں محض لفظ کا استعمال ہو۔ لیکن اس کے ...
ہنون۔ جیسے وانج کا لڑکا گھومتا ہے۔ یہ بکلپ विकल्प حالت
**نمبر ۱۰** بغیر کسی گیان کے۔ بیہوشی کیحالت کو ندرا निद्रा
کہا جاتا ہے۔

**مؤلف۔** محض آدمی کے سونے کو ندرا نہیں کہا جا...
ہے۔ مثلاً میں آرام میں سویا تھا میرا دل آرام میں ہے عقل
درست ہے۔ یا تکلیف میں سویا تھا۔ جیسے دل کو رنج او...
جسم میں آلس आलस्य یعنے خمار اور دیوانہ کے سوافق ہو...
ہون ایسے خیالات سے ظاہر ہو سکتا ہے کہ سو جانے
کی حالت میں بھی رنج و راحت کا انسان کو خیال بنا رہتا
ہے اگر خیال نہو تو بیداری کے بعد یہ الفاظ جو اوپر بیان
کئے گئے ہیں نہ کر سکے اس لیے یوگ شاستر میں لفظ
ندرا निद्रा ہر ایک چیز کو بھولجانا کہا گیا ہے۔

**نمبر ۱۱** معلوم کی ہوئی چیزون کا نام سمرتی स्मृति
یعنی جو چیز اصلی حالت میں دیکھی سنی ہو اسکا خیال کسی ...

میں آنا۔

**مؤلف:۔** مصنف کی یہ غرض ہے کہ تین چیزوں کو ویسے فراموش کرنا ازبس ضروری ہے تاکہ انکا کسیوقت مین ہی خیال نہ آوے۔ اول محبت دوم دشمنی و نفرت تیسرے موہ मोह یعنے حرص۔ کیونکہ انکا زیادہ تر دنیا سے تعلق ہے

**نمبر ۱۲** اگر دنیا کی خواہشون کو دور کرکے عبادت آلہی مین دل کو مشغول کیا جاوے۔ تو ان چیزوں سے بچنے کی طاقت ربانی جو اوپر بیان ہوئی ہیں۔ حاصل ہو جاتی ہے یعنی وہ طاقت ملجاتی ہے۔ کہ جس سے وہ دخل نہ پاسکیں

**نمبر ۱۳** پرمیشر परमेश्वर میں پوری طاقت سے محبت کرنا اور اسکی طرف خیال کو لگانا ابھیاس अभ्यास کہلاتا ہے

**نمبر ۱۴**۔ کسیقدر عرصہ تک قاعدہ کے موافق ہر روز استعمال کرنے سے ابھیاس अभ्यास تکمیل ہو جاتا ہے۔

**نمبر ۱۵**۔ دنیاوی اور بہشتی خواہشون کو اپنے اختیار مین کر لینا یعنی [illegible] یعنی آزاد ہونا بیراگ वैराग्य

کہلاتا ہے

نمبر ۱۶ پرمیشر کو جان لینا. کہ وہ ہمہ صفت موصوف ہے اور مادہ دنیا کا جان لینا کہ یہ ہیچ اور پوچ ہے اس کی طرف اور اوس دنیا کے کاروبار کیطرف سے دل کو ہٹا لینا بیراگ مکمل वैराग्य یعنی آزادی مطلق کہلاتا ہے۔

نمبر ۱۷ - سمپرگیات सम्प्रज्ञात یوگ چار طرح پر ہے اول وترکانوگت वितर्कानुगत یعنی دنیاوی چیزونکے ترک کرنے سے جو چیز حاصل ہو وے دوسری بچارانوگت विचारनुगत جو بچار یعنی سمجھنے سے حاصل ہووے - تیسری - آنندگت आनन्दानुगत جو نہایت خوشی سے حاصل ہو - چوتھا اسمتانوگت अस्मितानुगत جو روح سے حاصل ہو۔

نمبر ۱۸ - جس حالتمیں انسان جملہ خواہشیں دور کر کے محض ایک ہی حالتمیں یعنے جیو آتما जीवात्मा اور پرم آتما परमात्मा کا ایک ہی خیال ہونا وہ اسم پرگیات असम्प्रज्ञात کی دوسری حالت ہے

نمبر ۱۹ و ۲۰ - اپنے جسم اور مادہ دنیا کا دہیان کرنے

کرنے والونکو انکی خواہشون کے موافق جنم مرن ہوتا ہے
نجات کے خواہشمندون کو جو خوشی اور یا د داشت یعنی دلی
محبت اور اصلیت کو جان لینے سے عمدہ نتیجہ ملتا ہے۔

**مولف**۔ اوپائی برتی उपाय یعنی صاف گیان یوگیون
کوہی ملتا ہے۔ لیکن اُن یوگیون کو جو نجات کے خواہان ہیں
اول تو ان کی پچھلے جنم کی پُن पुण्य کے پہل کی یوگ کیطرف
متوجھگی ہوتی ہے۔ کہ جس کے باعث انکی طبعیت شادان
وفرحان رہتی ہے۔ اور اسکے ذریعہ معاملات دنیاوی کے
تعلقات سے پوتر पवित्र ہوکران کے روح کا تعلق پرمیشر
کے ساتھہ ہجاتا ہے ؞

**نمبر ۲۱** ایسے یوگیون کے بہی تین قسم ہیں اول مردو
मृदु یعنی آسان راستہ دوسرا مدھو मध्य یعنی درمیانی
راستہ۔ تیسرا ادہی ماتر मात्र یعنی نہایت باریک راستہ مفصل
بیان آگے ہوگا ؞
جس کی اوپائی کا باریک باقاعدہ دل یعنی زور ہے۔ اس کو یہ

یوگ آسانی سے حاصل ہوتا ہے۔

**مؤلف** :۔ کوشش کا طریقہ جنہوں نے باقاعدہ کیا ہے اور صرف نجات کے طالب ہیں انکی روح بلا پردہ کے پرمیشر سے ملتی ہے درمیان میں پردہ نہیں رہتا دوسرونکو رہتا ہے۔ عقل تین طرح کی ہے تین ہی طرح کے یوگ ہیں اول درجہ دوم درجہ سوم درجہ اول درجہ کی عقل کے ویگ वेग کا سادہن اول درجہ ہی کا یوگ ہے علیٰ ہذالقیاس۔ دوم ۔ سوم۔

**نمبر ۲۲**۔ سوم درجہ سے دوسرا درجہ بہتر اور دوسرے سے پہلا درجہ بہتر ہے۔ اول درجہ تب ہوگا۔ جب اول درجہ کی عقل باریک ہوگی اس کے ذریعہ سے تکمیل یوگ योग کا ہونا جلد تر ممکن اور کوشش بلیغ سے سمادھی ملتی ہے۔

**نمبر ۲۳**۔ اگر تینون درجون کا یوگ योग نہ بن پڑے تو پرمیشر کی بھگتی भक्ति یعنی اطاعت سے ہی اہم پہنچیا گیا یوگ کا نتیجہ حاصل ہو سکتا ہے۔

**مؤلف** ۔ پرمیشر کی طرف ہمیشہ نفس کو متوجہ کرنا لذائذ دنیا

اور خواہشون سے دست بردار ہونا یہ طریقہ ایک عرصہ میں نتیجہ یوگ योग کا دیتا ہے۔

**نمبر ۲۴**۔ دنیاوی معاملات اور ہر طرح قول و معقول و خواہشیں و جملہ مخلوق سے علیحدہ اور جملہ طاقتون والا وہ پرمیشر ہے اور سب سے پاک صاف ہے۔

**مؤلف:**۔ پرمیشر ایک بڑی باریک شے ہے جس کے مقابلہ مین کوئی دوسری شے نہیں ہے۔ جسطرح آفتاب میں اندھیرا نہیں ہے۔ اسی طرح ذات حقیقی دنیا نہیں وہ جملہ معاملات دنیاوی سے مبرا ہے اور پاک صاف ہے اور ہر طرح کے فعل اور خودغرضی کے سوا اپنی عادات کے موافق ہر ایک ارواح میں اور سب شئے میں اپنی طاقت سے ظہور دکھلاتا ہے اور فعلو نکا بدلا انصاف سے دیتا ہے اور بذات خود ہمیشہ پاک اور پاک روحون کو اپنی طرف متوجہ کرتا ہے؛ اس لیئے یوگ کرنیوالی روح کسیقدر عرصہ کے استعمال سے خود بخود اسکی صفات میں متوجہ ہو جاتی ہیں جیسے قوت مقناطیسی

جذب کرتی ہے۔

**نمبر ۲۵** - اس پرمیشر میں گیان ज्ञान کا انتہا ہے:۔

**مؤلف**:- یوگیوں योगियों کی روح پرمیشر کی صفات میں متوجہ ہونے کے باعث دنیا بیوفا کی حالت سے واقف ہو جاتی ہیں۔ اس لیے انکی روح مطہرہ پر جہالت کا اثر نہیں ہو سکتا ہے۔

**نمبر ۲۶ و ۲۷** وہ پرمیشر سب مہا رشیوں महा ऋषियों یعنے درویشوں کا مرشد ہے اور اپنے مریدوں درویشوں کو بذریعہ الہام نصیحت کرتا ہے۔ آئندہ بھی کریگا۔ اُسکی برابر حالت قدیمہ قائم ہے اور قایم رہیگی:۔

**مؤلف**۔ مرشد نام راہ راست دکھلانیوالے کا ہے اور سوائے حق تعالےٰ اُس راستہ کو صحیح طور پر کوئی نہیں بتلا سکتا اس لئے پرمیشر ہی مرشد کامل ہے۔ اور وہ جانتا ہے جو پہلے گذر چکا اور اس وقت نمایاں ہیں اور جو کچھ آئندہ ہوگا

**نمبر ۲۸** پرمیشر کی طرف اس کی صفت اور اوصاف کی طرف متوجہ ہو کر متوجہ ہونا اور اس کی صفات میں دل کو غرق کر دینا

یہ امر یوگیون یوگ ابھیاس پر مقدم تر ہے - ورنہ برعکس اس
کے حاجات دنیاوی میں پابند ہوجاتا ہے -

نمبر ۲۹ - جب یوگی یوگ کی طرف بدل متوجہ ہوتا
ہے - سب مشکلات گیا نبی حل و آسان ہو جاتی ہیں مگر
روح کو پرمیشر کی طرف خاص طور پر متوجہ کرنے سے کیونکہ
اسمیں پرمیشر کی پوری مدد ہوتی ہے

نمبر ۳۰ و ۳۱ - یوگ کرنے کیوقت یہ دقتیں پیش آتی
ہیں سستی - بیزاری دل کی - فکر - وسوسہ - اور جسم اور روح
اور دل ان تینوں کا موافق مرد خواہندہ کے ہونا - اور دل کا
پرمیشر کیطرف متوجہ اور مشغول اوصاف کا ہونا بلکہ برعکس
اسکے عیش و عشرت و لذائذ دنیا ناپائدار کی کیطرف متوجہ
ہونا - اُلٹ سمجھ میں آنا - کی ہوئی عبادت کے نتیجہ کا نہ ملنا
بسبب خرابی طبیعت کے برعکس قواعد مروجہ یوگ شاستر
برعکس اس کے خیالات کا دوڑنا روح اور نفس کو قواعد
مروجہ یوگ سے نفرت کا ہونا اور پرمیشر کیطرف راغب نہونا

نمبر ۳۲ - یوگ کرنے والوں کو یہ بھی دقتیں ہیں ڈکھ
یعنے تکلیف جس کے باعث اصلی حالت نہیں رہتی دوسری
خواہش دل کی نہ پوری ہونے کے بسبب غمگین ہونا تیسری
بیماری لرزہ اندام کے سبب ترقی و تنزل باد صرصر
پیدا ہوتی ہے۔ وحرکت اعضاء بدنی مثلاً دل کا دھڑکنا
ہاتھ پاؤں و سر کا ہلتا رہنا اندر کی ہوا باہر کو اور باہر سے
ہوا اندر کو لانا۔ انکی صحیح صحیح یعنی ہوا کی آمد و رفت میں تہمل
ہوجانا کھانسی وغیرہ کا ہو جانا ان حرکات کے روکنے کیلئے
تدابیر ذیل ہیں۔ کھانا غلیظ نہو۔ مکان رہایشی صاف ہو صحبت
بد نہو۔ پرمیشر [illegible] کیطرف ہر وقت دل کی توجہ لگی ہو۔
نمبر ۳۳ - یوگ کرنے والے کو ضروری ہے کہ اول اپنی
روح کی طاقت سے دل کو روکے اور لذات دنیا کی طرف
سے ہٹا کر اپنے نفس کے خیال کو اس چیز میں متوجہ کر
دیوے کہ جو چیز اس کے دل کو مرغوب ہووے
نمبر ۳۴ - دل کو صاف رکھے اور اپنے ہمسروں سے

محبت اور غریبوں پر رحم اور بزرگوں اشتقادی اور ناپاک
آدمی سے پرہیز رکھے ٭
نمبر ۳۵ - اپنے دم کی ہوا کو اندر سے باہر نکال کر کچھ
دیر تک روکے اور باہر سے صاف ہوا کو ناک کے بائیں
سوراخ سے بھر کر ناک سے شکم میں لیجا کر کچھ عرصہ موافق
طاقت بدنی اور جسمی کے ٹھیرا دیوے اور اپنے روح میں
پرمیشر کا خیال ایسا جما دیوے کہ حرکت کرنے نہ پاوے بعد
آہستہ آہستہ دم ہوا آمیز کو ناف میں ٹھیرانے کے عادی بنا کر
پھر دل کے پاس جو ایک جگہ خالی ہے اور پھر چھاتی سے
اوپر گردن کے نیچے ایک جگہ خالی ہے اوس کنٹھ کاک
استھان कंठ काक स्थान بھی کہتے ہیں اس جگہ پر
تینوں سوراخ ایک جگہ ملتے ہیں - یعنے دہن وبینی وگوش
تینونکا ایک راستہ ہے اس سے آگے بھرکٹی भृकुटी یعنے
دونوں آنکھوں کے درمیان اور دونو ابرو کے درمیان
ایک جگہ خالی ہے اس کے آگے जीवात्मा मस्तक

روح اور دم دونو کو ایک جگہ پر جمع کرکے ان سب
جگہ پر جو اوپر بیان کی گئی ہیں اور انہیں جگہ پر جانے
خالی اور ٹھیرنے کے مقامات قدرتی موجود ہیں یا اطمینان
دلی دم اور روح کو جسمی و روحانی طاقتوں سے ٹھیرانے
کی عادت ڈال لیوے اور اسکا وقت ہر ایک درجہ
میں مساوی نہیں بلکہ متغیر ہے یعنی اسطرح کہ اگر پہلی
جگہ پر ایک منٹ تک ہوا کو روکے تو دوسری جگہ پر
دو منٹ تیسری جگہ پر تین منٹ اسیطرح آخیر تک
کمی بیشی کرلی ہوگی مگر اس وقت کا یہ کام استعمال
کرنیکے لائق ہے کہ جب استعمال ذیل سے فارغ ہوچکے
اول آسن आसन دوسری یم यम تیسری نیم नियम انکے
استعمال کا ترکیب و بیان اگلے حصہ میں ہوگا ٭

نمبر ۲۶ دل کی پانچ طرح خواہشیں ہیں اول شیرین
کلامی دوسری گرمی سردی ملایمت کو جاننا۔ سیوم خوبصورتی
کا دیکھنا۔ زبان کی لذت۔ ناک کی خوشبو۔ یہ پانچوں دشمن

یوگ کے ہیں۔ ان سے پہلے پرہیز کرنا چاہیئے:۔

نمبر ۳۷۔ اندرونی روشنی جو اپنے جسم سے تعلق رکھتی ہے اسکو ترقی دیوے یعنی صاف کھانا تندرستی کا نتیجہ اور قایمی دل کی ہے اسکی ترکیب سے نطفہ کو پختہ کرے جسکی وجہ سے اندرونی روشنی یعنی جسم کی بجلی ترقی پر ہوتی رہے اور انسان کے جسم کو مثال رنگ نارنگی کے بنا دیوے اور وہ ہی بجلی انسان کی طاقت بجلی کو اپنی طرف کوکشش کرنیوالی ہے۔

نمبر ۳۸ یوگ کرنیوالا شخص دنیا کو ہیچ جانکر اپنے نفس امارہ کو اسی طاقت میں متوجہ کرے نہ کہ طرف بدچلنی و مباشرت دنیاوی کے:

نمبر ۳۹۔ خیالات دلی جو از خود دل سے پیدا ہوتے ہیں۔ انکو پیدا ہونے نہ دیوے بالکل انکا راہ تولید بند کر دیوے

نمبر ۴۰۔ جس جگہ یوگی کی مرضی ہو اور جو جگہ اوسکے پسند آوے خواہ ناف دل چھاتی گلے کے نیچے وغیرہ

سوراخ جسمیں یا ناڑی جسکو सुषमना سکھمنا کہتے ہیں
اپنے روح کو مع دم وہوا کے ٹھیرا دیوے ؛

نمبر ۱۴- باریک ذرہ سے لیکر کل موجودات تک سبکو
ناپائدار تصور کرکے انکو خیالات دنیاوی سے معدوم کر
دینا چاہئے ایسا ہو۔ کہ کوئی شئے اُسوقت خیال میں آجاوے
یہی دشمن خیال ہے ؛

نمبر ۲۴- دلکی دنیاوی طاقتوں کو سلب کرکے یوگ کی
طرف دلکی طاقتوں کو ترقی دیوے کہ اسکی وجہ سے صاف
دل ہوجاوے ؛

نمبر ۳۴ و ۴۴- باریک عمدہ خیالات کی طاقت کے
صاف ہوجانے پر لیاقت فہمید مطالب اصلی کے حاصل
ہوتی ہے معاملات دنیاوی سے صاف ہونا چاہیے ؛

نمبر ۵۴ دونو چیزونکا حاصل ہونا اسوقت پر منحصر ہے
جب روح اور اندری اور دل ایک جگہ پر جمع ہوجاویں
اور صفائی کی صفت سے موصوف ہوجاوین :-

نمبر ۱۶ - سترہ عدد باریک چیزین ہیں یعنے روح کی طاقت
جو ہر ایک چیز کی شناخت کی کوشش کرے اسکو من کہتے
ہیں - جو ہر ایک چیز کے عکس کو اپنے من میں جمع کر لیوے
اسکو عقل کہتے ہیں اور پانچ گیان اندری ज्ञानेन्द्रिय یعنے
آنکھہ - کان - زبان - بینی - مس - یعنے گرم و سرد کا جاننا اور
پانچ کرم اندری कर्मेन्द्रिय یعنی ہاتھہ - پاؤں - پاخانہ کی جگہ
پیشاب کی جگہ - نطق - اور پانچ قسم کی ہوا یعنے پران प्राण
اپان अपान بیان व्यान سمان समान اودان उदान
یہی سترہ چیزیں ہیں - جن کی معرفت میں لوگ حاصل ہوتا ہے
انہیں کا نام جیو گرنتھی بھی ہے یعنی پیدایش کے وقت
یہ چیزین بحکم ایزدی انسان کو ملتی ہیں اور مرنے کے
وقت علیحدگی پاتی ہیں -

نمبر ۱۷ - اٹھارھوین چیز علیحدہ ہے جسمیں وہ سترہ
چیزین مذکورہ بالا قایم رہتی ہیں - ان جملہ اٹھارہ چیزون
کو شناخت کر لینا - اس کا نام سبیجہ سمادھی [illegible] ہے

نمبر ۴۸- اس سمادہی کے بعد آدہیاتم سمادہی अध्यात्म समाधि ہے یعنے محض خداوند تعالےٰ میں پہنچنے کا راستہ حاصل ہوتا ہے۔

نمبر ۴۹- وہ راستہ جو بالکل گیان سے بہرا ہوا ہے۔ سوائے روشنی کے اسمیں دوسری چیز نہیں ہے۔

نمبر ۵۰ و ۵۱- ہر ایک چیز کی ٹہیک ٹہیک حالت سمادہی میں معلوم ہوتی ہے مگر موافق سنسکاروں کے संस्कारों ہوتی ہے۔

نمبر ۵۲- اس سے آگے نربیج سمادہی ہے निर्बीज समाधि کہ جسمیں سوائے آتما आत्मा پرتماتما परमात्मा کے اور کوئی چیز درمیان نہیں اس میں کل جہالت رفع ہوجاتی ہے۔

# حصہ دوم سمادھن پاد

## साधन पाद २

نمبر ۱-۲-۳- یوگی کے واسطے تین کام ضروری

ہین - اول تپ तप یعنے نفس کو قید کرنا - اور جملہ تکالیف کا
برداشت کرنا اور دلکو قایم رکھنا وقت معمولی کو ضایع نہ کرنا
ہروقت صفات ایزدی میں خیال کو جمع رکھنا ان فعلوں سے
جہالت - غرور - محبت زن و بچہ - دشمنی ناجایز अस्मिता राग द्वेष دفع
ہو جاتی ہیں ؞

نمبر ۴ و ۵ - جہالت ہر فعل بد کی بنیاد ہے - وہ یہ ہے -
نہوے کو ہوا سمجہنا - یعنی انت کو نت अनित को नित्य صحیح کو غلط
اور غلط کو صحیح تصور کرنا ناپاک چیز کو پاک اور پاک کو ناپاک جاننا
تکلیف کو آرام سمجہنا - آناتما अनात्मा کو آتما आत्मा سمجہنا یعنی اصلی
روح کو چہوڑ کر غیر متعلقہ پر بہروسا رکہنا -

نمبر ۶ - آسمتا - अस्मिता اسکو کہتے ہیں کہ میں ہوں اور یہ میری
چیز ہے یعنی خودی و تکبر کو کام میں لانا -

نمبر ۷ - راگ یعنی آرام کو مدنظر رکہکر دنیاوی چیزوں میں
رغبت کرنا ؞

نمبر ۸ - دویش द्वेष کسی کا تکلیف کا باعث ہونا جس طرح

شیر و کتا اپنے عکس کو دیکھ کر زندگی فنا کرتا ہے۔ اور کتا بولتا بولتا بآواز بلند مر جاتا ہے۔

نمبر ۹۔ آبھی نویش अभिनिवेश جس طرح مٹھائی کی تمنا میں کیڑا جان کھوتا ہے منع کرنے سے رکتا نہیں۔ اور جیسے پروانہ آگ میں جلکر جان دیتا ہے۔

نمبر ۱۰ و ۱۱ و ۱۲۔ یہ کلیش क्लेश باریک حالت میں روح کے اوپر دورہ کرتے ہیں اس لیے ان کا ترک ازبس ضروری امر ہے اور دنیا کے فعلوں کے یہی بنیاد ہیں اور نیز جنم مرن کا باعث ہیں

نمبر ۱۳۔ منجملہ اس گروہ کے جو اوپر بیان کیا گیا ہے جہالت سب کا سرتاج ہے اس لیئے جہالت کو کالعدم کرنا نہایت درجہ ضروری و لازمی امر ہے ؛

نمبر ۱۴۔ ہر ایک انسان کے فعل دو طرح کے ہیں۔ یعنی پُن پاپ بمعنے نیک و بد دونو کی طرف سے ہٹکر نمیسر افعل لوگ سادہن योगसाधन ہے اس میں مشغول ہونا چاہیئے ؛

نمبر ۱۵ و ۱۶۔ آرام و تکلیف کا موجد محبت عیال و دشمنی و

کینہ و موہ یعنے محبت ہے۔ اور ان کے استعمال سے زیادہ تر
خواہش ترقی پذیر ہوتی ہے۔ جس طرح روغن کو اگر آتش میں ڈال
جاوے تو آتش کا رنگ زیادہ ترقی پہ ہوتا ہے اس لیے یہ لذات
دنیا زہر قاتل ہیں ان سے یوگی کو نہایت پرہیز کرنا چاہیئے جسطرح
پرہیز استعمال زہر سے ہوتا ہے۔
نمبر ۱۷۔ یوگی کو چاہیئے۔ کہ کسی چیز دنیاوی کو آنکھ سے نہ دیکھے
تاوقتیکہ ہمہ صفت موصوف نہو جاویں۔
نمبر ۱۸۔ رج रज اور तम تم یہ ہر ایک گن دنیا کے مادہ میں
ہیں۔ یہی انسان کو دنیا کی طرف رغبت دلاتے ہیں ان سے بچنا
چاہیئے:۔

نمبر ۱۹۔ گنوں کی چار حالتیں ہیں پہلی حالت بیشیش विशेष
یعنی بڑی دوسری بخلاف اس کے چھوٹی تیسری لنگا وستھا
लिङ्गमात्र یعنے کوی چیز وجود رکھنے والی۔ چوتھی اس سے
برخلاف جس کا کوئی وجود نہیں ہے چاروں باریک اور موٹی
حالتوں میں انسان کے دل سے تعلق رکھتی ہے۔ یوگ کو

دشمن ہیں۔ ان سے پرہیز لازم ہے۔

نمبر ۲۰ و ۲۱ و ۲۲۔ اگرچہ دیکھنے والا پاک چیز ہے۔ مگر تعلق ہو جانے سے ان چیزوں سے اُس کی حالت بھی ویسی ہی ہو جاتی ہے کیونکہ بباعث اتفاق ان ناپاک چیزوں کے یوگی کے یوگ میں فرق پڑ جاتا ہے۔ جسطرح آنکھ کے آگے پردہ کیا جاتا ہے بلکہ جب تک دل سے ان چیزوں کا خیال کالعدم نہو گا اُسوقت تک انکا تعلق رہیگا۔

نمبر ۲۳ و ۲۴۔ آنکھ کے سامنے اگر کوئی چیز نظر پڑیگی۔ اس کا نہ دیکھنا اس کو ممکن نہیں ہے اسی طرح ان کا تعلق جہالت ہے رعب عمل سے ان کا تعلق دور ہو سکتا ہے۔

نمبر ۲۵ و ۲۶ و ۲۷۔ جب جہالت دور ہو جاوے تو جملہ تعلقات سے دل صاف ہو جاتا ہے اُس حالت کا نام کیول ہے اور بیبیک بھوری विवेकख्याति یعنے پاک گیان جہالت کے دور کرنیکا سادھن یعنے ترکیب یہ ہے وہ سات طرح پر ہے یعنی یوگی کو سات طرح کی عقل ہوتی ہے جسکو ہفت اقلیم

بہی کہتے ہیں - اول فارغ البالی - دوم دنیاوی خیالات سے دلکا صاف ہونا تیسرے تعلق کا چھوڑنا چوتہے پچھلے جنم کا حال معلوم ہونا - پانچوین اصلی آرام کا معلوم ہونا - چھٹے دل کا قایم ہونا - صفت حقیقی ہیں - ساتوین پرم سکھہ کا قدرتی استعمال ہونا *

نمبر ۲۸ - یوگ کی آٹھہ سادہن کے استعمال سے روح پاک ہوتی ہے اور روشنی حاصل ہوتی ہے -

نمبر ۲۹ - اول یم यम دوسرا نیم नियम تیسرا آسن आसन چوتہا پرانا یام प्राणायाम پانچوین پرتیاہار प्रत्याहार چھٹے دیہان ध्यान ساتوین دھارنا धारना آٹھوین سمادہی समाधि ہے

نمبر ۳۰ - یم پانچ قسم کا ہے اول جاندار کو تکلیف نہ دینا راست گوئی - چوری نہ کرنا - جتی رہنا علم پڑہنا - قرضدار نہ ہونا - ان کو لوگ شاستر میں مہان برت महाव्रत کہتے ہیں *

نمبر ۳۱ و ۳۲ - نیم پانچ قسم کا ہے - اول جسم اور دل کا صاف رہنا - دوم صبر - تیسرے تپ - یعنی برداشت کرنا ہر قسم کی تکلیف کا - چوتہے سبق کے وقت کو ضایع نہ کرنا - پانچوین

پرمیشر کی طرف اس کے اوصاف میں دل کو قایم رکھنا ۞

نمبر ۳۳ - اگر یم نیم यम नियम میں سے کوئی حصہ باقی رہجاوے

تو اس کو دوبارہ استعمال کرنا چاہئیے ۞

نمبر ۳۴ و ۳۵ - طمع و غضب و جہالت و محبت وغیرہ ان سے

پرہیز ضروری ہے - بصورت تارک الذات ہوئے - یوگی کے

بقدرت ایزدی کذب بھی دور ہوجاتا ہے ۞

نمبر ۳۶ - راست گوئی کے استعمال سے वाक्यसिद्धि واک

سدہی ملتی ہے یعنے زبان کا کہنا صحیح ہوجاتا ہے - جو کچھ زبان

سے کہیگا وہی ہوگا -

نمبر ۳۷ - چوری کے ترک کرنیسے انسان پر بھروسا ہوتا ہے

نمبر ۳۸ - برہم چرج ब्रह्मचर्य کے کرنیسے یعنی جتی رہنا اور

علم کا حاصل کرنا اس سے منی یعنی نطفہ بچتا ہے - اوس کی

قوت سے یوگی کی زندگی ہوتی ہے ۞

نمبر ۳۹ - قرض کا نہ ہونا قایمی دل کا باعث ہے -

نمبر ۴۰ و ۴۱ و ۴۲ - پاک رہنے سے نفرت غلاظت اور

دل کے اوپر قادر ہو جاتا ہے۔ اور صبر سے آرام قدرتی حاصل ہوتا ہے ؛

نمبر ۴۳ و ۴۴۔ تپ کرنے سے جسم واندری قبضہ میں آجاتے ہیں۔ سیق کا وقت قایم رہنے سے اشٹ کا تعلق ہے ؛

نمبر ۴۵۔ ایشر کے پرندھان प्राणायाम سے یعنی عبادت آلہی سے انسان کی روح سماوہی کی طرف رغبت کرتی ہے اور ٹھیرنے کیلئے اسکو جگہ ملتی ہے ؛

نمبر ۴۶۔ اگرچہ آسن چوراسی طرح کے ہین۔ مگر وہی آسن ٹھیک ہے۔ کہ جس میں کرنے والا لوگ آرام میں رہے اور پدم पदम وغیرہ چار قسم کے ہن۔ یہی آسن ہیں۔ آسن اس کو کہتے ہیں کہ جسم کو بلاحرکت اندرون گوشہ اندریون کی طاقت کو روک کر بقدر ہمت و طاقت اپنی کے یا جس قدر آرام ہو سکے ایک جگہ میں تنہا بیٹھے رہنا ؛

پدم آسن पदम आसन کنول کے پہول کی طرح سیدھا بیٹھے رہنا دوسرے بیر آسن वीरासन دلاور آدمی کیطرح اکڑا رہنا تیسرے

سنگھ آسن सिंहासन موافق شیر کے جسم کو مضبوط رکھنا۔ جسکی تشریح نقشہ سے ظاہر ہو سکتی ہے۔ ہر چہار آسنون کی تصویرات دیکھنی چاہئین۔ چوتھے ڈنڈ آسن दण्डासन موافق لاٹھے کے بدن کو سیدھا کرکے اکٹھا مضبوط رکھنا ؛

نمبر ۴۷۔ ان چہار قسم کے آسنوئمیں سے بروقت استعمال بخوبی سمجھ لینا چاہیئے ؛

نمبر ۴۸۔ جب آسن قایم کیا جاوے پھر سواس

پرسواس स्वास یعنے اندر کا دم باہر کو نکلنا۔ اور باہر سے پھر اندر کو آنا دونو قسم کی ہوا کو اپنے قبضہ میں لیوے یعنی ناف۔ دل۔ سینہ یعنے چھاتی زیر گلو یعنی بالائے حلقوم کا کسنا یعنی ترکٹی काकमुद्री मूकाटी بھر کٹی मस्तक مستک یعنے مغز وغیرہ میں ہوا روکنا اور چونکہ ہر ایک انسان کے جسم میں پچھلی طرف سے پشت سے کر چوٹی تک موافق ڈنڈا چوب کے یعنے لاٹھی کی طرز کے ایک استخوان نمایاں ہیں اس میں جملہ رگ۔ وپسلی اور اجزاے اندرونی شکم انسانی کا

اس سے تعلق ہے - اور جسم کی ناگنی ناڑی ہر ایک ناڑی
اس سے لپٹی ہوئی ہے - جس طرح مدھانی کی چاروں
طرف سے رسی لپٹی ہوئی ہے جب وہ ناڑی اور میرو
ڈنڈ मेरुदण्ड یعنی وہ استخوان جو پشت میں واقع ہے
اور شکم خالی وصاف ہو جاتی ہے - اس وقت اندرونی ہوا
مشک کے موافق اور نمونہ پر اس ناڑی सुखमना سکھمنا کے اندر
داخل ہو کر اس میرو ڈنڈ मेरुदण्ड کے بیچوں بیچ اسمیں ایک
نہایت باریک سوراخ بر نمونہ بال کے موجود ہے اسکا نام
سکھمنا ہی کہتے ہیں وہ ہوا اس راستہ سے مغز کے
درمیان چڑھائی جاتی ہے اور اسی دم اور ہوا کے
ساتھ چونکہ روح کا تعلق ہے اس لئے روح وہاں ہی
مقیم ہو جاتی ہے اور کاک استھان काकस्थान
جو گلو کے درمیان واقع ہے زبان انسانی
لوٹ کر ڈٹ کے موافق لگ جاتی ہے - جس قدر عرصہ
وہ زبان بمقام کاک استھان قائم وبحال رہیگی اسیقدر

عرصہ یوگی کی سمادہی بنی رہیگی۔ اس وقت یوگی کا جسم
موافق مردہ کے ہوتا ہے اور وہ زبان تراوت و تازگی
منی یعنی نطفہ سے تر رہتی ہے۔ اور منی کی تراوت باعث
تر و تازہ و سبزی جسم و استخوان و رگ ریشہ کا ہوتا ہے۔
جس وقت وہ زبان جو ڈھ کے موافق کیموافق کاک
استھان [illegible] میں لگی ہوئی تھی اُس جگہ سے
چھوٹ گئی اور لب کی طرف کو عود کر گئی اسوقت یوگی کی
روح اور دم آہستہ آہستہ نیچے کو اتر کر دل کی جگہ پہنچکر
کل جسم میں پھیل جاتی ہے اس وقت یوگ کرنے
والے کی آنکھ کھلتی ہے۔ یہ طریقہ پرانا یام کا ہے؛
نمبر ۹۴۔ یوگی کو چاہیئے کہ جس قدر عرصہ ہوا کو اندر
جسم سمادہی کے بند رکھے۔ اسی قدر باہر بھی روکنا ہوگا
آہستہ آہستہ اپنے دم کو بہت باریک حالت میں قایم
کر لینا چاہئے یعنے بے معلوم ہر ایک جگہ پر دم کو ٹھیرنے
کی ترقی دیو ے؛

نمبر ۵۰۔ پرانا یام प्राणायाम یعنے ہوا کے روکنے کی وقت تمام تعلقات دنیا کو چھوڑ کر دلکو صاف رکھنا چاہیئے ورنہ روکنا ہوا کا بصورت تعلق محسوسات، غیر ممکن ہوگا ؛

نمبر ۵۱۔ پرانا یام کی وجہ سے جسم کے اندر روشنی پھیل جاتی ہے۔

نمبر ۵۲۔ دھارنا धारणा اس کو کہتے ہیں۔ کہ جیسی طرح پربورنہ یعنی بندر کو لکڑی سے باندھ دیا جاوے اسیطرح دل کو تعلق محسوسات سے ہٹا کر اپنی طاقت سے قایم رکھنا۔ یہ دھارنا کہلاتی ہے۔

نمبر ۵۳۔ پرتیاہار प्रत्याहार جملہ اندریوں کو یعنی جن جن بشورا خون جسم سے محسوسات کا تعلق ہے۔ تعلقات دنیاوی سے کالعدم کرنا اور یوگ کی طرف متوجہ رہنا۔ جسکی وجہ سے دل اور اندری اختیار میں ہو جاتے ہیں ؛

# نتیجہ

شبد آدہی शब्दादि پانچ بشئوں ہیں جو اندریونکی معرفت قدرتی دلکا دورہ ہے۔ وہ دورہ اسوقت بند ہو سکتا ہے جب یم यम۔ نیم نियम آسن پرانا یام प्राणायाम پرتیاہار प्रत्याहार دھارنا धारना حاصل کر لیا جاوے اسکے بعد یوگی کو دہیان کرنا اور دو قسم کی سمادہی حاصل ہوتی ہے۔ اسکو یوگ سدہی بولتے ہیں۔ جو حصہ سوم میں مذکور ہوگا۔ فقط

# حصہ سوم وبہوتی پاد

# विभूति पाद

# یعنی دنیاوی دولت وحشمت

نمبر ۱۔ ناہی چکر नाभिचक्र وغیرہ جو مقامات بیان کئے گئے ہیں۔ یعنے ناف وغیرہ اُن آٹھون جگہیں سے کسی

ایک میں چت کا کل معاملات دنیاوی سے تارک ہوکر
قایم ہونا۔ دھارنا کہلاتی ہے۔ یعنی یم نیم وغیرہ ہر ششش
سادھنون سے اور آسن کے قایم کر لینے سے اور دم کو
قبضہ میں لانے سے اندری ہائے اختیار شدہ پاک جسم
سب تکلیفون سے نبے باک یوگی کو چاہیے۔ کہ اپنی عقل
صاف کو پرمیشر کے سروپ میں متوجہ کرے اس کو چت
دھارنا کہتے ہیں ❖

نمبر ۲۔ اس دھارنا धारना کے ہوجانے سے جیت کا
رجوع جس طرف کو گیا ہے۔ اس پرماتما میں اپنی عقل
کو ملا دینا۔ یہ ہی نرنتر- निरन्तर یعنی باطنی بے حجاب
پردہ کے۔ جیو کا ایشر کے سروپ میں لگجاتا۔ دھیان
کہلاتا ہے ❖

نمبر ۳۔ یہی دھیان جب تن مے तन मय یعنے جیسا
کچھ پرمیشر کا سروپ ہے۔ ویسا ہی باقی معلوم ہونا او
سوائے پرمیشر کے سروپ کے دوسری چیز کا ترک تعلق ہونا یہ

وہ حالت ہے کہ کل چیزیں اس میں کالعدم ہیں۔ چونکہ
پہلی سمادہی میں روح اور پرمیشر دونو علیحدہ علیحدہ
معلوم ہوتی ہیں۔ وہ سیو ملکپک सविकल्प क
سمادہی نام ہے۔ اور جس میں اپنے آپ کو بھولجانا صرف
ذات تعالیٰ باقی رہے بعد نہ بکلپک निर्विकल्प क سمادہی
کہلاتی ہے۔

نمبر ۴۔ جس حالت میں دھارنا سمادہی تینوں برابر رہیں
اُس حالت کا نام سنیم ہے۔ یہ یوگی کو لازمی ہے ؂
نمبر ۵ تا ۸۔ سنیم کے سبب سے یوگی کو روشنی
سے بھرا ہوا ہے مقام ملتا ہے۔ چاہیئے کہ اس سے آگے کو
ترقی ہو۔ نہ کہ لذات دنیاوی کی طرف عود کیا جائے۔ تینوں
چیزیں جو اوپر بیان ہوئیں اول درجہ ہیں۔ مگر سمادہی سے
رتبہ کم رکھتا ہے۔
نمبر ۹ و ۱۰۔ جب یوگی سمادہی کو چھوڑ کر عام انسانوں کے
ہواشن ہوتا ہے اوسکو ... حالتیں باقی ...

کا دنیا کی طرف رجوع ہونا - رنج و غم کا دلمین ہونا بیہوشی
و محو - اس سے بھی اس کو خبردار رہنا چاہیئے - بصورت ترک
تعلق آرام ملتا ہے -

نمبر ۱۱ و ۱۲ - سمادھی پھل یعنے نتیجہ - چت کا ہوشیار
رہنا اور پرمیشر کی طرف متوجہ ہونا ظاہر ہے - کیونکہ پرمیشر
کیطرف متوجہ ہونے سے اوس کے اوصاف حمیدہ میں کو
بلیغ ہوتی ہے -

نمبر ۱۳ تا ۱۵ - جس طرح یوگ کے باعث عقل میں
تیزی ہوتی ہے - اسی طرح اندریون میں طاقت کی ترقی ہو
جاتی ہے - چونکہ بجلی رفتار ہے - اشیاء متعلقہ کو ویسی ہی طاقت
دے سکتی ہے - اسی طرح پر میشر طاقتین انسان کے روح
مین کام دیتی ہیں - وہ طاقتین متفرق طور پر ملتی ہین -

نمبر ۱۶ - جو یوگی ست सत رج रज تم तम میں تین
گن جو ... دنیا ہین - بذریعہ اشٹانگ یوگ अष्टांग योग

وہ حالت ہے کہ کل چیزیں اس میں کالعدم ہیں۔ چونکہ پہلی سمادھی میں روح اور پرمیشر دونو علیحدہ علیحدہ معلوم ہوتی ہیں۔ وہ سیو ملکپک सविकल्पक سمادھی نام ہے۔ اور جس میں اپنے آپ کو بھولجانا صرف ذات تعالیٰ باقی رہے بعد نربکلپک निर्विल्पक سمادھی کہلاتی ہے۔

نمبر ۴۔ جس حالت میں دھارنا سمادھی تینوں برابر رہیں اُس حالت کا نام سنیم ہے۔ یہ یوگی کو لازمی ہے۔

نمبر ۵ تا ۸۔ سنیم کے سبب سے یوگی کو روشنی سے بھرا ہوا ہے مقام ملتا ہے۔ چاہیئے کہ اس سے آگے کو ترقی ہو۔ نہ کہ لذات دنیادی کی طرف عود کیا جاوے۔ تینوں چیزیں جو اوپر بیان ہوئیں اول درجہ ہیں۔ مگر سمادھی سے رتبہ کم رکھتا ہے۔

نمبر ۹ و ۱۰۔ جب یوگی سمادھی کو چھوڑ کر عام انسانوں کے موافق ہوتا ہے اُسکو دو حالتیں ہوتی ہیں اول

کا دنیا کی طرف رجوع ہونا - رنج و غم کا دلگیر ہونا - بیہوشی
و محو - اس سے بھی اس کو خبردار رہنا چاہیئے - بصورت ترک
تعلق آرام ملتا ہے -

نمبر ۱۱ و ۱۲ - سمادھی پھل یعنے نتیجہ - چت کا ہوشیار
رہنا اور پرمیشر کی طرف متوجہ ہونا ظاہر ہے - کیونکہ پرمیشر
کیطرف متوجہ ہونے سے اوس کے اوصاف حمیدہ میں کوشش
بلیغ ہوتی ہے -

نمبر ۱۳ تا ۱۵ - جس طرح یہ یوگ کے باعث عقل میں
تیزی ہوتی ہے - اسی طرح اندریوں میں طاقت کی ترقی ہو
جاتی ہے - چونکہ بجلی رفتار ہے - اشیاء متعلقہ کو ویسی ہی طاقت
دے سکتی ہے - اسی طرح پرمیشر طاقتیں انسان کے روح
میں کام دیتی ہیں - وہ طاقتیں متفرق طور پر ملتی ہیں -

نمبر ۱۶ - جو لوگ ست सत रج रज تم तम ہیں تو
گن ح . . ہ دنیا ہیں - بذریعہ اشٹانگ یوگ अष्टांग योग

...نے ...کی ...۱۳ کو تم ... کی خبر رہتی

دنیا میں پہلے کیا تہا۔ اور اب کیا ہوتا ہے۔ اور
گے کیا ہوگا:-

ر ۱۷و۱۸۔ اکاشش تت आकाश तत्व کے گن اختیار
ے سے ہر ایک جاندار کی آواز کو دہیان کی قوت سے
حدہ علیحدہ سنیم ہونیکے باعث اس کا کل مطلب سمجھہ
تا ہے۔ یہ طاقت ربانی ہے۔ اور پچہلے جنم کے سنسکار
ہان کیحالت میں دیکھکر کل حال سے واقفیت حاصل
سکتا ہے ؛

ر ۱۹و۲۰۔ جب یوگی پرمیشر کی طاقت کو اپنے میں
ر دوسرے کے ساتہہ گیان ملاتا ہے۔ تب دوسرے کے
ر کو فوراً جان لیتا ہے۔ بصورتیکہ اپنے چت کی برلی سے
ے ورنہ نہیں ؛

अष्टांग योग
ر ۲۱و۲۲۔ بذریعہ اشٹانگ یوگ
ے جب یوگی چار تت یعنی۔ زمین۔ پانی۔ آگ۔ ہوا
سے ملتے ہوئے جسم کو ... کرلیتا ہے ...

کا سنجوگ و بجوگ اس کے اختیار میں ہوتا ہے۔ یعنی جو شئے مجسم ہونیکے باعث ہر ایک آدمی کو آنکھ سے دکھلائی دیتی ہے۔ اسی کو یوگی انتردھان یعنے غیر مجسم کر کے چھپالیتا ہے۔ اس میں دو راستہ ہیں۔ یا تو اپنے جسم کے ذرہ کر کے ہوا میں ملادینا۔ ورنہ دیکھنے والے کی آنکھہ کو اپنی بجلی کی ترقی سے طاقت کا کھینچنا۔ کہ جس کی وجہ سے دوسرا شخص نے نظیر ہو جاتا ہے۔ یہ طریقہ غایت ہو جانے یوگی کا ہے۔ جس کو عام طور پہ نظر بندی ہی کہتے ہیں۔ الا وہ طریقہ نہیں کہ جیسے مداری وغیرہ تماشہ گر ونکا ہوتا ہے۔ وہ بناوٹ ہے یہ آواز اور شکل کے قبضہ میں یوگی کے ہونے کا نتیجہ بیان کیا گیا ہے ؀

نمبر ۲۳۔ وہ یوگی جو اپنے پچھلے حالات سے واقف ہو کر اپنے فعلوں کی تجویز کا خود ہی علاج کر سکتا ہے ؀

نمبر ۲۴ و ۲۵۔ میتری سینم کل سے الفت کرنے سے قوت پائی ہے۔ بلکہ موافق قوت فعل حسب دلخواہ ہے ؀

نمبر ۲۶ تا ۲۹۔ دنیا کی رغبت کے قبضہ کرنے سے در پردہ

چیز کو پہچان سکتا ہے۔ مثلاً زمین میں دبی ہوئی چیز کو بتلانا اور
ذرج کرن سے روح کا تعلق کر لینے سے کل مخلوق آلہی کو اپنے سامنے
دیکھ سکتا ہے۔ اور چاند میں اگر روح کو لیجاوے تو ستارہ اور قطب کے
میں روح کو لیجانے سے کل ستارون کے حالات کو جان سکتا ہے
لینے صحیح صحیح معلوم کر لیتے ہیں۔

نمبر ۳۰ و ۳۱۔ جب یوگی اپنی ناف میں روح کو لیجاوے تو اپنے
اندرونی حالات کو صحیح صحیح دیکھ سکتا ہے۔ اور پران بایو प्राण वायु
اختیار میں کر کے بھوک پیاس کو اختیار میں لا سکتا ہے؛

نمبر ۳۲ تا ۳۵۔ کورم कूर्म جگہ جو کہو پری کچھو کے موافق ہے۔
اس میں اگر یوگی اپنی روح کو لیجاوے تو اس کا جسم موافق مثل
نت کے ہو جاتا ہے۔ جس کے باعث سردی و گرمی کا اس پر اثر
نہیں ہو سکتا اور مستک मस्तक کی پول میں پہنچنے سے پہلے
کیون کے درشن و زیارت اندرونی روشنی کو اختیار کر لینے سے
اشیاء موجودات کی روشنی اس کو حاصل ہوتی ہے۔ اور
دل میں دھیان کرنے سے خواہشیں دنیاوی دور ہوتی ہیں؛

نمبر ۳۶ و ۳۷- مادہ دنیا اور پرمیشر کے دھیان کے مقابلہ میں
مادہ دنیا ہیچ و پوچ نظر آتا ہے- اس لیے خود بخود یوگی کی روح
متوجہ طرف پرمیشر کے ہوتی ہے- اور اس کی رغبت سے دنیاوی
تکالیف رفع ہوتی ہیں ؂

نمبر ۳۸- یہ سب کرامات اس وقت ملتے ہیں- جب سمادھی سے جاگتا ہے
نمبر ۳۹ و ۴۰- اگر یوگی دوسرے شخص کے جسم میں داخل ہونا چاہے
تو وہ اپنے باریک جسم سے ہو سکتا ہے- اور اپنا کل اثر دوسرے شخص
پر کر سکتا ہے- اور اودان بایو उदान वायु کے قبضہ کرنے سے
موت کے وقت تکلیف سے راحت پاتا ہے ؂

نمبر ۴۱ تا ۴۴- سمان بایو समान वायु کے اختیار کرنے سے خوبصورت
ہوتا ہے- اور بیان بایو व्यान वायु کے اختیار کرنے سے طاقت
سماعی اور پرمیشر کا پورا پورا الہام اس کو ہوتا ہے- اور جسم اور پول
کے تعلق کو قبضہ کرنے سے آسمان میں اڑ سکتا ہے- موافق پرند کے
اور نیز اپنے جسم کو کم و بیش بھی کر سکتا ہے خواہ انون [illegible]
ذرہ کے موافق رہے- خواہ پہاڑ کے موافق زیادہ بڑھا لیوے- اگر

یوگی بیرونی کرامت کے تعلق کو چھوڑ دیوے اور اندرونی سے
تعلق رکھے۔ تو ہر ایک رکاوٹ دور ہو کر پرمیشر کے ساتھ
ظاہرا تعلق ہو سکتا ہے ؛

نمبر ۴۵ - باریک اور موٹی چیز کو قبضہ میں کرنے سے جملہ مخلوق
پر فتحیاب ہو سکتا ہے ؛

نمبر ۴۶ - بعار تکمیل سماہی سینم संयम کرنے سے آٹھ طرح
کی سدہی یعنے کرامت حاصل ہوتی ہے۔ جن کی تفصیل یہ ہے۔
حالت باریک - بڑی حالت - بہت ہلکا - نہایت وزن مند - خواہش
کے موافق دخل کا ہونا - کل جگہ کی حکومت - سب چیزوں پر تصرف
کل مخلوق پر حادی ہونا ؛

نمبر ۴۷ تا ۴۹ - جسم کی شکل کو اگر یوگی قبضہ میں کر سے تو نہایت
ہی سخت جسم بنا سکتا ہے۔ بمثال بجر یعنے سنگین تر - اور اندریوں کو پران
بایو प्राण वायु سے قبضہ میں کرنے سے تو اندریوں پر حادی ہو
سکتا ہے۔ اور اندریوں کی فتح سے دل کی خواہش یوگی کی پوری
ہو جاتی ہے ؛

نمبر ۵۰ - وہ یوگی جسقدر اپنی روح کو پرمیشر کی طرف راغب کرتا ہے - اسی قدر اس کو طاقتون کی ترقی ملتی ہے اور کل مخلوق کا علم اُسکو حاصل ہوتا ہے -

نمبر ۵۱ و ۵۲ - اگر یوگی دنیاوی تعلقات کو چھوڑکر خاص ذات میں بیراگ वैराग्य کے ذریعہ سے مشغول ہو جاوے اور محسوسات سے پاک ہو کر کیول कैवल्य میں آوے جسکا بیان حصہ چہارم میں ہوگا - مگر دنیا کیطرف سے متوجہ گی یوگی کی مدھومتی मधुमती ہے - اس کے ذریعہ سے وہ اصلی مطلب سے رہجاتا ہے - اس لیئے اسکو ان سے بچنا چاہیئے ؀

نمبر ۵۳ - تھوڑے وقت میں اگر یوگی کی سینم संयम کرتا ہے تو بھی اسکو ببیک یعنے معرفت الٰہی کا راستہ حاصل ہو سکتا ہے ؀

نمبر ۵۴ - اگر یوگی تتوں سے تعلق کرنا چاہیئے - تو پر مانون کیمونوں اپنے جسم کو بنا کر انکے حالات کو جان سکتا ہے ؀

نمبر ۵۵ - باریک حالت ترقی دینے پر - ویویک گیان विवेकज یعنی روشنی دلی اندیرونی روشنی حاصل ہو سکتی ہے - کہ جسکے ذریعے

رایک تت तत्व کے مادہ کو شناخت کر لیتا ہے ؛

نمبر ۵۶ - شدھ شانت शुद्ध शान्त یعنی خالص طور پر طبیعت کو خداوند نعمت برحق کیطرف متوجہ کرنے پر اسکو کیول कैवल्य حالت ملتی ہے - جس کا بیان چہارم حصہ میں ہے ؛

# حصہ چہارم کیول پاد
# कैवल्य पाद
# تینوں ودیا کا پھل بھوت یعنی اصلی غرض کا بیان

اس چوتھے حصہ میں سمادھی سدھی کا प्रधान फल پردھان پھل دکھا نیکلئے - کیول - نام سے بیان کیا جاتا ہے ؛

نمبر ۱ - جو سدھیاں सिद्धि یا یعنی کرامت سیوم حصہ

ہیں بیان ہوئی ہیں۔ ان میں سے بعض سدہی تو ایسی ہیں
کہ بہت دفعہ جنم لینے سے ملتی ہیں۔ اور بعض اس قسم کی سدہ
ہیں۔ کہ کایا कल्प کلپ काया وغیرہ یعنے تبدیلی جسم اور بعض
منتروں کے ذریعہ سے عرصہ تک تکلیف کی برداشت سے
ملتی ہیں۔ مگر وہ جملہ کرامت معاملات دنیاوی سے ہی تعلق کہ
ہیں۔ کہ جو محض ناپائدار ہے اس لیئے کم رتبہ ہیں ؟

نمبر ۲ و ۳ و ۴۔ جن لوگیونکو وہ سدہی یعنی کرامت حا
بھی ہوئی۔ وہ بہت جنم کے ذریعہ سے حاصل ہوئی ہیں ا
کے بننے کا طریقہ وتردد کاشتکاری زراعت کے طریقہ پر
یعنے ایک دن زراعت نہیں ہوتی۔ وقتاً فوقتاً کارروائی۔
پیدوار ملتا ہے۔ اسیطرح لوگیون کو کئی جنم کی کارروای۔
سدہی सिद्धि یعنے کرامت ملتی ہے۔ مگر وہ ہی عارضی
نمبر ۵۔ چونکہ دنیا کا ماہ فانی ہے۔ اس لئے وہ کرامت
بھی فانی ہے۔ اور سدہی یعنی کرامت کا نتیجہ بموافق فہ
یوگی کے ہے ؟

نمبر ۶- پانچ کلیش क्लेश جو اوپر بیان ہوئے - ان کو کالعدم کرکے بلا خواہش لذات دنیا سمادہی کا کیا جانا ہی پاک صاف فعل ہے ؛

نمبر ۷ و ۸- یوگ کے وقت تین طرح کا فعل ہوتا ہے - وہ انسانون کے فعلون سے علیحدہ ہونے چاہئیں - یعنے اور انسانون کے فعل ہیں - نیکی - بدی - اوسط - کیونکہ خواہش دنیاوی وے فعلون کے ذریعے سے آدمی کو دوسرے جنم میں لیجاتی ہے ؛

نمبر ۹ و ۱۰- اگر وہ خواہش دنیاوی جکو واسنا वासना کہتے ہیں - خواہ کسی قدر عرصہ اور جنمون کے بہی ہوتا - ہم دیر کے بعد ہی روح انسانی کو متغیر کر سکتی ہے - کیونکہ اس کا دائمی قیام کا مقام روح ہے ؛

نمبر ۱۱- واسنا वासना یعنی خواہش اور اُس کے پہل خواہش اور وہ جگہ اگر کالعدم کیا جاوے - تو دفعیہ ممکن - درنیخ کنندہ اس کی کرلی ضروری ہے - ایسی صورت میں پھر اسکی پیداوار کی امید نہیں ہو سکتی ؛

نمبر ۱۲ تا ۱۶۔ اگر یہ کہا جاوے کہ کل اشیا بہت اشکال کے ہیں اگر ایک کا تخم
جلایا جاوے تو دوسرے درخت کا تخم پیدا ہونا ممکن ہے اگر ایک چیز کی خواہش
کو کالعدم کیا جاوے۔ تو دوسری خواہش کا تخم قائم رہکر پرورش پاسکتا ہے جو
ہر ایک قسم کی خواہش اپنے باعث پر مادہ دنیا سے تعلق رکھتے ہیں اور مادہ
دنیا تین طرح کا ہے۔ ستّ सत رج रज تم तम جب تینوں کو برابر کر لیا
جاوے۔ تو وہ ایک ہی مادہ رہیگا۔ مثلاً مٹی کے ظروف متعدد ہوں مگر
مادہ انکا مٹی ہے اگر یہ کہا جاوے کہ ایک مادہ ہونیکے باعث ایک وقت میں ہر
ایک چیز کا انسان کو علم کیوں نہیں۔ چونکہ انسان کی اسیقدر اصلی طاقت
نہیں کہ ہر ایک وقت میں خود اجزاء کو نظر کر سکے۔ الا ترقی عبادت و
زہد بحصول کرامت بذریعہ یوگ مارگ اس حالت کا ہونا ممکن ہے ؛

نمبر ۱۷ تا ۱۹۔ روح کی پانچ قسم کے خیالات پہلے بیان کئے گئے ہیں پرمان
प्रमाण بپریہ विपर्यय بکلپ विकल्प ندرا निद्रा سمرتی स्मृति
یہ جملہ دنیاوی متعلقات سے ہیں جس قدر دنیاوی اشیاء کی کمی بیشی
کیجاوے ان کا اسیقدر کم ہونا ممکن ہے۔ انکو چھوڑ کر پرمیشر کیطرف
روح کا راغب ہونا ممکن ہے۔ کیونکہ چیت کی تری بذریعہ روح کے روشن

ہو سکتی ہے۔ خود روشن نہیں ہے اور روح کی روشنی کا حال موافق آفتاب کے ہے۔ مثلاً آفتاب جب روشن ہوتا ہے۔ تو پہلے پانیمیں عکس دیکر دوبارہ دیوار پر عکس ڈالتا ہے یہی طریقہ روشنی روح کا ہے

نمبر ۲۰ ایک انسان کا دل دوسرے انسان کے دل کی روشنی سے چراغ کے طریق پر روشن ہونا ممکن نہیں

نمبر ۲۱۔ انسان کا دل اور اس کے خیالات پانی کی خاصیت رکھتے ہیں جسطرح جس طرف کو راستہ ملیگا۔ وہ اسیطرف کو راغب ہوتا ہے ایسے ہی خیالات جسطرفکو راغب کئے جاوین۔ اسطرف لگجاتے ہیں

نمبر ۲۲ و ۲۳۔ آنکھ۔ کان۔ ناک۔ زبان۔ انکی روشنی کا ذریعہ روح ہی کیونکہ جس چیز کیطرف روحکی توجہ ہے وہی چیز روشن معلوم دیتی ہے دوسری نہین۔

نمبر ۲۴ و ۲۵ ایسے روشن روحکو اگر پرمیشر کی طرف راغب کیا جاوے تو اسطرف توجہ ہوکر جملہ محسوسات کو ناپایدار سمجھتی ہے اور اسیوجہ سے مادہ نہاد اس روحسے علیحدہ ہوجاتا ہے جب وہ وہ نرہا۔ توپھر اس کوشش کسی شے کی نہین بلکہ خالص محبت دلی سے یاد الٰہی میں مل جاتی ہے اس حالت کا نام کیول ہے

نمبر ۲۶-۲۸ کیول کی ہونیسے بعد پہر جنم یوگی کا نہیں ہوتا کیونکہ تاریکی کی چلے جانیسے خوفناک مار گزندہ وغیرہ کا خوف ہی چلا جاتا ہے اسیطرح جہالت دفع ہوتی ہے دنیا کی رکاوٹین جاتی رہتی ہیں ایسی حالتمیں حسب دلخواہ سمادہی सब कल्पक ہوسکتی ہے خواہ سبکلپک खवाह निर्विकल्पक سماد ہی کرے موافق اس کے کہ جب بارش ہوگئی تو کسان مزارعہ حسب دلخواہ تخم ریزی کا مختار ہوسکتا ہے اور حسب دلخواہ تردد پیداوار کرسکتا ہے اس کو دہرم میگہ سماد ہی

کہتے ہیں ۔

نمبر ۲۹ تا ۳۰ دہرم میگہ سماد ہی धर्म मेघ समाधि

کے ہونے پر جملہ کلیش یوگی دور ہو کر فعل کی درستی ہو جاتی ہے اور اسی وجہ سے جو پرمیشر اور انسان کی روح میں پردہ ہے وہ جاتا رہتا ہے - اور روح پرمیشر میں ملجاتی ہے - اور وہ یوگی بدرجہ غایت دانشمند ہو جاتا ہے اور جملہ اخلاق پر قادر ہو جاتا ہے اس لیے اپنی مراد کو پہنچ کر تعلقات دنیا سے دست کش ہو کر اپنی روح کو پرمیشر کے آنند میں مشغول کرتا ہے ۔

نمبر ۳۱ ایسی حالت میں اگر ایک منٹ بہر کیا جائے اس یوگی کی طبع دنیا کی طرف کو خود نہیں کرسکتی ہے بلکہ اپنی طاقتوں سے جملہ مخلوق

کو اپنے قبضہ میں کرسکتا ہے خود دنیاوی معاملات میں نہیں پھنستا ہے ؛
مکتی ہے کیول केवल्य وہ چیز ہے۔ کہ جس حالت کو انسان کل دنیاوی
لذات سے بڑھ کر لذات عقبےٰ جو دوام روشن اور خوش و خورم اور جملہ اخلاق
ہے اور کل دنیا کی اُسی سے بنیاد لذتوں کی ان کے عکس کے ذریعہ دنیا
میں دکھلائی گئی بصورتیکہ ان لذات کے عکس کو دیکھ کر انسان کا دل فریفتہ
وخستہ حال ہوکر جان و مال کو برباد کرتا ہے واصلی परमानन्द لذت
اس کا نام کیول केवल्य پرتی پرشراب: प्रति प्रसव: چت سکتی
स्वरूप प्रतिष्ठा वा चित्त शक्ति کیا گیا ہے ؛

---

## نتیجہ

جو کہ جاندار ہیں فعل کے کرنے اور موافق اپنی طبیعت کے کل اشیاء کے
استعمال کو بخوبی جان کر تمیز رکھنے والی شئے انسان کے جسم میں ظاہر معلوم دیتی ہے وہ جیو آتما
जीवात्मा یعنی روح کہلاتی ہے جب ہر ایک فعل کے مفعول سے فارغ
ہو کر نجات حاصل کر لیتی ہے تب وہ صرف ایکساں گیان چیتن برہم اور پرماتما
परमात्मा یعنے رب العالمین میں سوائے حرکت کے اپنے آرام کو

معلوم کرتے ہوئے پاک ہوکر قیام کرتا ہے کیونکہ اسوقت جسم کا کاروبار یعنے خود یا اپنی
اشیار کا تعلق مثلاً میں اور میری وغیرہ وغیرہ نہیں ہوتین ۔ صرف خالص پاک
روحکا نہایت لطیف اور پاک رب العالمین میں قیام ہے اس لیئے وہ روحکی
حالت رب العالمین جیسی ہی تصور کیجاتی ہے ۔ لیکن دنیاوی تعلق یعنی اشیار
کا پیدا کرنا یا پرورش کرنا یا ان کے فعلونکے موافق سزا جزا وغیرہ دینا جو قدرتی
رب العالمین کی ایک طاقت سے دنیاوی انتظام ہو رہا ہے یہ طاقتیں ان نجات
یافتہ پاک روحوں میں نہیں ہوتین ۔ کیونکہ یہ ضروریات کاروبار قدرتی رب العالمین
کا ان پاک روحوںکو ضرورت کے نہ ہونے پر اور ان پاک روحوں کو اس
طاقت کی خواہش نہ ہونے پر نیز یہ طاقت رب العالمین سوائے اپنی ذات
کے دوسرے روحوںمیں ہونے کے اصول ہی نہیں رکھے ۔ کیونکہ انسانی
روحوںمیں یہ طاقتیں ہو جانے پر دنیا میں گڈ مڈ ہو جاتی جیسے کہ انسان کا دوسرا
فریق ضرور حسد مثلا میں ضد سے جھگڑے پیدا کرلیتا ہے مثلاً ایک کو
دوسرے کی عمدہ دولت یا عمدہ مکان دیکھکر خواہش ہوتی ہے کہ میں موافق اسکے یا اس سے بھی
بڑھکر بناؤں غرض اسیطرح اگر انسانی روحونکو دنیا کے پیدائش کی طاقت
ہو جاوے تو دنیا میں بہت ہی نسے انتشاری ہونے پر ایک قسم کی دوزخ

کی بنیاد بن جائے - اس لیئے دنیا کی پیدائیش پرورش فنا کرنیکی طاقت و
لاشریک رب العالمین ہی ہے . جو اور اس کے موافق دوسرا نہ ہونے
اور وہ رب العالمین سب خواہشوں سے مبرا اور انند سروپ ہونے پر
اسکو کسی کے ساتھہ کبھی بھی فریق ثانی میں فعل. ضد. دشمنی ناجائز ہونیسے
اس رب العالمین کی بنائی ہوئی خلقت کا عمدہ صورت پر ظہور رونق فروز نظر
آرہا ہے - جو ہر ایک جاندار کے فائدہ مند اور سبطرح کی اوقات بسری کا
ایک عمدہ مقام ہے ہر ایک انسانی روح جب حالت دنیا میں ہوتی ہے تب مادہ دنیا
جو اس رب العالمین کے سکھہ کے سایہ کو لیئے ہوئے ہر ایک دنیاوی اشیا میں اپنی صورت
شکل کی بناوٹ جو پانچ قسموں میں تقسیم کی ہوئی ہے یعنے آنکھہ کا بشہ रूप
خوبصورتی اور کان کا بشہ مدھو شبد मधुर शब्द یعنی میٹھی آواز اور زبان
کا بشہ ذائقہ اور تچا त्वचा یعنے انسان کا وہ تازہ پوست جو سردی گرمی سخت
ملائم کو معلوم کرتا ہے اس کا وبیشہ سپرش स्पर्श یعنی مس اور ناک کا
وبیشہ خوشبو ان پانچ بیوں سے اپنے اس ظہور کو جو دنیاوی اشیاء میں
[illegible] ہیں دیکر انسانی روح کو اپنی طرف لگائی رکھتی ہے - وہ رب
العالمین انسان دنیاوی روکاوٹون سے فارغ البال ہے - اس لیو گگ شاس

کی عمدہ اول غرض انسانی روح کو اصلی رب العالمین کے اس نے انتہا آرام

میں پہنچا دینا ہے۔ اگرچہ دنیاوی اٹھہ سدھیان وغیرہ اس

علم یوگ سے حاصل ہو جاتی ہیں۔ لیکن وہ بہ نسبت اس نجات درجہ کے

کم ہیں جن سے نجات کو یوگ شاستر میں کیول یعنی خالص آرام کی جگہ اس شاستر

کے چہارم حصہ میں بیان کر دیا ہے موافق بیان مذکورہ بالا کے شانت برہم

باوی سانکھیہ شاستر شान्त ब्रह्मवादि सांख्य शा: کے جاننے

والوں نے اپنے خلاصہ میں تحریر کیا ہے۔ کہ روحیں جو رکاوٹیں اوپادہی उपाधि

یعنی مادہ دنیا اور دنیا کی اشیاء کے تعلق سے موجودہ حالت میں ہیں یہ روحیں

قدرتی نہیں جس سبب جہالت کی یہ بلائیں روح کو اپنی طرف لگائی رکھتی ہیں

جب ودیا روپ تو صحیح صحیح روشنی کے حاصل ہو جانے پر انسانی روح

ناپاک سے پاک جیسی معلوم ہونے لگتی ہے۔ پس اس جہالت کو گیان سے دور کرنا سانکھیہ

شاستر کی عمدہ اول یہی غرض ہے ؛

اسی قدر پر شاستر پورب میمانسا पूर्व मीमांसा धर्म शास्त्र

انسان کیلئے ویدوں کی کرم ودھی جسکا نام کرم کانڈ ہے یعنے عمدہ عمدہ عمل

جیسے انسانوں کے دلوں کو صاف کر کے گیان کا ادہیکار अधिकार

کہکر عمدہ فصلوں سے مکتی یعنے نجات کا ملنا بیان کیا ہے جو ویدانت شاستر

اور میمانسا उत्तर मीमांसा वेदान्त کا مددگار ہوکر کرم وہی

میں مستقل ہوتا ہے ۔ اور اترلی ممانسا ویدانت شاستر انسانوں کو چار

پرکار کے سادھن یعنے گیان کے ذریعہ بیان کرکے جہاد ہہ [illegible]

گیان دوارا مکتی یعنے نجات کو بیان کرتا ہے اور کناد ویشیشک شاستر

اور گوتم نے ایشاستر कनाद वैशेषिक शास्त्र

गोतम न्याय دنیاوی بیشمار اشیاء کو سات و

سولاں قسموں سے بیان کرکے جھوٹھی جہالت کو دور کرکے صحیح گیان

سے نجات کو مان کر آتما یعنے روح کو پرماتما परमात्मा میں ملا دینا

نجات بیان کرتے ہیں ۔

دراصل مذکورہ بالا دونوں شاستروں کی اصلی غرض کو ترقی دہریوں کو

دلیلوں سے منع کرکے یہ دنیا جس نے بنائی ہے ۔ اس قادر مطلق پاک

روح پرمیشر کا ماننا ضروری ہے ۔ اس امر پر ان دونوں شاستر والوں

نے اپنے دلائل دیئے ہیں ۔ جن کا نہایت باریک درجہ ہونے سے یہاں

اردو الفاظوں میں ادا ہونا محال ہے اس لیئے مختصر سا ایک شاستر کے

نتیجہ کو ظاہر کر کے اب جو ان شاستروں کے نام پہ پنڈتوں نے اپنی اپنی سمجھ کے
موافق نوین راستہ نکالے ہیں انکا ہی مختصر ذکر کیا جاتا ہے ؂

اول ویدانتی ادویت بادی वेदान्त अद्वैत वादि یعنی صرف
برہم کو ہی سب کچھ ماننے والے یہ بیان کرتے ہیں - کہ جیسے انسان خواب کی
حالتمیں اپنے ہی خیالاتوں سے ہر ایک قسم کی اشیا کو بنا کر استعمال کرتا ہے
یعنے بذات خود باپ - بیٹا یا جورو وغیرہ بن جاتا ہے - یا شاہوکار غریب
شاہنشاہ یا رعیت اپنے آپ کو خیال کر کے کل کاربار موافق جاگنے والے
کے بھگتتا ہے - اور دراصل وہ اکیلا ہی ہے صرف بسبب خواب کے اس
کی یہ حالت ہے اسیطرح وہ روشنی کا پنج اور سب خوشیوں کا مجموعہ ست
چت انند برہم ہے بسبب جہالت کے یعنی اپنی اصلی حالت کو بھول جانے
پر وہ الٹے طور پر پاپی - پنی - سکھی - دکھی - پیدا ہونے یا مرنیوالا خیال کر
کے ہر ایک قسم کے سنسار کی حالتمیں ہو رہا ہے دراصل وہ ادوتے
अद्वैत یعنی اکیلا ہی ہے سب کچھ آپنے آپ کو بھرم سے خیال کر رہا ہے
پس ہم ویدانتی لوگوں کی غرض اس برہم کو برہم ہی جان لینے کی ہے - نہ کوئی
جیو [illegible] مایا بہشت نہ دوزخ نہ نجات نہ کوئی رکاوٹ جس رکاوٹ

سے وہ نجات پاوے وہ برہم بذات خود بیان اور آنند سروپ ہے۔ یہ ہی علم
لینا عمدہ اول غرض ہے ❊

نبی پورب میمانسا पूर्व मीमांसा والے اس سے برخلاف دویت بادی
یعنے دو چیزوں کو صحیح خیال کرکے افضل مانتے ہیں

یعنے کرتا دوسرا کرن یعنے ذریعہ کرتا کیساتھہ کرم کریا یعنے فعل کار میں ضروری مانکر
اسکا مفعول کرم پھل ویسا ہی تصور کرکے مانتے ہیں وہ بیان کرتے ہیں کہ وید وہی سے
کرم کا اندکرنا ضروری ہے کرم ہی کے ذریعے سے ہی یہ پاپی انسان نجات پا سکتا ہے ورنہ اور کوئی
اسکو نجات دینے والا اور کوئی راستہ نہیں ہے۔ وغیرہ وغیرہ ❊

اور سانکھک نوین مت بادی सांख्य नवीन मत वादि

پرش اور پرکرتی کو ایکسان مانکر پرکرتی یعنے مادہ دنیا بذات خود اس دنیا کو پیدا کرکے
پرورش کرتی ہے پرش تو صرف بذریعہ اس مادہ دنیا کی بھوگ یعنی دنیاوی عیش عشرت
اور موکش मोक्ष یعنے نجات کو حاصل کرسکتا ہے اور بذات خود وہ موافق بلوری پتھر
کے پاک اور صاف ہے یہ مادہ دنیا موافق گائے کے دودھ کے ہے یعنے جیسے گاؤ اپنے
بچے کیلئے بذات خود پیدا نہیں ہے بچھڑے کو دودھ اتارتی ہے اور وہ بچھڑا اپنی بھوک کو رفع کرتا
ہے نہ خود اپنا مدد گار وہ دودھ پیکر اپنی بھوک کو رفع کر لیتا ہے اسیطرح یہ پرکرتی یعنے

مادہ دنیا بسبب محبت کی اس پرش کیواسطے ہر ایک دنیاوی عیش عشرت بنکر دیدیتی ہے اور
اس پرش اپنی دنیاوی ضروریات کو پوری کرکی بذریعہ مادہ دنیا کے نجات حاصل کرلیتا ہے اور وہ
لتا اپنے موسم میں بذات خود پیدا کر پھول پہل وغیرہ تیار کردیتی ہے اسیطرح یہ مادہ دنیا اپنے
موسم میں ہر ایک دنیاوی اشیاء کو پیدا کردیتی ہے اور پھر اپنے ہی میں لے لیتی ہے وغیرہ وغیرہ

उपाधिक बन्धन مثال و دلائل سے بیان کرکے پرش کو اپادہک بندن
ہانکر بذریعہ سانکھیہ گیان کے اسکی مکتی یعنے بذریعہ سانکھیہ راستہ کے کہ پرش یعنے
روح بذات خود موافق بلوری پتھر کے صاف ہے لیکن اپادہی یعنے برخلاف چیز کے تعلق
ہوجانے پر اس برخلاف شے کے گن یعنے عادات اس روح میں معلوم ہونے لگتی ہیں
جیسے سرخ پھول کا بلوری پتھر کی نزدیک ہوجانی پر اسکی سرخی سفید پتھر میں دکھائی
دیتی ہے۔ اور دراصل وہ سرخی پھول کی ہے۔ نہ کہ پتھر کی اسیطرح موافق سرخ
پھول کے مادہ دنیا سے وہ اپنے گن سبھاؤ یعنے عادات کو روح کے نزدیک ہوجانی
پر دکھلاتی ہے۔ صرف پرش کو پرش اور پرکرتی کو پرکرتی جان لینا ہی نجات ہے وغیرہ

وغیرہ بیان کرتے ہیں ؛
اور نوین یوگ مت والی مثلاً ہٹ ترنگنی हठ तरंगिणी کتاب وغیرہ میں
प्रदीपिका ४ ہٹ یوگ یعنے انسانی جسم اور دماغ کو خرچ کرکے اٹھہ سدھیان

کا حاصل کر لینا اور ان سے اپنی خواہشوں کو پورا کرنا ہی افضل اور اول یوگ
شاستر کا نتیجہ سمجھتے ہیں یہ لوگ کبھی جنموں میں سدھیوں لینے کرامت کو حاصل
ہونا خیال کرکے نہایت خوفناک فعل کرنے میں مستعد ہو جاتے ہیں مثلاً
پیٹ میں سے انتڑیوں کا نکالنا پھر انکو گرم پانی سے دھوکر پیٹ میں نگل
لینا اسکو دھولی و نیولی کرم کہکر لوگ نکا ذریعہ مانتے ہیں۔ اسطرح گدا کے راستہ
سے پانی کا پیٹ میں بھر لینا اور پھر نکال دینا اسی طرح قضیب کے ذریعہ
پانی کو موافق پچکاری کے پیٹ میں کھینچکر پھر نکالدینا اسی طرح ناک منہ
اور جو سوراخ کہ پیٹ میں تعلق رکھتے ہیں سب سے یہی فعل کرتے رہتے
ہیں اور چند منتر جنتر منتر وغیرہ کے حاصل کرنیکو واسطے مرے ہوئے انسانوں
کے دفن کرنے یا جلانیکی جگہ جاکر دنوں مہینوں بلکہ سالوں تک رات کیوقت
وہ اپنا فعل کرتے ہیں جو خفیہ طور پر ان کی کسی استاد نے بتایا ہوتا ہے اسی میں
وہ اپنی زندگی خرچ کر دیتے ہیں ؛

نوین کناد ویشیشک नवीन कनाद व शेषक اور نیار

ت والے روح کو دل و جسم کیساتھ ملجانے پر گیان والدمان کر اکیس قسم کے
تیار کے فنا ہوجانے کے بعد نجات کا حاصل ہونا مانتے ہیں۔ وہ ایک اشیاء

یہ پانچ کرم اندری پانچ گیان اندری پانچ ۔ پران پانچ ۔ من ۔ بدھ ۔ چت ۔ ہنکار
اور ان سب کا کارن یعنے مادہ اور اکیسوان ان سب کا آپس میں سمبندھ یعنے
تعلق ان اکیس اشیاؤن کے فنا کرنے کا سادھن یعنے ذریعہ نیا اور
بیشیشک شاستر کے گیان کو ہی بیان کرتے ہین ۔ اور اسی گیان کو افضل
مان کر بہت سے دلائل کی کتابیں بنائی ہیں ۔ ان کتابون کے نام یا مضمون
درج کرنیکو واسطے ایک کتاب علیحدہ چاہیے اسوجہ سے وہ یہان بیان نہیں کیے گیے
اب ان سب کے آپسمیں برخلاف راستون کو دانا لوگ اصلی شاستر نہ سمجھ کر
انکو بناوٹ بسبب طرفداری کے ایکدوسرے کی ضد پر بنا ہوا تصور کرکے اصلی چھہ
درشنوں کے راستون کو صحیح سمجھیں جو علیحدہ علیحدہ مذکورہ بالا اس نوین فرقون
سے پیشتر بیان ہو چکے ہین ۔ ان کا دوبارہ نام اور کچھہ تشریح اب پھر بیان کیجاتی ہے
اول پورب ممانسا पूर्व मीमांसा کا اتفاق اور اوتر ممانسا
उत्तर मीमांसा سے اسطرح سمجھنا چاہیے جیسے میلے اور چکنے کپڑے
کو پیشتر صاف کرکے بعدہ رنگ چڑھا دیا جائے دھوبی اور رنگریز گرچہ
دو اور ان کے فعل بھی دو ہین کسی قدر مفعول بھی دو معلوم ہوتے
ہیں ۔ لیکن مدعا کپڑے کا صاف ہونا عمدہ رنگ کے لیے ہے جو رنگریز

کے جا کر عمدہ رنگ دار بن جاتا ہے۔ اسیطرح ان پر دو شاستروں کا اتفاق
تصور کرنا چاہیئے۔ اور سانکھہ یوگ सांख्य योग کا بھی اتفاق رائے اسیطرح
سمجھ لینا چاہیئے جیسے سانکھہ شاستر میں پرکرتی اور اُسکی بکرتی کا صحیح صحیح
جان لینا جس میں کل دنیاوی اشیار جانی جاتی ہیں۔ اور پرش یعنے روح کا
صحیح صحیح گیان ہو جانے پر علم یوگ کا مددگار ہے۔ کیونکہ جب ہر ایک
شے کی اصلی حالت جان لی جاتی ہے تب اس کے کم دبیش کرنے کے
راستے حاصل ہوتے ہیں جو جسم اور جسم کے خواص اور اس کے اندر روح
کے جان لینے پر علم یوگ کے فعل جو آٹھہ ذریعوں سے بیان کیے گئے ہیں
بہت عمدہ طور پر حاصل ہو جاتے ہیں ان کا آپسمیں اتفاقی معاملہ ہے ؛
اور صرف انسانی عقل میں چند صحبتوں سے و دنیاوی اشیار کی موٹی حصول
پر ہے عقل ڈرانے سے انسان کے عقل میں ایک قسم کا شک دہریہ پن یعنے
نہایت خراب اور الٹے خیالاتوں کا ہو جاتا مثلاً یہ دنیا بذات خود اپنے کار و بار
میں عیش و عشرت کے ذریعوں میں مکمل اور انسان بھی اپنی کوشش
سے زندگی بسر کر لیتا ہے۔ نہ کوئی رب العالمین اس کا بنانے والا ہے
اور نہ کوئی روح دوزخ بہشت کے پانیوالی ہے اور نہ کوئی پاپ پن ہے

خدا اسی لیکر دوزخ وبہشت پاپ وپن کا ماننا
کے موافق ہے - دراصل انہیں سے کو
داناؤن کے خیال میں ایک خیالی ما
اسی طرح داناؤن کی نگہ میں وہ خدا ہے جو دنیا
ہین - ان کے خیال نیم درجہ کے ہین مثلاً نر اور مادہ ہر ایک
سے آگے ویسا ہی موسم پاکر بچہ ظہور پکڑتا ہے انسان سے انسان
سے حیوان اسیطرح پرند وغیرہ ہوائی جانورون کو تصور کر لینا چاہئے اور یہ
تت یعنے زمین - پانی - آگ - ہوا چارون کے ذریعون سے قدرتی ہر ایک جسم میں
بنجاتے ہین - جیسے کہ فصل ربیع میں بارش ہو جانے پر بذات خود زمین سے
وغیرہ بیج اپنی اپنی صورت درخت کی بنا لیتے ہین - جو بیشتر ان ربیع فصلون میں
ہو چکے ہین - اور اپنے وقت معمولی کے گذر جانے پر صورت دانہ کی ہو کر
رہتے ہیں پھر رہجاتے ہیں یہی حالت اس دنیا کی بناوٹ کی سمجھ لینی چاہیئے
وغیرہ وغیرہ دلیلوں کے رد کرنیکو اسطے بیشیشک اور نیار شاستر بنائے
گئے ہین - ان دونوں کا آپس میں ایک جیسا ہی کا تعلق ہے بلکہ ایکہ دوسرے کا مددگار
ہو کر دہریون کی دلیلوں کو بخوبی رد کر کے اس دنیا کی بناوٹ کا سکرتر ک

کے جاکر عمدہ رنگ دار بن جاتا ہے - اسلئے رب العالمین بنانے والا ماننا چاہیئے
تصور کرنا چاہیئے - اور سانکھیہ یوگ آدی اصولوں سے ثابت کر دکھلایا ہے کل اشیا
سمجھ لینا چاہیئے جیسے سانکھیہ شاستر ہے ۔۔ کرم اور نیا شاستر میں انہی کا خلاصہ تشریح
جان لینا جس میں کل دنیا اور ۔۔۔ مفصل تحریر ان اردو الفاظوں میں صحیح صحیح ہونی
صحیح گو ۔۔ تو علیحدہ علیحدہ کئی جلدیں شاید ہو سکتی ہیں یہاں صرف ان کی
تشریح کیں اتفاق رائے ظاہر کرنا ہی تھا جو یہاں مختصر طور پر جتلایا گیا ۔

تمت

کل ناظرین خیرخواہ ملک و ملت کے متلاشیوں سے نیز اور عام خاص سے
بھی التماس ہے - کہ جہاں کہیں کوئی الفاظ یا کوئی امر نیز کوئی بر خلاف سلسلہ
وغیرہ وغیرہ غلطی رہ گئی ہو اسے معاف فرماوینگے کیونکہ اس اردو زبان و حروف
اردو سے بندہ مولف ناواقف ہے کل صاحبان اصلی مختصر نتیجہ پر خیال فرماویں
نہ کہ اس کی عبارت پر فقط

بندہ اکشیانند از پٹیالہ

نیچے لکھی ہوئیں کُتب کا ضرور ملاحظہ فرمائیے ہیں خود انکی کیا تعریف کروں جبکہ پبلک آپ ہی ثناگو ہے

## کُتب ناگری

گرہست آشرم ۱۲؍ ویریہ رکشا ۱؍ گربھادہان بدھی ۲؍ موت کا ڈر قیمت ۱؍
ست نارائن کی کتھا ۱؍ پتر پرکاش ۱؍ متر آنند ۱؍ بھرت اپدیش ۱؍
ستی پرساد ۱؍ انمول رتن ۱؍ رتن جوڑی ۱؍ رتن پرکاش ۱؍
بھرشٹا چار ۱؍ برہم بچار ۱؍ استری بلاپ ۱؍ مورتی پوجا بچار ۱؍
ست سر دمن ۱۲؍ سنسکرت مہاشا ٹیکا ۵؍ پنڈت گرو دت کا جیون چرتر ۱؍
استری بدھی ۱؍ سنسار پھل ۱؍

## نیوگت استری دھرم

بھارت سدھار کے پریمیوں کو اس کتاب کو خود ملاحظہ فرما کر اپنی اولاد کو ایکبار ضرور دکھلانا چاہئے تاکہ اُن کو معلوم ہو جاوے کہ وید۔ سمرتی۔ پران کے سولے نیت سے استری دھرم کیا ہے۔ قیمت فی جلد ۲؍

ओ३म्



## بھومک

نتیہ کرم کے پھل یہ ہیں کہ گیان پراپتی سے آتما کی اُنتی اور ارو گیتا سے شریر کے سُکھ سے بیوہار اور پرمارتھ کاریوں کی سِدّھی ہونا ہے اس سے دھرم - ارتھ - کام اور موکش سِدّھ ہوتے ہیں (سوامی دیانند سرسوتی) منشیہ کے نتیہ کرتویہ کرموں دوامی فرائض انسانی سے سندھیا کرم اعلیٰ فرض انسانی ہے - اسیواسطے نتیہ سندھیا کرنا جملہ فرائض انسانی پر مقدم اور ضروری رکھا گیا ہے - اس سے میں فاضل اجل اور عالم اکمل مہرشی شری سوامی دیانند سرسوتی جی کے ست اُپدیش سے سندھیا کا پرچار پھر ہو چلا ہے - اور بھولے بھٹکوں کو پھر سمارگ کا پتہ ملا ہے - گو سندھیا سے انسان کو تینوں طرح کی ترقی روحانی جسمانی اور

سامانی حاصل ہوتی ہے - مگر چونکہ دُنیا میں ظاہر بین اسوقت زیادہ اور حقیقت شناس کم ہیں - لہذا اسوقت سندھیا کرم سے جسمانی فوائد بیان کرنا مناسب جانکر یہہ تھوڑا سا لیکھ سجنوں کی سیوا میں پیش کرتا ہوں اور آشا رکھتا ہوں کہ بھول اور چوک سے سوچت فرما کر مجھکو کرتارتھ فرمائیں گے مجھکو نشچے ہے اسلئے کہ میرا تجربہ یعنی پریکشا ہے کہ سندھیا کرنے والے جملہ فوائد جسمانی سے بہرہ یاب ہوں - اور ایشور ایسا ہی کریں ؛؛

اوم - شانتیہ - شانتیہ - شانتیہ

ओ३म्

प्रातरग्निं प्रातरिन्द्रं हवामहे प्रातर्मित्रा वरुणा प्रातरश्विना ।
प्रातर्भगं पूषणं ब्रह्मणस्पतिं प्रातस्सोममुत रुद्रं हुवेम ॥ ऋ० मं० ७ सू० ४१ *

پرماتما اِس منتر میں جو ہدایت فرماتے ہیں اگر اُس ہدایت پر ہمارا عمل ہو تو یقیناً تندرستی اور صحت بہت آسانی سے قایم رہ سکتی ہے۔ اور بہت سے

---

* ہے استری پُرشو جیسے ہم وِدوان اُپدیشک لوگ پربھات بیلا میں (پانچ گھڑی رات رہے) سو پرکاش سُوروپ۔ پرم ایشوریہ کے داتا اور پرم ایشوریہ یُکت۔ پران اودان کے سمان پریہ اور سرو شکتیمان سوریہ چندر کو جس نے اُتپن کیا ہے۔ اس پرماتما کی استتی کرتے ہیں اور بھجنیہ سونیہ ایشوریہ یُکت۔ پشٹ کرتا اپنے اُپاسک وید اور برہمانڈ کے پالن ہاری انترجامی پریرک۔ اور پاپیوں کو رلانے ہارے اور سرو روگ ناشک جگدیشور

ان بد لوگوں سے جنکی پیدائش کا ہم کو کچھ بھی علم نہیں ہوتا قدرتاً محفوظ رہ سکتے ہیں۔ یہ بات تجربہ اور تحقیق سے صاف صاف ثابت ہو جاتی ہے ۔

## پراتہ کال میں جاگنے کے فوائد

پراتہ کال یعنی سورج کے نکلنے سے دو گھنٹہ پہلے ہی اور موتر کو تیاگ کرتے ہیں جو فائدے ہیں وہ اس تجربہ سے بخوبی سمجھ میں آسکتے ہیں۔ قاعدہ کی بات ہے کہ اگر کسی برتن میں جل یا جل کی مانند کوئی اور چیز بھری ہو تو جب تک وہ برتن ہلتا رہتا ہے۔ تب تک اس پانی میں میل مٹی وغیرہ جو کچھ ہے اچھی طرح علیحدہ نہیں ہوتی ہے۔ جب برتن کی حرکت موقوف ہوتی ہے تلچھٹ نیچے بیٹھ جاتی ہے جب انسان میں ٹھیک ٹھیک اسی قاعدہ کا برتاؤ ہوتا ہے۔ جب ہم سو جاتے

### بقیہ حاشیہ صفحہ

کی شکتی پراپت کرتے ہیں۔ ویسے پراتہ کال سے میں تم لوگ بھی کیا کرو (سوامی دیانند سرسوتی)

ہیں ہمارے جگر اور پھیپھڑے فضلات کو چھانٹ کر علیحدہ کر دیتے ہیں۔ ناقص ابخرات کو مثانہ یعنی موتر کی تھیلی میں جمع کر دیتے ہیں اور عروق خالص کو اپنے اپنے مقامات پر رات ہی میں پہونچا دیتے ہیں اب اگر آدمی اٹھ کر کسی اور کام میں مشغول ہو تو وہی ساکن ابخرات اور فضلات متحرک ہو کر عروق خالص کے ساتھ ملنا شروع ہو تے ہیں ہماری آرام میں خلل انداز پاخانہ پیشاب حقہ پینا بھی یہی نتیجہ بخشتا ہے ان فضلات کے عروق خالص کے ساتھ ملنے سے عوارض دماغی ۔ سر درد ۔ پینس صداع ۔ کم نظری ۔ والیٹھ میں فرق منہ میں پانی بھر آنا وغیرہ پیدا ہوتے ہیں ۔ ہاضمہ میں فرق آجاتا ہے ۔ خون خالص نہیں بنتا ہے ۔ پھوڑا پھنسی وغیرہ پیدا ہو کر شکایتیں پیدا ہو جاتی ہیں ۔ یاد رکھو فضلات پتلی ہونے سے دماغ ہی کی طرف چڑھتے ہیں ۔ ادھر ادھر بہت کم جاتے ہیں ۔ اگر یقین نہ ہو تو کسی برتن کی انگیٹھی کو فضلات سے ہٹا کر دیکھئیے ۔

اب رہی یہ بات کہ اگر آفتاب کی بڑا سے پہلے اٹھیں تو کیا حرج ہوگا۔ اسکا جواب یہ ہے کہ آفتاب کی شعاعیں پانی کے ابخرات کو کھینچ کر

اور دیگر تمام چیزوں کے چھوٹے چھوٹے ذروں کو سمت الراس میں یعنے
اوپر کی جانب اڑا دیتے ہیں۔ بھیگا کپڑا وغیرہ خشک ہونے سے یہ تجربہ
آپ کر سکتے ہیں۔ دو گھنٹہ اور ایک گھڑی بھر رات سے سورج کی کرنوں
کا اثر سطح زمین پر ہونے لگتا ہے۔ یعنی جب افق نظری سے سورج ۱۸
درجہ نیچے رہتا ہے۔ تب سے اسپر اثر ہونا شروع ہوتا ہے۔ برملا دیکھ لیجئے کہ
جو لوگ دن چڑھے اٹھتے ہیں انکی آنکھوں سے پانی زیادہ بہتا ہے۔
اس وقت میں شور وغل مطلق نہیں ہوتا۔ دنیا کے جھگڑے فسادوں کا
ذکر نہیں ہوتا ہوا آدمیوں کے جسم کی بدبو۔ فضلات کی ذرّے
باہر نکلی ہوئی سانس کے اثر سے بہت پاک ہوتی ہے۔ صاف ہوتی
ہے۔ گرد و غبار۔ دھول کے ذرّے سطح زمین پر رات میں بیٹھ جاتے
ہیں۔ دھول کے ذرّے پانی کی بھاپ سے لپٹ کر سطح زمین سے
جا لگتے ہیں۔ وہ نہایت چھوٹے چھوٹے باریک اور بیشمار کیڑے جو
کُرہ ہوا میں دن رات اڑا کرتے ہیں۔ جن کو ہم آنکھ سے بہت
کم دیکھ سکتے ہیں۔ جو خوردبین سے صاف نظر آتے ہیں۔ جنمیں سے
بعض ایسے زہریلے ہیں کہ اگر ہوا ہماری سانس کے ساتھ اندر

چلے جاویں تو ہمارے معدے جگر اور دل میں زہر کی تاثیر پیدا کرتے
ہیں - پراتہ کال سطح زمین پر بیٹھے ہوتے ہیں - درخت اور پودوں سے
لپٹے ہوتے ہیں جو زہر کہ دن میں جسم حیوانات سے یا اور چیندوں سے
خارج ہو کر ہوا میں اوڑ رہے تھے - رات کی ٹھنڈک سے تلے بیٹھ جاتے
ہیں - جب تک آدمیوں اور حیوانوں کی چل چلاہٹ ہو یا آفتاب
کی تیز شعاعیں آکر اُن کو منتشر کریں وہ زمین ہی پر پڑے رہتے
ہیں - چاند سے جو امرت ہوا میں آتا ہے وہ بجنسہ موجود ہوتا ہے
نباتات سے پران دایو یعنے آکسیجن تازہ نکلا ہوا موجود ہوتا ہے
اس برہمہورت میں آپنے کسی کو کسی مرض سے مرتا نہیں دیکھا ہوگا
ہر مرض کا مریض اسوقت چنگا سا ہو جاتا ہے - اکثر امراض ترکے اُٹھنے
سے رفع ہو جاتے ہیں - آفتاب کی روشنی گھنٹہ بھر رات سے رفتہ
رفتہ آنے لگتی ہے - ہماری آنکھ کی روشنی اُس روشنی کو ٹھیک ٹھیک
جبھی برداشت کرسکتی ہے - جب پراتہ کال کھلجاوے - ہم دیکھتے ہیں
کہ تقریباً سبھی سوگندہت پھول رات کے وقت کھلتے ہیں - انکی
خوشبو ہوا کو معطر کرتی ہے - اسوقت ہوا جانفزا اور فرحت بخش

خوشبو سے پُر ہوتی ہے۔ اسوقت جاگنے۔ ٹہلنے۔ اور ہوا کھانے سے دماغ
کو قوت پہونچتی ہے۔ جس سے عقل میں تیزی آتی۔ بینائی بڑھتی ہے
نگاہ روشن ہوتی ہے۔

## وقتِ شام

شام کے وقت سورج چھپتا ہے۔ اندھیرا آنے لگتا ہے۔ جن آنکھوں نے
تمام دن سورج کی شعاعوں میں کام کیا ہے۔ انہیں اندھیرے میں
چکا چوند آتی ہے۔ ہم سب جانتے ہیں کہ یکبارگی اوجیلے سے کسی
اندھیری کوٹھڑی میں جائیں تو بہت دیر تک کچھ نہیں سوجھتا۔ ایسی
حالت میں آنکھوں کی روشنی کو نقصان پہونچتا ہے۔ ایسی پر لوگوں
کو اکثر رتوندھی آتی ہے۔ شام کی سندھیا کے وقت نیتروں کو
پرکشالن (جل چھڑکنا) کرنے اور بند نیتر رکھنے سے یہ دوش دور
ہوتا ہے۔ آنکھوں کی بینائی میں نسبتہً کم فرق آتا ہے۔ سوائے اس کے
دن بھر کا کام کرتے کرتے ہاتھ پاؤں وغیرہ میں تھکاوٹ آجاتی ہے
سندھیا کی کریا (عمل) کرنے سے وہ قطعی دور ہو جاتی ہے۔ جیسی ورزش

سے جسم پھر کام کرنے کو تازہ ہو جاتا ہے۔ دل کا کنول بند ہونا چاہتا ہے۔

## ہاتھ پاؤں اور منھ دھونا

یہہ معمولی کام ہے تمام آدمی انکے فوائد سے واقف ہیں تاہم
چند باتیں جو متعلق بہ علم طب ہیں بیان کرتا ہوں۔ ہاتھ دہونے
سے بل اور ویریہ بڑھتا ہے۔ تھکاوٹ دور ہوتی ہے۔ ہاتھوں سے
جو کام ہوتے ہیں انکے کرنے میں خواہش بڑھتی ہے۔ پاشویہ
سے دماغی عوارض مثلاً سر درد دور ہو جاتے ہیں۔ نیند
خوشی کے ساتھ لاتا ہے۔ تھکاوٹ فوراً رفع ہو جاتی ہے۔ پیر
مضبوط ہو جاتے ہیں۔ منھ دہونے سے رکت پت (صفرا دموی)
منھ کی پھنسیاں خشکی۔ منھ کے داغ۔ بینگ روگ (دشنام) منھ
کی چکنائی دور ہو کر چہرہ پر رونق آجاتی ہے۔ چہرہ پر سرخی
آتی ہے زردی اور سفیدی دور ہو جاتی ہے۔ دماغ کو طراوت
پہونچتی ہے۔ نیند بے کھٹکے اور خوشی سے آتی ہے۔

# پرانہ کال سنان کے فوائد

یہہ قانون قدرت عام ہے کہ تمام جانداروں کو نیند آیا کرتی ہے یعنی وہ سوجایا کرتے ہیں۔ غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قدرت نے اپنے اِس کام میں کیا عجیب حکمت رکھی ہے۔ اناٹمی یعنی علم تشریح اجسام یعنی شریر ودّیا سے ثابت ہے کہ ہمارے جسم میں پھیپہہ یعنی پھیپھڑا دھوکنی یا پُھکنی کا کام کرتا ہے جسطرح لوہار کی بھٹی میں آگ دھوکنی سے روشن اور تیز ہوا کرتی ہے ٹھیک اسی طرح پر ہمارے جسم میں پھیپھڑا حرارت یعنی گرمی اور پران کو بڑھاتا اور تیز کیا کرتا ہے۔ آپ نے دیکھا ہوگا کہ جب دھوکنی ہوا سے پوری پھولجاتی ہے یعنی دھوکنی میں کافی ہوا بھر بھر کر بھٹی گرم کیجاتی ہے تو بھٹی کی آگ جلد روشن اور خوب تیز ہوجاتی ہے لیکن جب دھوکنی کم پھولتی ہے یا کچھ سکڑی رہتی ہے تب اِس میں کم ہوا سماتی ہے۔ اِسی وجہ سے بھٹی کی آگ بھی دیر میں روشن اور تیز ہوا کرتی ہے۔ ہمارے جسم میں پھیپھڑا بھی

ایسا ہی کام کرتا ہے۔ جب ہم کھڑے یا بیٹھے ہوتے ہیں پھیپھڑا کسی قدر سکڑا یا دبا رہتا ہے۔ اسوجہ سے ہمارے کھڑے ہونے یا بیٹھنے کی حالت میں پھیپھڑا ہوا سے پورا نہیں بھرتا ہے۔ اسی واسطے دونوں زانو جھک کر بیٹھنا منع ہے۔ ایسے بیٹھنے سے تندرستی میں فرق آتا ہے۔ لیکن جب ہم لیٹ جاتے ہیں پھیپھڑا پورا کھلتا ہے۔ پھیپھڑے پر کا دباؤ دور ہو جاتا ہے۔ سونے کے لئے ہم لیٹا کرتے ہیں۔ پس سوتے وقت پھیپھڑا ہوا پھیلا اور کھلا رہتا ہے۔ پھیپھڑے کے پورے پھیلنے اور کھلے ہونے کی حالت میں جاگنے کی بہ نسبت زیادہ ہوا سماتی ہے۔

ہوا کے خاص دو جز ہیں ایک پران وایو دوسرا اپان وایو کہلاتا ہے۔ جنکو آکسیجن اور نائیٹروجن کہتے ہیں۔ پران کی خاصیت گرم اور اپان کی خاصیت سرد ہے۔ جتنی ہوا سانس کے ساتھ جسم کے اندر جاتی ہے۔ اسمیں سے پران خون اور ہڈیوں میں ملجاتا ہے۔ اور اپان اس سانس کے ساتھ جو اندر سے باہر آتا ہے نکلجاتا ہے۔

اسواسطے جاگنے کی بہ نسبت سونے میں جسم میں زیادہ گرمی جانے
لگتی ہے یعنی جاگنے کی بہ نسبت سونے میں جسم زیادہ گرم ہو جاتا ہے
اور گرمی کے بڑھنے سے پھیپھڑا اور [illegible] بھی جلد جلد حرکت کرنے
لگتا ہے - اور یہ ظاہر بات ہے کہ سونے کی حالت میں جسم زیادہ
گرم ہو جایا کرتا ہے - اور سانس جلد جلد چلا کرتا ہے -

اب یہ بات غور طلب ہے کہ جب ہم سو جایا کرتے ہیں تو
قدرت ہمارے جسم کو گرم کیوں کر دیا کرتی ہے - اول یہ سمجھنا
چاہئے جسم کیا ہے -

درحقیقت جسم ایک آلہ ہے یعنی یہ شریر ایک کرن ہے
روح یعنی جیوآتما اس آلے سے کام کیا کرتا ہے یعنی یہ جسم روح
کا اوزار ہے - جیسے ریلوے انجن چلانے والا انجن میں رہکر
انجن سے مختلف کام کیا کرتا ہے - ویسے ہی جیوآتما اس شریر میں
رہکر شریر سے انیک پرکار کے کریا کیا کرتا ہے -

یہ عام قاعدہ ہے کہ جتنی چیزوں سے ہم کام لیتے ہیں وہ سب
حرارت ہی سے صاف ہوا کرتی ہیں - تمام اوزار و آلات کے میل

آگ سے صاف کئے جاتے ہیں۔

اس قاعدہ پر بعض لوگ شاید یہہ اعتراض کریں گے کہ ہم دیکھتے
ہیں بہت سی چیزیں رگڑنے، ملنے، دھونے وغیرہ سے صاف
ہو جاتی ہیں انہیں آگ کی کچھ ضرورت نہیں پڑتی ہے۔

اسکا جواب یہ ہے کہ حرارت اور حرکت کسی جسم میں ایک ہی چیز
ہیں یعنی حرارت سے حرکت اور حرکت سے اجسام میں حرارت پیدا
ہوا کرتی ہے۔ رگڑنا، ملنا، دھونا ان چیزوں میں ایک قسم کی
حرارت پیدا کرتا ہے جس سے وہ چیز صاف ہو جاتی ہے تجربہ
سے کسی چیز کو رگڑ کر یا دھو کر دیکھئے کہ اس میں اسکی پہلی حالت کی بہ نسبت
حرارت پیدا ہو جاتی ہے۔

اسی علامت [illegible] کے موجب ہونے کی حالت میں جسم کو گرم کرنے
سے [illegible] کا منشاء یہ ثابت ہوتا ہے کہ جسم کی صفائی ہو جا
تاکہ جسم مختلف امراض سے محفوظ رہکر پھر کام لینے کے قابل ہو جاوے۔

اب یہہ دیکھنا چاہئے کہ ہونے کی حالت میں جسم کیسے صاف ہوتا ہے
صاف ظاہر ہے کہ جسم میں دو قسم کے سوراخ ہیں۔ ایک تو بڑے

دوسرے چھوٹے ہیں۔ بڑے چھدر۔ منہ۔ آنکھ۔ ناک۔ کان لنگ اور گدا ہیں۔ چھوٹے چھدر مسام کہلاتے ہیں جو روم کی جڑوں میں ہیں۔ ان سے پسینہ نکلتا دیکھ کر ہم یقین کر سکتے ہیں۔ یہ مسام بیشمار ہیں۔ جسطرح اور سوراخوں منہ ناک وغیرہ سے میل نکلا کرتا ہے۔ اسی طرح ان مساموں سے میل نکلتا ہے۔ پسینا میں بدبو اس میل سے آیا کرتی ہے۔ ہمارے پہنے ہوئے کپڑے زیادہ تر اس میل سے میلے اور بدبودار ہو جاتے ہیں۔

ہم روزمرہ دیکھتے ہیں کہ صبح کے وقت جسم کے بڑے سوراخوں جیسے کہ منہ۔ ناک۔ آنکھ لنگ۔ گدا وغیرہ میل سے بھر جاتے ہیں۔ اسی طرح اسی حرارت سے جو سونے میں پیدا ہوتی ہے ہمارے جسم کے چھوٹے سوراخ یعنی مسام بھی میل سے پر ہو جاتے ہیں۔ بڑے سوراخ تو ہم کو مجبوراً صاف کرنے پڑتے ہیں۔ لیکن چھوٹے سوراخوں کی صفائی تمہاری سمجھ پر موقوف و منحصر ہے۔ جسم میں حرارت کا بہت بڑا حصہ پیدا کرنا اور پسینا لانا (ان) مساموں کا خاص کام ہے۔

اِن مساموں کو دھونے یعنی نہانے سے بہیل دور ہو جاتا ہے اور مسام کھُل جاتے ہیں۔ مساموں کے کھُل جانے سے اُن میں ہوا کی آمد و رفت بخوبی ہو سکتی ہے۔ جس سے شریر میں حرارت ضروری پیدا ہوتی رہتی ہے اور پسینا بخوبی آیا کرتا ہے۔

اِس حرارت کا قیام اور پسینہ کا آنا جب تک جسم میں ٹھیک اور مناسب طور پر ہوتا رہتا ہے۔ تب تک بخار جو جملہ بیماریوں کا آغاز ہے کبھی نہیں آتا اور خون میں کچھ بھی خرابی پیدا نہیں ہوا کرتی ہے۔

## ایکانت نواس یعنی تنہائی میں بیٹھنا

طبیعت یکسو ہو جاوے۔ خیال جس طرف لگایا جاوے دل اُسی طرف مائل ہو جاوے۔ اضطراب اور پریشانی سے بری ہو۔ تفکرات سے دل پاک ہو جاوے۔ جسقدر فکر کم ہو۔ اُسی قدر عمر اور تندرستی میں ترقی ہوتی ہے۔ طبیعت کو یکسو کرنے کے واسطے گوشہ نشین ہونا سب سے عمدہ ذریعہ ہے۔ فکر سے عمر کم ہوتی ہے۔ چنانچہ ایک ہندی شاعر نے کہا ہے۔

چِنتا جوال شریر بن سودا لگ لگ جائے۔ پرگھٹ دھواں نہیں

دیکھیئے۔ سو اُرانتر دھوندھیا ہے۔ ارانتر دھوندھیا ہے جلے جیسے کانچ کی
بھٹی۔ جل گئی تو بہو باس رہ گئی ہاڑ کی ٹٹی۔ کہ گردھر کب اُسے سنو ہو میر بیتا
وے نر کیسے جئیں جنہیں نت تاپ چتا

ایک فارسی شاعر نے کہا ہے۔ یکے مرغ دیدم نہ پا و نہ پر نہ از تخم ما
نہ پشت پدر۔ نہ بر آسمان و نہ بر زمیں ۔ ہمیشہ خورد گوشت آدمی۔
سندھیا سے ایکانت نواس کرنے سے عمر و صحت کو بہت ترقی حاصل
ہوتی ہے۔

## بیان آسن

یوگ شاستر میں شری پاتنجل رشی نے یوگ کریا کے واسطے آسن
کی ضرورت بیان کی ہے۔ اس میں سے ایک آسن سکھ آسن
جسکو پالتی بھی کہتے ہیں لکھا ہے یعنے آدمی کو جتنا سکھ اس
آسن سے بیٹھنے میں حاصل ہوتا ہے۔ اتنا کسی دوسرے آسن سے
نہیں ہوتا ہے۔ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ جتنی دیر تک ہم سکھ سے
اس آسن سے بیٹھ سکتے ہیں۔ کسی دوسرے آسن سے ہرگز نہیں

بیٹھ سکتے - اس آسن سے پیروں کو سکھ ملتا ہے - پیروں سے تھکاوٹ رفع ہوتی ہے - پنڈلیاں پتلی نہیں ہوتی ہیں - گھٹنے کشادہ اور مضبوط ہوتے ہیں - اپان وایو کا زور یعنے رکاوٹ مطلق نہیں ہوتی ہے جس سے ہاضمہ میں فرق نہیں آتا ہے - بل اور موتر شدھی سے اترتا ہے - ناف سے حرارت غریزی کا دورہ بے روک اور مناسب ہوتا ہے - کسی عضو کے دوران خون میں رکاوٹ اور کمی نہیں ہوتی ہے - علم تشریح سے واضح ہوتا ہے کہ پیر کے تلوے کی رگوں کو آنکھ اور دماغ کی رگوں سے خاص واسطہ ہے - اسی بنا پر بہت دیر تک کھڑے رہنے یا زیادہ چلنے سے بعض آدمیوں کو چکر آنے لگتا ہے بینائی میں فرق آتا ہے - ہم دیکھتے ہیں کہ آنکھ اور دماغ کی اکثر بیماریاں پاؤں کے تلوے یا انگلیوں یا گھٹنے سے نیچے کے حصے پر دوا کا استعمال کرنے سے دور ہو جاتی ہیں - مثلاً سوزش چشم - درد چشم - سرخی چشم - ککرے رتم - ورتم گردم - پٹیک سزاد - اشبندروگ - اکھی - ادھ شیشہ درد روگ وغیرہ میں پیروں کے تلوے پر نوینت یعنی (نینی یا مکھن) ملنے - مہندی کی پٹی باندھنے - روغن لگانے - پاشویہ کرنے سے دور

ہو جاتے ہیں۔ اِس آسن سے بیٹھنے سے اُنکی پوری روک ہو جاتی ہے۔ بصارت اور دماغی قوت بڑھتی ہے۔

پیٹھ کی ہڈی کے فقرے یعنے جوڑوں میں خم نہیں پیدا ہوتا ہے سیدھے اور راست بنے رہتے ہیں جس سے بڑھاپے میں پشت خم نہیں ہوتی ہے اِس آسن سے بیٹھنے میں پرانایام کے وقت حالت تنفس میں ہوا کی آمد و رفت بخوبی ہوتی ہے۔ ہوا کے دوران میں کہیں رکاوٹ نہیں ہونے پاتی پھیپھڑے اور جگر اچھی طرح کشادہ اور پھیلے رہتے ہیں۔ امعاء مستقیم میں ہوا بہت اچھی طرح اور پوری بھر کر ہاضمہ کی ممد اور معاون ہوتی ہے۔

## آچمن

۱۔ آچمن سے غصہ وغیرہ کی حرارت رفع ہو جاتی ہے۔ کف پت آدی کی زور تی ہوتی ہے۔ چیت میں شانتی آتی ہے۔ دل میں ٹھنڈک پہونچتی ہے من پرسن ہوتا ہے۔

۲۔ پرانایام کے بعد جب آچمن کیا جاتا ہے تو اُسکا جل لطیف ہو کر اوپر کو بجانب دماغ رجوع ہوتا ہے اِسلئے صرف اتنے ہی جل سے آچمن کیا جاتا ہے

جتنا آسانی سے بھاپ بن سکے۔ سیر دو سیر نہیں پیا جاتا ہے۔ اور
اُس جل کی بھاپ اُس حالت میں بہت اچھی بن سکتی ہے جبکہ ہتھیلی سے
پیا جاوے۔ کیونکہ حرارت دست اُسکو ابخرات بنانے میں معاون ہوتی
ہے۔ اگر کوئی سوال کرے کہ گرم جل سے آچمن کیا جاوے تو جلد اور
بہت لطیف بھاپ بنے گی۔ یہ ٹھیک ہے لیکن وہ فوائد جو آچمن سے
ہوتے ہیں ہرگز نہ ہونگے۔ آچمن دماغ میں خشکی پیدا نہیں ہونے دیتا
آنکھ۔ ناک۔ کان میں تازگی اور طراوت پہنچاتا ہے۔ یہ بھی یاد رکھنا
چاہیے کہ ان عضوؤں میں جو عارضے خشکی سے پیدا ہوتے ہیں نہایت
ہی مہلک بلکہ لاعلاج ہوجاتے ہیں۔ مثلاً دماغ کی خشکی۔ سرسام پاگل پن
کم عقلی۔ دماغ سے خون آنا۔ غصہ کا بڑھ جانا۔ نسیان وغیرہ امراض
پیدا کرتی ہے۔ آنکھ کی خشکی۔ سوزش چشم۔ آنکھ میں سرخی۔ نیند کم آنا
کنول باؤ یعنے یرقان پیدا کرتی ہے۔ ناک کی خشکی سے دم رکنے لگتا
ہے۔ حلق میں پھندا پڑتا ہے۔ ذائقہ بگڑ جاتا ہے۔ وغیرہ امراض لاتا
ہے۔ آپ نے دیکھا ہوگا کہ خشک زکام کسقدر تکلیف دیتا ہے۔ خشک
کان کو کان کا میل صاف کرنے والے بہت ہی برا بتلاتے ہیں کان

کے اکثر عارضے خشکی سے ہی پیدا ہوتے ہیں۔ آچمن سے اِن سب
بلاؤں سے نجات ملتی ہے۔

۴۳۔ آچمن کی بھاپ اُس گرم لطیف خون کو جو پرانایام سے پیدا ہوتا
ہے (جس کا بیان آگے آتا ہے) موقع مناسب پر ہر عضو میں روک دیتی
ہے تاکہ وہ اُس عضو کو تقویت دیوے۔ یہ بھی واضح ہووے کہ جل
ہی پران وایو یعنے آکسیجن کو روک سکتا ہے۔ آکسیجن خود جل کا
ایک بھاگ ہے اور کوئی چیز آکسیجن کو قائم نہیں کر سکتی۔ آپ نے
سائنس کی کتابوں میں پڑھا ہوگا کہ پون اور پانی دونوں میں
آکسیجن شامل رہتا ہے پانی پون کو روک سکتا ہے۔ ظاہر ہے کہ
پانی کے بلبلوں کے اندر ہوا رک جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ پرانایام
سے پہلے اور پیچھے آچمن کیا جاتا ہے تاکہ پران وایو باہر نہ نکلنے پاوے

۴۴۔ اطبائے ہند متفق الرائے ہیں کہ شب کے آخر پہر میں طلوع آفتاب سے
پہلے جل پینا بڑھاپے کے تمام امراض سے محفوظ رکھتا ہے۔ سودا
صفرا۔ بلغم کے عوارض سے نجات ہوتی ہے۔ علی الصباح قبل از
برآمد آفتاب معمول سے جل پینے سے بواسیر۔ سنگرہنی۔ بخار

امراض شکم - بوڑھاپن - کوشت روگ - میدروگ - موتر اگھات - امراض کان - امراض حلق - امراض سر - کمر درد - اکش روگ - (تعطیر البول) اور اور امراض دور ہوتے ہیں۔ بینائی بہت بڑھتی ہے آچمن میں بہت صفات حسنہ موجود ہیں۔

(۵) اگر یہہ سوال کیا جاوے کہ ایکدفعہ میں تین بار آچمن کرنے سے تسکین ہوجاتی ہے - اگر کم آچمن کیا جاوے حرارت تیز رہتی ہے - پانی کی خواہش ہوتی ہے - اور زیادہ آچمن سے رطوبت بڑھہ جاسکتی ہے ایسکے سوا اگر زیادہ آچمن کیا جاوے پران وایو کی حرارت اپنا اثر پورا نہیں کرسکتی ہے - کیونکہ جل میں ہائیڈروجن ادہک ملا رہتا ہے زیادہ ہائیڈروجن عمل آکسیجن کو زائل کرسکتا ہے۔

(۶) - انسان کے جسم میں ۹۰ حصہ پانی اور باقی اور اجزا ہیں (پرانایام) سے جسقدر جسم کے پانی میں کمی ہوتی ہے آچمن سے پوری ہوجاتی ہے۔

## سپرش

قوت برقی ہاتھہ کی انگلیوں میں تمام جسم سے زیادہ ہے یہی باعث

ہے کہ بہ نسبت اور تمام اعضا کے انگلیوں سے سردی گرمی سختی نرمی وغیرہ کا علم اچھی طرح ہوتا ہے۔ پانی میں برقی قوت بہت جلد وارد ہوتی ہے۔ یہاں فن تار برقی اچھی طرح جانتے ہیں۔ آپ صاحب بھی بادلوں کی حالت میں برق اکثر دیکھا ہی کرتے ہیں۔ صاف آسمان میں کبھی نہیں دکھائی دیتی۔ کام کرنے میں برقی قوت جسم انسان سے زائل ہوتی ہے اور کم ہو جاتی ہے۔ یہہ بھی ظاہر ہے کہ منہ۔ ناک۔ آنکھ کان۔ ناف سینہ۔ کنٹھ یعنے گلا۔ بازو ہتھیلی۔ اور اُسکی پشت سے خاصکر زیادہ تر کام ہوتے ہیں۔ اس لئے اُنکی قوت برقی زیادہ تر اخراج ہوتی ہے۔ ہاتھ کی انگلیوں میں جل لگا کر اعضاء مذکورہ کو مارجن کرنا یعنے چھونا اُس زائل شدہ برق کو پھر پورا کر دیتا ہے بدیں وجہ وہ قوی بنے رہتے ہیں۔ ایک اور بات خیال کرنے کے قابل ہے کہ انگوٹھے کے پاس کی انگلی سے مارجن کرنا منع ہے اسکی کیا وجہ ہے۔ دیکھئے یہہ انگلی سب انگلیوں سے زیادہ تر کام کرتی ہے۔ اس لئے اُسکی قوت برقی بہت کم رہتی ہے۔ جب آپ ہی خود وہ قوت کم ہے جسکی ضرورت ہے تو دوسری کو کیا امداد دیگی

ہے۔ اگر کوئی سوال کرے کہ پیروں سے بھی بہت کام کرنا پڑتا ہے اُن کا مارجن کیوں نہیں کرتے۔ اُسکا جواب یہ ہے کہ اول ہی آچمن میں پیروں کو ہاتھ سے خوب ملکر دھوتے ہیں پھر پہلے ہی زیادہ تر قوت برقی ہاتھوں سے لے لیتے ہیں۔

یہہ بھی یاد رہے کہ مارجن پہلے بانی (گویائی) - پران - نیتر - کان - ناف - ہردے - کنٹھ - شر - باہو ہتھیلی - اور پھر پشت ہتھیلی کا ترتیب وار کیا جاتا ہے۔ آپ جانتے ہیں کہ انسان کو حیوان پر فضیلت صرف نطق یعنے گویائی یعنی بانی سے حاصل ہے اسلئے بانی اعلےٰ ترین عضو انسانی ہے اسیواسطے اُسکا مارجن مقدم رکھا گیا ہے۔ اسکے بعد ناسکا یعنے پران کا مارجن کیا جاتا ہے اسکی یہہ وجہ ہے کہ فضیلت انسانی کا ہونا مقدم ہے اسکے بدون جینا صفت حیوانی ہے۔ بلحاظ فضیلت اعضاء انکے مارجن بالترتیب کیا جاتا ہے۔

## مارجن یعنی جل چھڑکنا

۱ - مانتریہ سپرش کے بعد جل پرکشالن - سر - نیتر - کنٹھ - ہردے

یعنے سینہ ناف۔ پیر اور سر پر ہوتا ہے۔ علم طب سے ثابت ہوا
ہے کہ پت یعنے صفرا یعنے حرارت کے خاص مقامات سر، پیر، کنٹھ
ہردے۔ ناف اور سر میں پرکشالن بالخصوص انہیں عضو پر ہوتا
ہے۔ پرکشالن سے وہ حرارت اعتدال پر قائم رہتی ہے ہم دیکھتے
ہیں کہ ڈاکٹر لوگ اکثر عوارض میں سر پر پانی ڈلواتے ہیں غفلت
سستی۔ غنودگی۔ سردرد۔ ورم دماغ۔ خشکی دماغ۔ پاگل پن۔ بکواد
متوحش خواب دیکھنا سر پر پانی چھڑکنے سے دور ہو جاتے ہیں
آنکھوں کے جملہ امراض کے واسطے جل چھڑکنے سے بہتر کوئی علاج
نہیں ہے۔ اسی بنیاد پر عوارض چشم آنکھوں کو پانی میں کھولنا نہایت
مفید ثابت ہوا ہے۔ ناف ہمارے جسم میں وہ مقام ہے جس سے
تمام جسم میں روح حیوانی جاتی ہے۔ اُس حرارت کا اعتدال پر رہنا
باعثِ بقاء زندگانی ہے۔ پیروں پر پرکشالن کرنا تھکاوٹ کو
رفع کرتا ہے۔ سوال کیا پہلے دھونے سے تھکاوٹ رفع نہیں ہوتی
ہے۔ جواب پیر دھونے کے بعد کچھ دور اور بھی چلنا پڑتا ہے اور
حرکت کرنا ہوتی ہے وہ اس پرکشالن سے دور ہوتی ہے۔ ان جملہ

باتوں سے یہ غرض ہی کہ ہر ایک عضو کی قوت بحال اور قایم رہے۔

# پرانایام یعنی حبس دم

(۱) ظاہر بات ہی کہ زندگی کیواسطے ہوا پانی غذا تین چیزوں کی ضرورت ہی۔ سب سے مقدم ہوا پھر پانی اور پھر غذا کی ضرورت ہے۔ اسلئے ہوا کھانا فرض ہی۔ ہمارے ہوا کھانیکا یہ طریقہ تھا کہ خراماں خراماں میل آدہ میل ٹہلکر گہر میں آبیٹھے۔ یا کسی سواری میں سوار ہوکر سیر کر آئے۔ صاحبو غور فرماؤ ہوا کھانے کا یہ طریقہ ہرگز نہیں ہے جب ہوا جزو اعظم زندگی ہے تو ہوا کا استعمال یوں ہونا چاہیئے کہ اُس سے پانی اور غذا کی بہ نسبت زیادہ تر فایدہ ہو۔ یں ہوا کھانیکا وہ طریقہ ہونا چاہیئے کہ ہوا سے غذائیت۔ قوت اور دوا کی تاثیر حاصل ہو بلکہ آبحیات کی تاثیر بخشتا ہو۔ کیونکہ ہوا ہی سے حیات ہی۔ جس طرح آپ۔ دودہ۔ دہی۔ گہی۔ آٹا۔ دال نمک وغیرہ سے کہانا باقاعدہ بناکر کہاتے ہیں۔ ایسا تو نہیں کرتے کہ پہلے آٹا پہانک لیا اوپر سے دال چبالی پھر پانی پی لیا اور پھر گہی اور نمک چاٹ لیا۔ اسی طرح

ہوا بھی باقاعدہ کہانا چاہئے ورنہ کچھہ نفع ہوگا - باقاعدہ ہوا کہانے سے وہ فوائد حاصل ہوتے ہیں جو نہ تو کسی شربت - عرق - پانی جوشاندہ خیسانذہ - معجون - جوارش وغیرہ سے ہوتے ہیں - جتے کہ کسی دوا سے ہرگز نہ ہوں - کیا کسی طب کی کتاب میں کوئی ہوائی نسخہ کہیں لکہا ہے کیا یونانی - عبرانی - ایرانی - عربی - مصری - یوروپین - امریکن اور انگریزی طب میں یہہ نسخہ مندرج ہے - کہیں نہیں - تو کہاں ہے اور کس حکیم اور رشی نے اسکا استعمال بتایا ہے - صاحبو آریہ ورت کی مقدس پستکوں میں بہ تفصیل اور مشرح لکہا گیا ہے اور پراچین رشیوں نے اور فی زمانہ سری سوامی دیانند سرسوتی جی مہاراج نے ہر انسان کو روزانہ دو وقتہ اسکا کہا لینا فرض قرار دیا ہے - کیونکہ بغیر اسکے جسمانی صحت ہرگز نہیں ہوسکتی ہے - اور روحانی ترقی اسکے علاوہ ہے اس کا نہ کہانا گویا خودکشی کرنا ہے - اپ گہاتی یعنے خودکش ہوتا ہے جسم کا عذاب اور روح کا ناش کرتا ہے - یہہ بات تحقیقات سے ثابت ہوئی ہے کہ ہند کے باشندے دن بدن بہت ہی ضعیف و کمزور اور ناقص قوے والے ہوتے ہیں اور اسکے معقول وجوہات صغرسنی کی شادی وغیرہ

بیان کیجاتی ہیں لیکن یہ بھی ایک بہت ہی معقول ثبوت ہے کہ ہند کے
باشندوں نے پشتہا پشت سے پرانایام کرنا چھوڑ دیا ہے۔ علم طب
بیان کرتا ہے کہ بالخصوص ہوا یا بات یعنی سودا ہی شریر کے آدھار
یعنے قیام اور اسکی پشٹی یعنی قوت کا سبب ہے ورزش اور کثرت بھی محض
اسی بنیاد پر مبنی ہے۔ دم بڑھانے اور سودا کی باقاعدہ ترقی کیواسطے
ورزشیں کرائی جاتی ہیں بچپن سے ہی پرانایام کا عادی ہونا بچوں
کو نہایت ہی تندرست اور قوی ہیکل بناتا ہے قوے اور اعضا کو بہت
مناسب ترقی دیتا ہے معدہ نہیں بڑھتا ہے یعنے پیٹ بڑا اور بدنما
نہیں ہوتا ہے سینہ چوڑا ہوتا ہے - اور اوپر کو ابھر آتا ہے - گردن
موٹی اور قوی ضرور ہو جاتی ہے خواہ کیسی ہی پتلی کیوں نہ ہو - آنکھ
بڑی ہو جاتی ہے رخسارے بیٹھنے نہیں پاتے ہیں۔ چہرہ بھرا رہتا ہے۔
(۴) دوران و صفائی خون - اول یہہ بات جاننا چاہئے کہ وید اور اطبا
حکماء ڈاکٹر اور فلاسفر ہیں اس بات پر متفق الرائے ہیں کہ خون ہی
زندگی کا ذریعہ ہے اور اسکے ساتھ یہہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ روح خون
ہی میں رہتی ہے بلکہ بعضوں نے اپنی تحقیقات سے یہہ بھی لکھا ہے کہ خون

ہی روح ہے جتنا خون خارج ہوتا ہی اُتنی ہی روح خارج ہو جاتی
ہے - اصل انسان کی زندگی کا مدار خون ہی پر ہے - پس خون کا صاف
خالص اور لطیف رہنا نہایت ضروریات سے ثابت ہوتا ہے - واضح ہو کہ
انسان کے جسم میں سات سو رگ ہیں جنمیں ہو کر عروق اور خون بہا
کرتا ہے - یہہ رگیں مثل نالیوں کے ہیں - آپ صاحبوں نے بارہا دیکھا
ہوگا کہ جن نالیوں میں متواتر پانی بہا کرتا ہی اُنمیں کائی اور کیچڑ ضرور
پیدا ہو جاتی ہے حالانکہ کیسا ہی صاف پانی کیوں نہ بہتا ہو - لیکن
جب نالیوں میں پانی خوب زور سے بہتا ہی تو وہ کیچڑ کائی اور میل
ضرور دُھلجاتا ہے - جسم کی نالیوں میں ایک سکنڈ کے لئے بھی عروق اور
خون کا بہنا بند نہیں ہوتا ہے - پھر اُنمیں میل کیونکر نہ جم جائیگا ضرور
جمیگا - یہہ نہ سمجھنا کہ اُنکی صفائی بھی مثل ہماری بازار کی نالیوں
کے ہو جائیگی کہ مشک سے پانی ڈالا جاوے اور میل دُھلکر نکلتا جاویگا
ہرگز نہیں - یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ جن رگوں میں ہو کر خون بہا
کرتا ہے اکثر اُنمیں سے اتنی باریک ہیں کہ اُنمیں پانی کی بھاپ نہایت
دقت سے گزر سکتی ہے - اس لئے کسی نہایت لطیف شے کی اُن کی

صفائی کیواسطے ضرورت ہوگی۔ ہوا ایک سیال ہنایت لطیف جسم ہے وہ ان رگوں میں بہت آسانی سے آسکتا ہے جاسکتا ہے۔ پرانایام کرنے میں جو ہوا ہم زور سے باہر سے اندر کھینچتے ہیں وہ جسم کی تمام رگوں میں ایک ساتھ زور سے جاکر بھر لی ہے باہر سے اندر جانے میں ہوا اُس میل کو جو رگوں میں چمٹ گیا ہے چھوڑاتی جاتی ہے۔ یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہوا دو اجزا سے مرکب ہے۔ آکسیجن اور نائیٹروجن۔ ہوا میں آکسیجن فیصدی اکیس اور نائیٹروجن اناسی حصہ رہتا ہے۔ آکسیجن کی خاصیت گرم اور نائیٹروجن کی خاصیت سرد ہے۔ پس ہوا کا مزاج بھی مائل بسردی ہے۔ اور ہم دیکھتے ہیں۔ کہ سردی سے میل نہیں چھوٹ سکتا ہے۔ گرم پانی سے ہاتھ پیر خوب صاف ہوتے ہیں۔ حمام میں نہانے سے جسم بہت صاف ہوتا ہے کسی دھات کا میل بھی تپانے سے دور ہو جاتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ پرانایام کرنے میں جتنی ہوا کو ہم اندر لیجاتے ہیں وہ آٹھ یا نو یا زیادہ سکنڈ تک جیسی مشق ہو اندر رکی رہتی ہے اسکو حرارت غریزی یعنے جٹھر اگن اتنا گرم کر دیتی ہے کہ وہ ہوا

خوب پھیل جاتی ہے۔ اور رگوں کو پھلا کر گرم کر دیتی ہے۔ یہاں تک کہ
اُس گرمی سے گھبرانے لگتے ہیں کہ سانس روکنا دشوار ہو جاتا ہے
اس حالت میں رگوں کے اندر کا میل خوب صاف ہوتا ہے اور پھر
بل پورک یعنی زور سے اُس اندر کی ہوا کو باہر پھینکتے ہیں اور اسی قدر
باہر کی ہوا کو اندر نہیں جانے دیتے اس عمل سے جو میل کہ ہوا سے
چھوٹا پایا تھا باہر نکل جاتا ہے اور جو خالص آکسیجن خون میں مکر رہ گیا تھا
(کیونکہ آکسیجن خون میں ملتا ہے۔ نائیٹروجن نہیں ملتا) وہ بہت
طرح سے جذب بدن ہوتا ہے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ اسی حالت میں جسم
نہایت گرم ہونے لگتا ہے۔ گرمی سے دل گھبراتا ہے۔ جلدی سے
کو چھوڑ دینا چاہتا ہے۔ جسم مساموں سے حرارت فوراً نکلنا شروع
ہو جاتی ہے۔ مساموں کا منہ کھول دیتی ہے۔ تلوا سے لیکر چوٹی تک
گرمی سے پُر معلوم ہوتا ہے۔ کیسا ہی سخت اور شدید جاڑا کیوں نہ
بلکہ برف کیوں نہ گرتا ہو دو چار ہی سکنڈ کی مشق ہو جانے سے
جسم کو پسینہ آ جاتا ہے۔ چلا جب ایک کرتا تک اُتار دینے کی ضرورت
معلوم ہوتی ہے۔ آپ اسی لپینا لانے کے واسطے گھبرا رہا ہے

ڈنڈ کرتے ہیں۔ پھری گدکا۔ پٹا۔ بانا۔ بانک۔ بجھوا پھینکتے ہیں
کرکٹ۔ فٹ بال۔ لان ٹینس۔ ڈنگ۔ آف داریں ووڑ دہوپ اور
زور کرتے ہیں۔ اور ان سب میں کسی نہ کسی چوٹ کے لگ جانے کا
احتمال رہتا ہے پرانایام کرنیوالا جملہ خطرات سے محفوظ رہتا ہے۔ اسکے
سوا یہہ سامان بصرف زر کثیر مہیا ہو سکتے ہیں۔ ذیمقدور آدمی یہہ
اسباب فراہم کرسکتے ہیں عام لوگ نہیں کرسکتے۔ پرانایام میں اول تو
ایک حبہ خرچ نہیں پڑتا دوسرے وقت جو دولت عظمیٰ ہے بہت
بچ جاتا ہے اور فوائد از ہمہ افضل حاصل ہوتے ہیں۔ ادنے۔ اعلیٰ
کس وناکس امیر غریب جہاں چاہیں یہہ ورزش کرکے حظ وافر اٹھا سکتے
ہیں۔ پس معلوم ہوا کہ پرانایام بھی ایک ایسا عمل ہے کہ جس سے خون
صاف لطیف اور خالص رہسکتا ہے۔ خون کی صفائی کے لئے
مُسہل وغیرہ لینے کی تکلیفوں اور دقتوں سے بری رہ سکتے ہیں خون
صاف لطیف اور خالص بننے سے خارش۔ سوجن۔ سُرخی۔ داد
(جلن)
پاک۔ درد نہیں ہوتا ہے۔ سردرد۔ اندھاپن۔ اونگھنا۔ دماتو چھے
(رقت منی)
ہگنتیب۔ پکشاگہات یعنے لقوہ۔ ککانگ۔ ترشنا (پیاس)۔ ہچکی۔ سانس

کھانسی - پانڈو روگ آدپیدا نہیں ہوتے ہیں -

۳۴- حرارت غریزی (یرقان ۱۲) یعنے جٹھراگن کی ترقی - ظاہرا بات ہے کہ ہوا سے آگ سلگتی ہے - آکسیجن آگ کو روشن کر دیتا ہے - سالن کے ساتھ آکسیجن خون اور ہڈیوں میں ملجاتا ہے - وہی آکسیجن جٹھراگن جسکو حرارت غریزی کہتے ہیں یعنے معدہ کی گرمی کو دہکاکر پرچنڈ اور تیز کر دیتا ہے - معدہ کی حرارت کو اتنا قوی بنا دیتا ہے کہ پرانایام کرنیوالوں کو کبہی بدہضمی نہیں ہوتی - ساگ پات کہائیں یا سخت سے سخت کہانا چبائیں فوراً تحلیل ہوکر ہضم ہوجاتا ہے - ہاضمہ کی اصلاح کے لئے اُن کو سوڈا واٹر - لیمونیڈ - زنجبیرائن - چورن چٹنی - پڑیا - گولی - برانڈی پینے کی کبہی بھی ضرورت نہیں پڑتی اگر آپکو بدہضمی ہو یا آپکو ہاضمہ کی اصلاح منظور ہو یا بہوک کی شکایت ہو یا کہانا دیر سے تحلیل ہوتا ہو تو آج ہی آپ پرانایام کرکے آزمائے کس قدر نفع ہوتا ہے اگر آپکو بہت دنوں سے بدہضمی رہتی ہو تو کم از کم اکیس روز باقاعدہ پرانایام کرنے سے ضرور ہی بلاشک وشبہ رفع ہوجائیگی اور بھوک کو نہائت ترقی ہوگی - اسمیں ذرا بھی شک

نہیں ہے۔ پرانایام میں یہ ایک اور عجیب قوت ہے سب جانتے ہیں
کہ مرض بواسیر اکثر لاعلاج ہوتا ہے۔ باقاعدہ پرانایام کرنے
سے یہ روگ اس طرح دور ہو جاتا ہے جیسے آفتاب کے روبرو کہراتھ
کنگھن کو آرسی کیا ہے۔

۵۔ تنفس یعنی سانس لینا۔ پرانایام سے پھیپھڑا بڑھتا ہے اور مضبوط
ہو جاتا ہے گویا کہ مرض سل کی بنیاد قطعی دور ہو جاتی ہے۔ سانس
یعنی نفس کی رفتار دھیمی اور بہت آہستہ ہو جاتی ہے۔ اور سانس روگ
کی جڑ اکھڑ جاتی ہے۔ کھانسی دور ہو جاتی ہے۔ بلغم ناقص جل جاتا ہے
جلدی دم نہیں پھولتا ہے۔ بل بہت بڑھتا ہے اور بل بڑھنے کا ظاہر
یہ ثبوت ہے کہ دم نہیں پھولتا ہے اور جب تک دم نہیں پھولتا
ہے تب تک تھکاوٹ کم ہوتی ہے اور جسکو تھکاوٹ جلدی نہ ہو
وہی بلوان ہوتا ہے۔ پس پرانایام سے بل بہت بڑھتا ہے۔

۶۔ ایک صورت ہیں دل میں پارہ یا جل کی صفت ہے۔ یعنی کبھی ایک
حالت پر قائم نہیں رہتا ہر دم متحرک رہتا ہے۔ اضطراب اسکی صفت
حادث ہے۔ اسلئے دلکی بیقراری کو سیماب کے اضطراب سے تشبیہ

ویا کرتے ہیں - جیل یا پارہ کو جب تک ہوا لگتی رہتی ہے وہ برابر متحرک
رہتے ہیں جب ہوا رک جاتی ہے انکا ہلنا بند ہو جاتا ہے بعینہ جب
پرانا یام سے ہوا کی آمد رفت باہر اندر سے روک دیجاتی ہے دل میں
سکون اور قیام پیدا ہونے لگتا ہے - دل کی حالت اضطراب و انتشار
دور ہو جاتی ہے - جس سے غور خوض و تامل کرنے اور سوچنے کی
قوت بہت ہی بڑھجاتی ہے - حافظہ اسقدر درست ہو جاتا ہے
کہ جس قدر ہزاروں ادویہ کے استعمال سے ناممکن ہے صرف اوائل
عمر یا شروع جوانی ہی میں نہیں بلکہ بڑھاپے میں بھی حافظہ کی وہی
صورت بنی رہتی ہے -

۷ - تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ جتنی دیر تک پرانا یام کیا جاوے اتنی ہی
دیر تک ہوا سے بھی غذا کا فائدہ ملتی ہے یعنے اتنی دیر تک بھوک نہیں
لگتی ہے - اگر آپ تجربہ کرنا چاہیں تو بھوک کی حالت میں پرانا یام
کر کے دیکھ سکتے ہیں -

۸ - علم طبابت کا واضح ہوا ہے کہ جسم انسان میں خاص خلط یعنی بات پت
کف - تن ہیں جنمیں سے بات یعنی پون خود متحرک ہو کر باقی دو کو بھی حرکت

دیا کرتا ہے بابت کو پت کم دیش اسی پرکار کے امراض پیدا ہوتے ہیں یا
جیسے انت بردھی - ہچکی (فساد بود ۱۲) - سانس ۔ کنٹھ سی اوپر کے روگ ۔ گلم - اتیسار
مند اگن (ضعف ہضم ۱۲) - سب شریر میں سمان ہنے والے روگ موتر اشی (اسہال) اور گودا کے روگ
درد پسلی - (قوت ہاضمہ کی کمی ۱۲) نابھ شول - اناہ - ترک شول - اندری شم اتی وغیرہ کم بیش
اسی اقسام کے امراض پیدا ہوتے ہیں - (درد ناف ۱۲) (درد گردہ) پرانا یام سے ان سبکی روک ہو جاتی
ہے -

۵ - یہ بھی واضح ہو کہ کمسٹری یعنے علم کیمیا یعنے رسائن ودیا میں حرارت
جزو اعظم ہے - بالخصوص مرکبات کے اجزا کو جدا جدا کرنا حرارت کی
خاصیت ہے میل کو صاف کرنا - حرارت کی تاثیر ہے - دھاتوں کے
جگر کے میل تپانے سے چھوٹ جاتے ہیں - اگر کوئی رنگ کسی دھات
وغیرہ کے جگر میں جذب ہو جاوے چیمسٹس اسکو حرارت سی جدا کر دیتے
ہیں - یوں ہی پرانا یام کی حرارت سے (کیمیا گر ۱۲) دلکی کدورت دور ہو جاتی ہے
من میں شدھی اور صفائی پیدا ہوتی ہے - اور بھی ہیں ایک
پرکار کا پرکاش یعنی نور پیدا ہو جاتا ہے - پرانا یام سے آئینہ دلکو جلا
ہوتی ہے - جو اور کسی طرح پر ممکن نہیں ہے -

۱۰- واضح ہو کہ حکماء نے اُتنے والو یا سودا کو جو انسان کے جسم میں
رہتا ہے پران - اوان - سمان - دیان - اور اپان پانچ حصوں میں
تقسیم کیا ہے - شری رشی راج دھنونتر اول حکیم شارح آیور وید جی کے
اُپدیش سے تمام سطح زمین پر طب کا ظہور ہوا ہے - اپنے ندان ستھان
کے پہلے اودھیائے میں بیان فرماتے ہیں کہ پرمیہ دوش اور پرمیہ روگ
"جریان" والو یعنی بات یعنی سودا یعنی دیان اور اُپان کے کوپ سے پیدا ہوتے
ہیں - یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ پرمیہ روگ بیس اقسام کا ہے ان میں سے
سولہ اقسام جو صفرا اور بلغم سے پیدا ہوتے ہیں "قابل علاج ہیں - مگر چار
اقسام جو بات یعنی سودا سے اُتپن ہوتے ہیں اسادھیہ اور لاعلاج
ہیں پرانایام سے دیان اور اپان وایو کا کوپ نہیں ہوتا ہے - اس لئے
پرمیہ وغیرہ کی روک بخوبی ہوتی ہے اگر پرمیہ میں کچھ دوش پیدا ہو گیا
ہو تو پرانایام سے خون صاف ہو کر کچھ دنوں کے بعد ویریہ صاف
اور نردوش پیدا ہونے لگتا ہے - نیز یہ بھی واضح ہو کہ صاف اور
شدھ ویریہ بھی وہی ہوتا ہے جس میں والو یعنی پون کے صفات ہوں -
والو یعنی ہوا میں رنگ ذائقہ اور بو نہیں ہوتی ہے - اسی طرح جیسے ویریہ

سکا کوئی رنگ صاف اور سفید کپڑے پر نمایاں نہ ہو اور نہ اُسمیں کسی
قسم کا ذائقہ اور بو ہو وہ ویریہ صاف اور شُدہ سمجھنا چاہئے۔ پس
صاف ظاہر ہے کہ ویریہ اور وایو سے ایک خاص واسطہ ہے۔ اسیوجہ
سے پرانایام سے ویریہ قایم شدہ اور درڑھ ہو جاتا ہے اور جھنتا اور بربان
روگ دور ہوتا ہے بہادا کوئی صاحب عمل پرانایام کرنے پر بھی شاید
امراض ویریہ میں مبتلا رہیں تو سمجھنا چاہیے کہ اہار بیوہار میں
بے اعتدالی ضرور کرتے ہونگے ورنہ پرانایام کی تاثیر برباد نہیں جاتی
بعض صاحبوں کا اور خاصکر اُن لوگوں کا جو سنسکرت فلاسفی سے ناواقف
رہیں یہ خیال اسوقت ضرور ہوگا بلکہ وہ اعتراض جائینگے کہ اسمیں
آکسیجن اور نائیٹروجن کا بیان ہی انکے موجد اور محقق تو یوروپین
ہی ہیں۔ انڈین بیچارے کہاں سے ہوئے۔ ذرا غور کرنے کی بات
ہے کہ جس سنسکرت پُستک میں ذرا بھی پراکرتک ورنن ہوا ہے اُسمیں
صاف یوں بیان ہوا ہے کہ سوکشم بہوت پرمانوؤں سے پرتھم مہت
تتو اُتپن ہوتا ہے مہت تتو سے اہنکار اور اہنکار سے اکاش پیدا
ہوتا ہے۔ مہت تتو اور اہنکار اور اکاش سے پون پیدا ہوتا ہے

# پرانایام سے عجیب و غریب فایدہ

اگر کوئی شخص سچا برھچاری - بلوان - پہلوان وغیرہ بننا چاہتا ہے تو ان خوبیوں کے حاصل کرنے کا سچا ذریعہ پرانایام ہی ہے - بہوت اگر لنگ اندری میں حرارت سے جوش پیدا ہوتا ہوا معلوم ہووے تو اُسی وقت پرانایام کی لبّارن کریا کرنے سے (یعنی پران کو باہر نکالنا) رک جاتا ہے اور بارہا ایسا عمل کرنے سے پھر بلا ارادہ پیدا ہی نہیں ہوتا -

بعض سادہوؤں سے ہم نے پوچھا کہ تم چرس وغیرہ کیوں پیا کرتے ہو - کہا کہ ہم سادھو سنیاسی ہیں - اگر یہہ چرس وغیرہ نہ پیویں تو لنگوٹی کے پکے نہیں رہ سکتے - لیکن اگر وہ خیال کرتے اور انہوں نے کسی اچھے وید کی سمتی لی ہوتی تو انکو صاف ظاہر ہو جاتا کہ سب سے زیادہ ویریہ وسان کرنے میں چھپے ہوتا ہے - اسی واسطے برھچریہ سادھن میں سواد ہار کرنا ضروری ہے - یعنی ویریہ رکشا کے واسطے غور و فکر سے نت پڑھنا پڑہانا بھی ایک ضروری ذریعہ ہے -

अघमर्षण ۔ اگھمرشن کے فایدے جانے کیواسطے پہلے
یہہ جاننا ضروری ہے کہ کیا سبب ہے جس سے اکثر لوگ ناستک یعنی خدا
کی ہستی سے منکر۔ دہریہ۔ شونیہ وادی۔ کین وادی یعنی سی ہستی
یعنے ابہاو سے بہاو ماننے والے وغیرہ بنگئے ہیں۔
اسکا سبب صرف یہہ دریافت ہوتا ہے کہ سرشٹی یعنی خلقت کی اُتپتی
ستھتی اور پرلے کے قانون اور نیموں کو ٹہیک ٹہیک نہ جاننے
اور سمجھنے سے یہہ بہت بڑی بڑی غلطیاں ہوئی ہیں۔ انسانی عقل او
خیال سرشٹی کرم کا وار اپار پاہی نہیں سکتا۔ گو کتنی ہی علمیت اور قدرت
اسکی کیوں نہ بڑھ جائے۔ اس درشٹانت سے اسکی تصدیق ہوتی ہے
کہ بڑی بڑی سلطنتوں کے تمام اصول اور رموز کیا کوئی عام شخص جان
سکتا اور اپنی جد و جہد سے تحقیق کرسکتا ہے۔ حالانکہ سلطنت کے
منتظم قریباً انہیں اوصاف سے موصوف ہیں۔ جن سے وہ عام شخص
بھی ہے۔ تپہر بھی کماحقہ آگاہی ہونا ممکن نہیں ہے۔ اسی طرح جب
قدرت کے مقابلہ میں انسانی ہستی ذرہ کے برابر بھی نہیں ہے تو کب
ممکن ہے۔ اسی طرح جب قدرت کے مقابلہ میں انسانی ہستی ذرہ کے برا[بر]

بھی نہیں ہے تو کب ممکن ہے کہ قدرت کے ادق مسئلہ اور قدیم ہم
بلحاظ جملہ خواص کے اسکی سمجھ بوجھ اور وہم وگمان میں آسکیں۔
ہرگز نہیں آسکتے۔ اسواسطے جب تک سچا الہام رہبر نہو۔ تب تک
حقیقت دریافت نہیں ہوسکتی۔ اسوجہ سے سچے الہام کی مدد نہ ملنے
سے لوگوں نے بہت بڑی بڑی فاش غلطیاں کیں اور گمراہی کے
اتھاہ سمندر میں غوطے کھاکر خود ڈوب گئے اور انکے ہمراہی بھی
اسی گرداب میں پھنسکر چکر کھاکر بیٹھ گئے۔ ٭

آدمی کو ناستکتا سے بچانے کی خاص تدبیر یہہ ہے کہ سرشٹی کی
اُتپتی۔ استھتی اور پرلے کے نیم سمجھائے جائیں۔ تبھی وہ سچا
آستک خدا پرست بن سکتا ہے۔ اسواسطے سندھیا میں سرشٹی کا بیج
ماتر بیان کرنا لازمی ہوا۔

ناستکتا یعنی ایشور کا نہ ماننا دو قسم کے گناہوں کا خاص باعث ہوتا ہے۔
اول تو خفیہ گناہ۔ دوسرے پورا قابو پاکر جبر اور ظلم کرنا۔ یہہ دو ناستکتا

٭ قدرتی دھرم پر ہم بہت جلد ایک رسالہ لکھنے والے ہیں ۔

کے نتیجے ہیں۔
پہلے تو خفیہ گناہ کی نیت ہی انسان کو بہت بڑا نقصان پہونچاتی ہے۔ جیسا کہ میں منسا پرکرما میں بیان کر چکا ہوں۔ دوسرے اگر گناہ کا افشا ہو جاتا ہے تو ناگفتنی بہ ذلت اور خواری ہو کر جسمانی صحت میں اور قوائے کو کتنا بڑا نقصان پہونچتا ہے۔ اس کی سینکڑوں مثالیں روز مرہ ظہور میں آتی ہیں۔ دوسرے اگر ایشور نہ مانا جاوے تو ذی اختیار لوگ خلق اللہ کو قتل و غارت کر کے نرمی کے ساتھ زندگی بسر کرتے ہوئے جو چاہیں کیا کریں جیسا کہ ہلاکو خاں۔ چنگیز خاں۔ محمد تغلق وغیرہ نے کیا ہے۔ اور ان افعال سے خدا کے بنائے ہوئے بیشمار اجسام کو کتنا بڑا نقصان پہونچتا ہے۔ جس کا بیان میں آنا ناممکن ہے۔
ایسوا سطے سندھیا میں مہا پاپوں سے بچانے کے لئے اگھ مرشن میں مرشٹی کے مختصر نیم بیان کئے گئے ہیں اور انکا نینتا ایشور بتلایا گیا ہے۔

# منسا پر کرما کا پھل

من ایک سوکشم یعنی لطیف قوت ہے۔ جیوآتما اِس قوت کو اندریاں
کے ساتھ سنجکت کرکے اندریوں سے کام کرتا ہے۔ من چونکہ ات
سوکشم اور ات بیگ وان یعنی بہت ہی تیز حرکت کرنیوالا ہے
اس لئے اسکی حرکت میں تمیز کرنا بہت دشوار ہے۔ چنانچہ جب
سب اندریوں سے یکت ہوکر من کام کرتا ہے تب یہہ پرتیت ہوتا
ہے کہ سب اندریاں ایک ساتھ کام کرتی ہیں حالانکہ من ایک
کے پیچھے دوسری کو متحرک کرتا ہے تاہم اسکی تیزی کیوجہ سے
حرکت میں فرق سمجھنا بہت دشوار ہوتا ہے۔

چونکہ کوئی اندری من کے بدون کچھ کام نہیں کرسکتی۔ اس لئے
من اندریوں کا راجہ کہلاتا ہے۔ اس لئے من کو سوارتھی اور اندریوں
کو گھوڑوں سے تشبیہ دیا کرتے ہیں۔ برق کی طرح من سوکشم اور بہت
اسحرکت ہے اِس لئے کسی ساکار پدارتھ پر اسکا ٹھہرنا غیر ممکن ہے
سوچو تو کہ من یعنی خیال ہمارے جسموں ہی میں ہے لیکن ہم کو بالکل

معلوم ہوتا کہ وہ کیا ہے اس کا رنگ روپ آکار وغیرہ کیا ہے
من کے سوکشم ہونے کی وجہ سے اس کا علم بہت کم ہوتا ہے۔ دیکھئے
جب ہم کسی کمرہ میں ہوں تو من میں اُسکے اندرونی سامان کو دیکھ کر
یہہ آرزو پیدا ہوتی ہے کہ اس سامان کے سوا اور کیا ہے۔ اب
فرض کرو کہ اس کمرہ کو دیکھکر کمرہ کا احاطہ دیکھا گیا۔ پھر بھی من
میں یہہ خواہش پیدا ہوتی ہے کہ اسکے باہر کیا ہے۔ اب احاطہ کے
بعد فرض کیجئے باغیچہ نظر آیا۔ پھر بھی باغیچہ سے آگے جانے کی
آرزو پیدا ہوتی ہے۔ اس طرح پر جب تک ساکار پدارتھ من کے سامنے
آتے جاتے ہیں۔ من ایک ایک کو درجہ بدرجہ چھوڑتا ہوا آگے کو دوڑتا
چلا جاتا ہے۔ لیکن جہاں ساکارتا ختم ہو جاتی ہے۔ من بھی وہیں ٹھہر جاتا
ہے۔ اسکا تجربہ یوں ہو سکتا ہے۔ جب کسی بات پر منن کرنے یعنی غور کرنے
کی ضرورت ہو تو جتنی تنہائی زیادہ ہوگی اُتنا ہی منن یعنی غور عمدہ ہو سکیگا
اور تہات جتنے ہی ساکار پدارتھ کم پاس ہونگے اُتنا ہی من عمدہ کام
کرے گا۔ اِس سے یہہ بھی نتیجہ نکلتا ہے کہ ساکار پدارتھوں پر دوڑنا من کا
سبھاؤ ہے۔

دوسرے یوں بھی یقین ہوسکتا ہے کہ جب منشیہ کوئی بات سوچنے لگتا
ہے تب اکثر زمین کی طرف سے نگاہ ہٹا کر آکاش کی طرف کو دیکھنے
لگتا ہے اس کا بھی یہی مطلب ہے کہ من کے کام کرنے کے واسطے
ساکار نا کم ہو جاوے یعنی اشیاء مجسّم اسکے سامنے سے دور ہو جاویں
اس بناء پر مورتی پوجا بھی من کے نیام کا ذریعہ نہیں ہے۔
پس ثابت ہوا کہ ہمارے شریروں میں من بھی ایک وستو یعنی چیز ہے
اب چونکہ روگ تین پرکار کے ہوتے ہیں۔ کایک - مانسک
اور آتمک یعنی جسمانی - دلی - اور روحانی - حتیٰ کہ جسمانی مرض
بخار پھوڑا پھنسی وغیرہ روحانی مرض جہل یعنی اگیان ہے۔
(دلی مرضوں کا بیان آگے ہوگا)
جسمانی بیماریوں کی بہ نسبت دلی بیماریاں اور دلی بیماریوں کی نسبت
روحانی بیماریاں زیادہ تر لاعلاج اور کشٹ سادھیہ یعنی مشکل سے
اچھی ہونیوالی ہوتی ہیں۔ قریباً سبھی لوگ روحانی بیماریوں
میں سب میں سے کچھ کے سوا باقی سب دلی بیماریوں میں مبتلا
پائے جاتے ہیں۔ لیکن جہاں کے لوگوں کا آہار وہار اور دیا

کے انوسار رہتا ہو وہاں کے کم لوگ جسمانی بیماریوں میں گرفتار
ملتے ہیں۔

جسمانی بیماریوں اور انکے علاج سے ہم میں بہت سے واقف ہیں
انکے علاج کے واسطے مختلف سامان مثل شفا خانجات اوشدھالہ
ڈاکٹر۔ اور وید اور دوا بینان موجود ہیں۔ لیکن افسوس ہے کہ انسانوں
کے گروہ کے گروہ دلی بیماریوں میں مبتلا ہیں اور دن بدن یہہ
بیماریاں بڑھ رہی ہیں مگر انکے علاج کی کچھ بھی فکر نہیں کیجاتی۔
ظاہر بات ہو کہ دل جب اعتدالی کی حالت میں ہوتا ہو تو خون کا دورہ
ٹھیک ہوتا رہتا ہو۔ مگر جب دل میں کسی قسم کی فکر۔ خوف۔ شرم۔
غصہ وغیرہ پیدا ہوتی ہے۔ تو خون کے دورہ میں کچھ روکاوٹ
شروع ہوتی تو صاف خون کا بننا بند ہو جاتا ہو۔ یہہ ظاہر بات
ہے کہ خوف وغیرہ سے جسم کمزور اور دبلا ہو جایا کرتا ہو۔ اکثر موت
بھی ہو جایا کرتی ہے۔ اکثر دیکھنے میں آتا ہو کہ کسی بہت پیاری
چیز کے ناش ہو جانے پر اکثر لوگوں کو چت بھرم ہو کر بکنا۔ پاگل پن
وغیرہ ہو کر موت بھی ہو جاتی ہے۔

ہم دیکھتے ہیں۔ دلی بیماریوں سے ضروری ہو کہ پیاس ہیں کمی ہاضمہ میں فرق۔ خون کی معمولی گردش میں فرق۔ جس سے خون میں صفائی کا نہ رہنا۔ دل کا دھڑکنا۔ ضعف جگر۔ ضعف قلب۔ جسمانی کمزوری چہرہ پر زردی۔ چینتا۔ جریان۔ پرمیہہ۔ دیریہ ناش۔ ضعف دماغ بڑھاپے کا جلد آنا۔ حتیٰ کہ آناً فاناً موت کا بھی ہو جانا۔ پیدا ہو رہی ہیں۔

جب اِن مذکورہ بالا روگوں کو لوگ محسوس کرتے ہیں تو انکا اُپچار ارتھات علاج بھی کیا جاتا ہے۔ لیکن چونکہ یہہ اکثر من کی خرابی سے پیدا ہوتے ہیں اور ان کو جسمانی سمجھہ کر علاج کیا جاتا ہے اِس لئے صحت ٹک کم ہوتی ہے بلکہ صحت ہوتی ہی نہیں ہے۔

خیر اِن مذکورہ بالا من کے روگوں کو لوگ معلوم تو کرتے ہیں۔ مگر انکے سواء من کے بہت سے روگ ایسے ہیں کہ لوگوں کو بھی تمیز نہیں ہوتی کہ درحقیقت ہم کو کوئی مرض لگ گیا ہے۔ یعنی ہم بیمار ہیں۔ بلکہ معمولی حالت سمجھہ کر دن بدن بیمار ہوتے چلے جاتے ہیں۔ دُنیا کے سارے لطف اور پرلوک کے سُکھ ہاتھ سے کھو رہے ہیں من کے

پوشیدہ مرض یہہ ہیں جن کو لوگ نہیں پہچانتے ہیں: فکر- غصہ
غم - بغض - کینہ - حرص - عداوت - عناد - خوف - ایرشا
دویش - نندا - ونِنتا - غرور - چنچلتا - لوبھ - کام یعنی شہوت
خود غرضی اور وہم وغیرہ ہیں-
تجربہ سے ثابت ہے کہ یہی روگ تمام دُنیا کے جھگڑے بکھیڑے فساد
اور تنازعوں کا سبب ہیں - اور پرلوک کے سدھار میں حارج ہیں-
جیسے کہ مریض کے پاس رہنے والے کو بھی چین اور آرام نصیب
نہیں ہوتا - اسی طرح جن اشخاص کو یہہ مرض ہو جاتے ہیں اُن سے
دوسروں کو سوائے تکلیف کے راحت کبھی حاصل نہیں ہوتی-
اس کے سوا یہہ امراض متعدی ہیں - یعنی اوڑنی بیماریاں ہیں
جو شخص ان امراض میں گرفتار ہوتا ہے یہی نہیں ہوتا کہ صرف وہی
ان کے نقصانات اُٹھاوے - بلکہ ایسے متعلق لوگ بھی اُنہیں مرضوں
میں پھنس جاتے ہیں - مثلاً گردھی آدمی آدمی دوسروں میں بھی کرودھ پیدا
کرنے کا باعث ہوا کرتا ہے-
بتلائیے ان مرضوں کے دور کرنے کے واسطے آج کل کوئی علاج کیا جاتا ہے

شائد کوئی نہیں۔ پھر یہہ امراض کیسے دور ہو سکتے ہیں۔
چونکہ خاص اطراف چھہ ہی ہیں۔ اسلئے من کی رفتار بھی چھہ ہی طرف کو ہو سکتی ہے۔ اسواسطے منسا پرکرما میں چھہ منتروں کے ارتھہ وچارتے ہوئے من کو نانا پرکار کے روگوں سے بچانا خاص مقصود ہے۔ یعنی پرمیشور کو سرووپاپک اور محیط کل جانتے ہوئے من میں بھی کسی پرکار کا وکار اتپن نہ ہونے دیں۔ اس لئے سندھیا میں منسا پرکرما بہت ضروری کام ہے۔

## اپستھان۔ उपस्थान

آدمی کی دلی آرزو ہمیشہ یہہ رہا کرتی ہے کہ راحت یا سرور حاصل ہو۔ جب جیوآتما کبھی ایک ایسی حالت میں پہونچتا ہے جسمیں اسکو یہ سچا یقین ہو جاتا ہے۔ کہ جسکی مجھہ کو آرزو تھی اسکے قریب میں آپہونچا ہوں اسوقت جیوآتما کی جو آنندمے دشا یعنی سرور انگیز حالت ہوتی ہے اس کا بیان میں آنا ناممکن ہے۔ یعنی اعلیٰ مقصد بہت تکلیفوں اور مصیبتوں کے اٹھانے کے بعد حاصل ہوا ہے۔ اسوقت جیوآتما کی سب وشے باسنا یعنی لذات نفسانی شانت ہو جاتی ہیں۔ اور وشے باسنا

ہی دُکھ کا خاص سبب ہیں۔ یعنی باسناؤں کا پرواہ رُک سا جاتا ہے۔ اس وقت
من استھر اور اندریاں اچل ہو جاتی ہیں۔ چونکہ جیو آتما شریر کا راجا
ہے جب راجا کو آنند ہوتا ہے تو پرجا خود ہی پرسن اور ہرشت ہو جایا
کرتی ہے۔ اور شریر میں آنند کا رہنا ہی نروگتا کا خاص سبب ہے۔
استھان کا فائدہ اس مثال سے اچھی طرح سے سمجھ میں آئیگا۔ جیسے
کسی نہایت دین دریدری کو کسی شاہنشاہ کے دربار میں ایک لحظہ
کے لئے جانا نصیب ہو اور وہاں شہنشاہ بڑی مہربانی سے اس سے
پیش آئے تو اُسکو کتنا بڑا آنند حاصل ہوگا۔ اس رسائی کا نتیجہ اور
یہ ہوتا ہے کہ متعلقین اور دیگر لوگ بھی اسکے ساتھ مہربانی سے
پیش آتے اور اسکی عزت اور آبرو کرتے ہیں۔
یہی من اور اندریاں اسکے بس میں ہو جاتی ہیں جواب تک دُکھ دایک
تھیں اب سُکھ سادہک بنتی ہیں۔ اندریوں کے بس میں ہو جانے سے
اندریاں نروگیہ رہا کرتی ہیں۔ کیونکہ اُنکی اعتدال کی حالت ہمیشہ
رہا کرتی ہے۔ جو خاص صحت کا ذریعہ ہے۔
...ت تتو۔ اہنکار اور اکاش اوریوں سے اگن پیدا ہوتی ہے مہت تتو

ں کہ ایسی قتل کی وارداتیں آئے دن ہر شہر ہر قصبہ اور ہر گاؤں میں ہوا کرتی
ہیں اور قاتل روپوش ہو جایا کرتے ہیں یہ ایک آدمی کی بزدلانہ اور
رندانہ چالبازی کا چھپایا ہوا ہندلا نشان ہے اس میں خدا کی خدائی کا کوئی
ثبوت نہیں ہے۔ مرزا صاحب آپ کی اشتہار کے فٹ نوٹ میں ایک اور
پیشین گوئی کا حوالہ دیتے ہیں کہ خدا ایسا نہیں ہے کہ اس گورنمنٹ کو کچھ تکلیف
پہنچاوے حالانکہ تو انکی عملداری میں رہتا ہو۔ جب مرزا مسیح خدا کا اسی طرف
ہو۔۔۔ جواب ) اس گورنمنٹ کو مناسب ہے (اگر مرزا صاحب کے اشتہار
کی صداقت اور مرزا صاحب کی پیشینگوئیوں اور الہاموں کی قائل ہے ) کہ مرزا
صاحب کو اپنی سلطنت کا امین الدولہ وامین الملت بنالیوے کیونکہ گورنمنٹ
کو صرف مرزا صاحب کی بدولت کوئی تکلیف نہیں پہنچی۔ گورنمنٹ کو چاہیے کہ
مرزا صاحب کو ولایت میں رکھتی تاکہ پارلیمنٹ کا ہر ایک ممبر انکے آگے سجدہ کیا کرے
کیونکہ مرزا صاحب کی ناراضگی سے گورنمنٹ کی سلطنت کا امن جاتا رہیگا نہ معلوم
گورنمنٹ نے ابتک مرزا صاحب کی کیوں قدر شناسی نہیں کی مجھے ڈر ہے کہ کہیں مرزا
صاحب گورنمنٹ پر سخت حکم نازل نہ کردیں کیونکہ جب مرزا صاحب کا منشاء معترف

خدا کا منہ ہی ہم مسلمان بہائیوں سے التجا کرتے ہیں کہ کیا آپ مرزا صاحب کی اس تحریر کے قایل ہیں کہ جدہر میرا منہ ادہر خدا کا منہ ہے اور کیا آپ ایسے شخص کو مسلمان کہہ سکتے ہیں یا یہہ اعلی درجہ کے کفر کا بہاگی نہیں ہے۔ ہم حیران ہیں کہ کس طرح مرزا صاحب بے دہڑک ہوکر اور نڈر ہوکر ایسے اشتہار دیتا ہے جس سے گورنمنٹ کے انتظام میں خلل پڑنے کا خیال ہو سکتا ہے۔ اور طرفہ تر یہہ ہے کہ بیچارے نرم مزاج آریوں کو فساد کا متہم گردانتا ہے۔

## جزو دوم

مرزا صاحب کا ایک اور اشتہار مورخہ ۸ اپریل ۹۷ء متعلقہ تلاشی میری نظر سے گزرا۔ اس اشتہار میں اپنی تلاشی کا محرک آریہ صاحبان کو کیا ہے۔ آپکو واضح رہے کہ آریہ صاحبان نے گورنمنٹ کو آپکی تلاشی کے لیئے کنایتہً بھی کچھہ نہیں کہا اگر آپکی تلاشی لینے سے سوای چند مشکوک خطوں کے اور کچھہ نہیں نکلا تو آپکی ایک بڑی بھاری وجہ یہہ بھی ہو سکتی ہے کہ گورنمنٹ نے تلاشی لینے میں بہت تاخیر کی اول تو تلاشی ۶ مارچ کو ہی لینی چاہیئے تھی۔ جبکہ مرزا صاحب لاہور میں تشریف رکھتے تہے۔ میں نے افواہاً سنا ہے شاید غلط ہو کہ مرزا صاحب نے قادیاں میں پہونچکر پنڈت لیکھرام کے قتل پر جب خوشی کی ضیافت منائی تو دیگ کے نیچے بہت سے

کاغذات جلائے گئے (دوم) جب لاہور میں چند معزز اہل اسلام کی تلاشی ہو چکی تو
مرزا صاحب کو بھی یقین ہو گیا ہوگا کہ میری تلاشی بھی ضرور ہوگی پس وہ
کس طرح ایسے کاغذات کو رکھ سکتا تھا۔ مرزا صاحب اپنے اشتہار میں ظاہر کرتے
ہیں کہ ہم اس تلاشی کے وقت خوش تھے اور ہمارا چہرہ بشاشت سے بھرا ہوا
تھا۔ حالانکہ آپکا چہرہ اسوقت زرد ہو گیا تھا۔ رنگ فق ہو گیا تھا۔ تھر تھر
کانپتے تھے لیکن تحریر کرنے میں کوئی وقت نہیں جو چاہا لکھدیا۔ مرزا
صاحب یہ بھی غلط لکھتے ہیں کہ پہلے وہ کاغذات برآمد ہوئے جنمیں میرے اور
پنڈت لیکھرام کی دستخطی تحریریں تھیں۔ یہ کاغذات سب سے پیچھے نکلے تھے۔ کیا
اگر جھوٹ بولنے سے آپکے ایمان میں کوئی فرق آتا نہیں۔ مرزا صاحب کی قلم
کو کون روک سکتا ہے۔ اپنے جو کچھ چاہیں مرزا صاحب لکھتے ہیں۔ مرزا صاحب کا
اس اشتہار کا اصل مدعا اپنے تئیں عیسیٰ ثابت کرنیکا ہے۔ چنانچہ اپنے اشتہار کے آخری حصہ
میں بیان کرتے ہیں۔ کہ خدا نے جو میرے کلام میں میرا نام عیسیٰ رکھا ہے تو بات صاف ہے
وہ بتلاتا ہے جو حضرت عیسیٰ کو پیش آیا تھا یعنی یہود کی قوم نے انکو تشدد
سے اور گورنمنٹ رومہ کو دھوکا دینے سے چاہا کہ حضرت عیسیٰ کو صلیب پر چڑھا

سو مرزا صاحب اپنے تئیں اب حضرت عیسیٰ مسیح سے بھی بڑھکر ثابت کرتے

کیونکہ حضرت عیسیٰ کو تو یہودیوں کی کوشش اور گورنمنٹ روم کی امداد

صلیب مل گئی لیکن مرزا صاحب اپنی بریت کا گھمنڈ کرتے ہیں کہ ہمکو

اور آریہ لوگ نقصان نہیں پہونچا سکے اور نہ پہونچا سکتے ہیں۔

آپکو الہام کرنے والے خدا نے یہہ غلط بتلایا ہوگا۔ کہ آریہ سماجی آپ

دشمن ہیں اور آپکے برخلاف کینہ رکھنے والے ہیں اور گورنمنٹ آپکو پکڑ

دینا چاہتی ہے۔ اور نہ ہی کوئی آپکے خبطی خیال کو جو عیسیٰ ہونے

دعویٰ کرتے ہیں کوئی مان سکتا ہے۔ ہاں اگر ثابت ہی تو یہہ ہے

حضرت عیسیٰ مردوں کو زندہ کر سکتے تھے۔ آپ زندوں کو مردہ کرتے

(۲) حضرت عیسیٰ ہر ایک متنفس پر اپنا رحم و کرم بھیجتا تھا۔ آپ ہر ایک

اوپر اپنا اور محمدی خدا کا قہر نازل کرتے ہیں۔ (۳) سچا مسیح روحانی

جسمانی مریضوں کو تندرست کیا کرتا تھا انکو شفا دیا کرتا تھا لیکن انہوں

کا مسیح مرزا تندرستوں کو بیمار کرتا ہے۔ عذاب الہی نازل کرتا ہے اور

کو مغضوب اور مقہور کرتا ہے۔ (۴) سچا مسیح فرماتا ہے کہ خزانہ آسمان پر

جمع کرو اور اپنا مکان خدا کے پاس بنواؤ۔ مگر انیسویں صدی کا مسیح
تالاب۔ عالیشان محل۔ وسیع صحن اور گلزار بنوانے کے لیے خدا سے
الہام پاتا ہے اور مریدوں سے روپیہ حاصل کرتا ہے۔ (۵) سچا مسیح لوگوں کو
خداوند تعالیٰ کے احکام پر چلنے کی ہدایت کرتا ہے۔ اور اپنے
تئیں اُس کا فرمانبردار اور اُسکی مرضی پر شاکر ظاہر کرتا ہے لیکن
انیسویں صدی کا مسیح خدا کو اپنا محتاج ظاہر کرتا ہے اور کہتا ہے کہ
جدھر میرا منہ ادھر خدا کا منہ ہے۔ (۶) سچا مسیح نرمی اور حلیمی کی
یہاں تک ہدایت کرتا ہے کہ اگر تمہاری گال پر کوئی ایک طمانچہ
مارے تو دوسری اُسکی طرف پھیر دو۔ لیکن انیسویں صدی کا مسیح
خدا کے قہر۔ ایک سال کی موت۔ دو سال۔ ۳ سال۔ چھ سال کی
موت کی دھمکی دیتا ہے۔ جو شخص کہ ذرا بھی مرزا صاحب کی رائے
کے برخلاف کچھ کہے یا لکھے فوراً خدا کا الہام اُسکی موت کے لیے نازل
ہو جاتا ہے۔ (۷) سچا مسیح ساری عمر برہمچریہ میں گذارتا ہے اور بغیر شادی
کرنے کے اپنی زندگی بسر کرتا ہے۔ لیکن انیسویں صدی کا مسیح

شادیوں کے لیئے الہام پاتے ہے اور اگر خواہش کردہ استری شادی
کے لیئے نہ ملے تو اسکے رشتہ دار مقہور کیئے جاتے ہیں۔ جیسا کہ احمد بیگ
کی پیشینگوئی کے متعلق ظہور میں آیا۔ دیکھو اشتہار (۱۵ مارچ سنہ ۹۷ء)
میںنے مختصر طور پر انیسویں صدی کے مسیح کو حضرت مسیح کے ساتھ موازنہ
کرکے دکھلا دیا۔ اب عادل گورنمنٹ کی توجہ مرزا صاحب کے اشتہار کی
طرف کھینچتا ہوں کہ کیا یہ گورنمنٹ کو اعلیٰ درجہ کی دھمکی نہیں کہ بر
طفیل سے گورنمنٹ امن و امان میں ہے۔ اور جدہر میرا منہ ادہر خدا
کا منہ ہے۔ کیا سینکڑوں آدمیوں کو موت کی دھمکی دینا اور یہ کہنا کہ فلاں
شخص پر خدا کا قہر اتنے عرصہ میں نازل ہوگا۔ فوجداری جرم نہیں ہے۔ امید
کہ گورنمنٹ خود مرزا صاحب کی سینہ زوریوں اور ناجائز کارروائیوں
سے خود خیال کریگی۔ فقط

حمنداس

ओ३म् ।

सा० संख्या ________ पंजिका संख्या ________

पुस्तकों पर सर्वप्रकार की निशानियां लगाना अनुचित है ।

कोई विद्यार्थी पन्द्रह दिन से अधिक पुस्तक नहीं रख सकता ।

جگت کے کرتار تم ہو سوامی سکھوں کے بھنڈار تم ہو سوامی
ہر اک کے رکھشک ہمتیں ہتیشی نمستے پہونچے تمہیں ہمارا
تمہیں نے کرپا سے ہم کو اپنے عطا کری ہے منشیہ یونی
تمہیں نے بخشی ہے عقل و دانش نمستے پہونچے تمہیں ہمارا
ہماری خاطر زمیں بنائی ۔ ہماری خاطر بنائی اگنی
ہماری خاطر بنایا سورج نمستے پہونچے تمہیں ہمارا
ہمارے کارن بنائی وایو ۔ ہمارے کارن بنائی خوشبو
ہمارے کارن بنایا جل کو نمستے پہونچے تمہیں ہمارا
ہمارے کارن بنائی ماتا ۔ پتا دیا پرورش کا کرتا
ہزاروں آرام ہم کو بخشے نمستے پہونچے تمہیں ہمارا
ہمارے چلنے کو پیر بخشے ۔ دئے پکڑنے کو ہاتھ تمنے
بنائی آنکھیں کہ دیکھیں ہر شے نمستے پہونچے تمہیں ہمارا
زبان چکھنے کو تم نے دی ہے ۔ دئیے ہمیں سننے کو کان پربھو
تمہیں نے بخشا ہے نطق شکتی نمستے پہونچے تمہیں ہمارا
ہزاروں کھانے لذیذ شیریں ۔ ہزاروں چیزیں جو تلخ و نمکیں

ہمارے کارن ہنا ئی تم نے نمستے ہیو پنچے تمہیں ہمارا
قمر جو تم سے پتی کو چھوڑے ۔ جو نمستے رکھشک سے ناتا جوڑ
کہیں ٹھکانا لگے نہ اُس کا نمستے پیو پنچے تمہیں ہمارا

# غزل

وزن " رنج و غم و فراق میں جو مبتلا ہیں "

(۱) سب اور سے نراش ہیں اب آش ہے تیری
بھارت کی ناؤ ڈوبتی ہے پار کر دھری

(۲) جن کے بزرگ تھے سکل وِدیا ندھان وہ
در در ہیں بھیک مانگتے نہیں شرم ہے ذری

(۳) سب کرم ہین ہو گئے وِدیا کو چھوڑ کر
چھل کپٹ راگ دویش میں رہتے ہیں ہر گھڑی

(۴) کچھ بچار ہے نہیں پاتر و کپاتر کا
پاکھنڈی اور مورکھوں کی ہے جس سمن پڑی

(۵) لاچار اور غریب کو دیتے ہیں سب نکال
دہن دان پاتے ہیں کر جوڑ یگ دھری

(۶) دشمن ہزار ہو گئے بیجا گھمنڈ کے
سشیل و سنکوچ تیاگ جو کہتا کھری کھری

## بھجن

دو اسوں پر تیرا قابو اگر ہو
جو مکتی چاہتا ہے اے بشر تو
جو اپنے آتما کی چاہے شدھی
غم و رنج و محن سب دور ہو ویں
بجز اعمال ہوگا ساتھ پھر کون
بلکہ اس سے اگر انسان ہو جائے

تو سکھ کا سامنا آٹھوں پہر ہو
تو اس پر برمھ پر تیری نظر ہو
پھر انا یام تو شام و سحر ہو
شرن میں ایش کے آیا اگر ہو
جب اس دنیائے فانی سے سفر ہو
تو پھر دکھ ہر گھڑی پیش نظر ہو

شرن ایشر کی آؤ قسمت تم
جو سکھ سمپت تمہیں پیش نظر ہو

# غزل

ہم نے نظروں سے بتوں کو جو گرا رکھا ہے
سر پہ بُت خانہ کو پوپوں نے اٹھا رکھا ہے
بُت پرستوں نے جو ویدوں کو چھپا رکھا ہے
جلوہ حق کو تہ سنگ و بار رکھا ہے
کہہ دو ان پوپوں سے الگ نہ کریں آریوں سے
ورنہ ایک بات میں سب پول کھلا رکھا ہے
صدقہ اس فہم کے اس عقل و خرد کے قربان
خود تراشا ہے مگر نام خدا رکھا ہے
جھانج و کھڑتال سے تم کس کو جگاتے ہو جی
واہ کیا خوب خدا تک کو سُلا رکھا ہے
خنجر صدق اگر میان سے نکلے باہر
سر بتُ لمت کا ابھی تن سے جدا رکھا ہے
کعبہ و دیر و کلیسہ سے ہمیں کام نہیں

اُس کے شید اہیں جہاں جس نے بنا رکھا ہے
اِس طرف مجمع اختیار کا نام سماج
کھیل تماشوں کا وہاں نام سبھا رکھا ہے
واہ کیا کہنا ہے شرما تیری اِن غزلوں کا
تو نے بہی خوب ہی دشمن کو جلا رکھا ہے

## غزل

مردوں کا کام نیک میں ڈرنا نہیں اچھا
نامردوں سے امید کا رکھنا نہیں اچھا
کیا غم پر چار دھرم میں اگر جان ہی جائے
بد رسم اور بد کام میں مرنا نہیں اچھا
کرنے سے پہلے سوچ لو ہر کام کا انجام
آغاز کر کے پیچھے کو . . ہٹنا نہیں اچھا
وعدہ نہ نبھانا یہ ہے شیطان کی سیرت

انسان کو زباں دے کے مُکرنا نہیں اچھا
لڑنا کسی سے خوب نہیں اس جہان میں
پر خاص کر ماں باپ سے لڑنا نہیں اچھا
مہاراج رامچندر نے کر کے دکھا دیا
بھائی کو بھائیوں سے جھگڑنا نہیں اچھا
بڑھنا اُسی کا خوب ہے جس سے ہوں نیک کام
ظالم وہ کبھی چوس کا بڑھنا نہیں اچھا
دار فنا ہے شیر یہاں کس کو قیام ہے
دو روزہ زندگی میں اکڑنا نہیں اچھا

# غزل

وزن :- "ظلم جس نے کیا کہدو وہ ہوا ہے کہ نہیں"

کون کہتا ہے کہ ظالم کو سزا ملتی نہیں
نیک کاموں کی کبھو کس کو جزا ملتی نہیں

ظلم کرتے ہیں جو سکھوں پہ کچھہ پاکر زور
چند ہی دن ہیں وہاں اُن کی ہوا ملتی نہیں
زر پہ مغرور ہو گنتے ہیں زمانہ کو ہیچ
ایک دن ایسوں کو سوکھی بھی غذا ملتی نہیں
دیکھ تکلیف میں اوروں کو ہنسا کرتے ہیں
پڑ کے سڑتے ہیں اُنہیں ڈھونڈی قضا ملتی نہیں
سورگ اور نرک اِس جا ہی سمجھہ لو بھائی
بعد مرنے کے کوئی دوسری جا ملتی نہیں
سُکھہ کے پانے کے لیے داس تو ہو سب کے حقیر
اِس سے بڑھ کر تجھے کوئی اور دوا ملتی نہیں

# غزل

فقط ہے ویدمت سچا یہی ہم نے وچارا ہے
اِسی کو آدی سرشٹی سے رشی منیوں نے دھارا ہے

سبھی ساتھی ہیں جیتے جی مرے پیچھے نہیں کوئی
نہ بندھو ہے نہ پوتا ہے نہ بیٹا ہے نہ دارا ہے
وہی مالک ہے سب جگ کا کہ جس کا نام ایشور ہے
اُسی ایشور کی کرپا بن کہاں اپنا گذارا ہے
وہی ہر روپ میں ویاپک وہی موکش کا ہے داتا
نہ سرجو ہے نہ جمنا ہے نہ گنگا جی کی دھارا ہے
وہی ہے سرشٹی کا کارن وہی ہے یوگ پوجن کے
نہ نبھ منڈل نہ سورج ہے نہ چندرا ہے نہ تارا ہے
مجازی عشق کو چھوڑو حقیقی کو کرو حاصل
بھلائی خلق کی خاطر یہ ویدوں نے پکارا ہے
سبھوں کو چھوڑ کر اُس کی عبادت تم کو واجب ہے
کہ سب میں رم رہا ہے تس پہ بھی وہ سب سے نیارا ہے
نہیں ہے روپ رنگ اس کا نراکار ابناشی
نہ نیلا ہے نہ پیلا ہے نہ اودا ہے نہ کارا ہے
سوارتھ چھوڑ کر جس نے کیا اوپکار دنیا میں

دیا اور دھرم کو جانا دھی ایشور کا پیارا ہے
یہ دیکھو یہاں تم اُس کی ہمیں پیدا کیا پیچھے
دیا آنے سب پہلے دودھ چھاتی میں اُتارا ہے
پڑیں گے نرک میں اور سُکھ نہ پاویں گے وہی یارو
ہمیشہ سے جنہوں نے خوب سر پتھر سے مارا ہے

# غزل

وزن :- "مقدر اپنا اپنا آزما لے جس کا جی چاہے"
ہے بےکس اب تو یہ بھارت ستا لے جس کا جی چاہے
نہیں کوئی یار و حامی ہے رولا لے جس کا جی چاہے
دیا تج دھرم ویدک کو نہ جانا نام ودیا کا
کرانی یا قرآنی اب بنا لے جس کا جی چاہے
دُہائی بھدر پرشوں کی دُہائی راؤ راجوں کی
چلا دھرم اب رساتل کو بچا لے جس کا جی چاہے

میاں اور بھوت کو پوجا تھالا کھوں ہی جیونکو
نڈر اب کان پنچوں سے پھکا لے جس کا جی چاہے
بڑی دہن دیکھ کر کینا بڑا چھوٹا۔ نہ بر دیکھا
بٹھا کر گھر میں ودھوا کو رُلا لے جس کا جی چاہے
کہے کوئی ہی جو بہت کی اُسے سمجھیں ہیں دھیری
نہیں سکتا کو سنتے ہیں سُنا لے جس کا جی چاہے
وشا بگڑی ہے بھارت کی سُدھا رو داس بچ بن کر
پڑا یہ دھرم ملتا ہے۔ اُٹھا لے جس کا جی چاہے

# غزل

وزن:۔ "مقدر اپنا آزمائے جسکا جی چاہے"
فقط گُن کرم کو اچھا بتائے جس کا جی چاہے
کھلا شُدھی کا دروازہ ہے آئے جس کا جی چاہے
یہی چیلنج دیتے ہیں۔ سماجوں میں ہر ایک جا ہم

ہمارے پاس سے سنئیے مٹلے جس کا جی چاہے
قُرآنی ہو کرانی ہو کہ ہندو دھرم والا ہو
سچائی اپنے مذہب کی دکہائے جس کا جی چاہے
شرادھ اور مورتی پوجا نہ ثابت ہونگے ویدوں سے
ہڑا ویدی پہ ہو کر غل مچائے جس کا جی چاہے
صداقت اُن کی ہے موجود ہر اک ملک کے دل میں
حسد سے ویدوں کو جھوٹا بتائے جس کا جی چاہے
دئے کاشی میں دگیا پن کہ پنڈت کوئی ویدوں میں
کہے تو مورتی پوجا دکھائے جس کا جی چاہے
سچائی خود بخود کہہ دیگی کس کا بول بالا ہے
ذرا قُرآن سے ویدوں کو ملائے جس کا جی چاہے
نہ ستیہ اُپدیش کرنے سے کبہی باز آئیں گے ہم تو
ہمیں دل کہول کر گالی سُنائے جس کا جی چاہے
کئی نوٹس دئے تھے ہمنے بھارت دہرم منڈل کو
کہ اُن سب میں آکر لب ہلائے جس کا جی چاہے

دل صد حق کوئی بھی نہ اپنے سامنے آیا
مگر اب چاہے جو باتیں بنائے جس کا جی چاہے
نہیں پہونچے گی ہانی آریہ پرشوں کو ہر گز ہی
خدا چودہ ہزار اب پھر لٹائے جس کا جی چاہے

# غزل

نہیں درد دل یہہ چھپانے کے قابل
یہہ قصہ تمہیں ہے سنانے کے قابل
ہوا انقلاب اب زمانہ کا ایسا
کہوں کیا زباں پر نہ لانیکے قابل
جو تعظیم کرتے تھے سر کو جھکا کر
سمجھتے وہ خدمت کرانے کے قابل
جو عالم تھے ہر علم و فن میں وہی اب
ہوئے جاہلوں میں گنانے کے قابل

بلی پہلوان تھے جو ملکوں میں مشہور
رہے اب نہ کبھی اُڑانے کے قابل
بھارت پہ کیجئے مہراتے مہرباں
نہ بلدیو ہے اب ستانے کے قابل

## غزل

وزن :- "میں وہی ہوں پیاری شکنتلا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو"

کبھی دیش باغ بہار تھا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
کبھی بے نظیر دیار تھا " " " "
کسی فن کی کسی علم کی نہیں کچھ خبر ہمیں اب رہی
کبھی موجدوں میں شمار تھا تمہیں یاد " " "
کبھی آریہ ورت کے آدمی تھے جہان بھر کے شرومنی
کبھی سب میں غرور وقار رکھا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
کبھی گارگی سی نہیں، ستری نہیں کوئی کرتا تھا ہمسری

کبھی علم ان کا سنگار تھا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
ہوئے برہمن کہ نرادر ب کہ اود وان بنے ہیں سب
کبھی اِن پہ دار و مدار تھا تمہیں ،، ،، ،،

ہوا مدہانس کا شوق ہے جو پڑا گلے میں طوق ہے
کبھی اس میں پھولوں کے ہار تھے تمہیں ،، ،، ،،

نہ ستارہ اپنا خراب نہیں چاند زیر سحاب تھا
یہ چمکتا آئینہ وار تھا تمہیں ،، ،، ،، ،،

ذرا مہرشی کو تو دیکھئے کہ سُدھار ویش کا کر گئے
یہی دھیان لیل و نہار تھا تمہیں ،، ،، ،، ،،

نہیں لیکھرام سے بیر اب کہ گھٹائے سبھی ہیں لوگ سب
نہیں اور کچھ اُنہیں کار تھا تمہیں ،، ،، ،، ،،

کبھی دھوم اپنی تھی چار سو کبھی شہرت اپنی تھی کو بکو
نہیں آریہ ورت یہ خوار تھا۔ تمہیں ،، ،، ،، ،،

بڑے ودوان تھے ہم فدا بڑے بدھی وان تھے ہم فدا
جسے دیکھو ہم پہ نثار تھا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

# غزل

وزن :- "جس نے حضرت کی رسالت کو نہ مانا ہوگا"

قول سوامی جی کا جس نے نہیں مانا ہوگا۔

دین دنیا میں نہ پھر اُس کا ٹھکانا ہو گا

صاف کہہ دوں گا کہ ہوں وید کے مت کا قائل

حال دل جس کو مجھے صاف سنانا ہوگا

جب میں جانوں کہ ہوئی آج سپہل یہ محنت

وید کے مت میں یہ جب سارا زمانہ ہوگا

آریہ پن جس نے سمجھو دنہ پرشہ پیارو

مفت میں وقت اُسنے اپنا گنوایا ہوگا

آریہ بنتے ہو مگر دل میں یہ جانے رہنا

کرودھ سے لوبھ کو دریا میں ڈوبانا ہوگا

آویش نہیں کرتے جو دیش کی اُنتی بھائی

ایسے لوگوں پہ فدا سارا زمانہ ہوگا

# غزل

سچا مہرشی ایک اِس دُنیا میں آگیا
ڈوبی ہوئی وہ ناؤ ہماری ترا گیا

بھارت کے یُدھ سے تھے پڑے گھور نیند میں
کرکے دیا وہ نیند سے ہمکو جگا گیا

ستیہ وید کے وِرودھ جو ہم کرتے تھے کرتیہ
ویدوں کا بھاشیہ کرکے بھرم سب مٹا گیا

ستیہ کو کرو قبول استیہ جی سے تیاگ دو
لو آتما سے جانچ یہ رستہ بتا گیا

سب وِدّیا ہیں پا کے ہمارے تھے گھات میں
وہ ہرمذہب کے پول کو ہم پر جتا گیا

بُت پوجنے سے اپنا جو ہندو ہوا تھا نام
دیوار بُت پرستی کو جڑ سے گرا گیا

تھا نام اُس کا سوامی دیانند سرستی

ہندو سے آج ہم کو دوبارہ بنا گیا

اے گھاسی رام وہ ہے ایشور کا آج دن

سمجھو یا ہوا ہمارا جو پھر دھرم پا گیا

## غزل

ہیں وہی اُتم کہ جو ایشور گتی کو پا گئے

ورنہ یوں تو سینکڑوں آئے ہیں اور سدھا گئے

مہرشی سوامی دیانند اس جگت سے کیا گئے

دن جو تھے بھارت کے اچھے بس وہی گویا گئے

ڈوبنے کو تھا اسے وہ تیرنا سکھلا گئے

تھا یہ ڈانواں ڈول بھارت وہ اسی ٹھہرا گئے

جو بھٹکتے رات دن تھے راہ اُنہیں بتلا گئے

جو اودیا کا دلوں پر اثر تھا مٹوا گئے

روشنی جو دھرم کی دیکھی نہ تھی دکھلا گئے

جو سُنے ہم نے نہ تھے اُپدیش وہ سُنوا گئے
تھی اُچاٹی دل کو اپنے اُس کو وہ بہلا گئے

شُرتیاں جو وید میں ہیں وہ ہمیں سکھلا گئے
ستیہ ساگر کا ہمیں رستہ وہی تبلا گئے۔

بلکہ یوں کہیئے کہ اُس میں خوب ہی نہلا گئے
دھرم کے ہوتے ہیں شیدا جیسے پنڈت لیکھرام

دھرم پالن کے لئے جو جان تک ہی گنوا گئے
دھرم سے تھا ایک پنڈت سے جدا میں بے فدا

کیوں نہ ہو دہنیہ واد اُنکو جو مجھے ملوا گئے

## غزل

وزن:- گئی ایک بیک جو ہوا پلٹ نہیں دل کو اپنے قرار ہے
کیا تم نے سوامی جی خوب ہی جو یہ ویدمت کا پرچار ہے
وہ جو ستیہ دھرم تھا ڈوبتا کیا اُس کا تم نے اُبھار ہے

یہ توحوصلہ تہا حضور کا دیا ویدمت کو جو یوں چلا
لیا دہو کہ بازوں سے بس بچا تمہیں دہنیہ واد ہزار ہے
جو سوار تہیوں نے نہ جان کر تہیں اڑائیں گپیں بال و پر
کیئے ان کے آپ ہی نے نیچے سر کیا نہیں یہ پر آپکا رہنے
جو ہمارے ہاں اڑاتے تہے اور ہمیں ہی گپیں سناتے تہے
کہیں بھوت پریت بچاتے تہے اب کہیں اُن کا شمار ہے
کہیں رام کرشن کہیں ملا تھا ات یا چہپنا وہ چہوڑ دیا
دیا تم نے وِش وہ سب مٹا تمہیں دہنیہ واد ہزار ہے
وہ جو موہ گہٹا کا اندہیرا سا تہا جو بہارت ورش پہ چہا رہا
کیا نشٹ آپ نے سرد تھا نہیں باقی اس کا غبار ہے
جو ہیں آریا اُن سے یہ عرض ہے سدہار ہیں نہ ہوں اپنے غرض ہے
تجیں دویش بُرا مرض ہے نہ کہ سرد جو سنگہٹن کا کار ہے
ذرا سوچئے تو یہ برملا نہیں کمی اسی ہی کے سبب ہے گر پڑا گیا
نہ دیکھی نہ سورگہ دوردری تھا ہوا ہم پر سبھی تہ نثار ہے
اُسے جاہلوں نے تو تنگ کیا کہ وہ چہوڑ دیو دیا رہنے

پرو دھرا نہ پیچھے کو اس نے پا کیا دشمنوں کا شکار ہے
دیانند سوامی نہ ہوتا تو تھا سنتا کون پکار کو
بھلی لوٹ کھاتے دیار کو نہیں جن کا اب اعتبار ہے
یہ وشیش دشا وچار کر ہو طیار باندہ کے اب کمر
نہیں وقت سونے کا نامور ہوا ملک آپ کا خوار ہے

# غزل

ورن ڈوشوپتی کے دھیان میں جس نے لگائی ہو لگن
بھولا ہے کس پہ اے منشیہ ۔ پھرتا ہے کیہ یوں مگن
کیا یہ خیال کرلیا ۔ کہ ہے امر یہ تیرا تن ۔ بھولا ہے
عطر لگائے جسپہ تو ۔ ہوتا ہے دل میں سرخرو
رکھیو ذہن نشیں یہ تو ۔ ناش یہ ہوگا ایک دن ۔ بھولا ہے
گاڈوں ۔ میراث و مال و زر ۔ جس سے ہے تیرا گرو فتہ
سب یہ رہیگا یہاں ہی ۔ پرلوگ کا ہوگا جب گمن ۔ بھولا ہے

رکھتے ہیں تجھ سے اب جو پیار۔ ماتا پتا اور سندری یار
دیکھیں گے سب یہ ایک بار۔ جلتے ہوئے تیرا بدن۔ بھولا ہے
پیاری تیری تب آن کر۔ ماریگی ہاتھ نشان کر
چھاتی پہ تیری اے بشر۔ ہوگا نہ اور کچھ یتن۔ بھولا ہے
دوست کہیں گے بر ملا۔ جلدی سے لے چلو اُٹھا
دن ہے بہت سا چڑھ گیا۔ ہوتی ہے دیر سرشٹ جن۔ بھولا ہے
اس سے نہ ایسا کام کر۔ پہونچے کسی کو جو ضرر
موت کا دل میں رکھ تو ڈر۔ انت میں ہو نہ تا مہن۔ بھولا ہے
پریتی پرمیشر اب تو کر۔ سب سے تو مل جب کا کے سر
نندا ہی کوئی کرے اگر۔ استتی اپنی اس کو گن۔ بھولا ہے
دھرم کا تو سدھار کر۔ جان ہی جائے تو نہ ڈر
ہوگا تو اس طرح امر۔ گرچہ کریگا یہ جتن۔ بھولا ہے
موت ہے سر پہ ہر گھڑی۔ معلوم نہیں کب آپڑی
تن ہے یہ یا کوئی مڑھی۔ جانے یہ کب لگے گرن۔ بھولا ہے
تنہے جو مہاراج نامور۔ جگ میں تھا جن کا خوب ڈر

کھاتے ہیں ٹھوکریں اُن کے سر۔ کال نے جب کیا ہنن۔ بھولا ہے
لنک پتی نہ اب یہاں۔ کنس کا اب کہاں نشاں
نشٹ ہوا لوان سے مہرباں۔ واس کی یہ لگی لگن۔ بھولا ہے

## غزل

وزن: "دشوپتی کے دھیان جس نے لگائی ہو لگن"
دکھ عدم کو ہو دیگا تیرا یہاں سے جب سفر
منفشت نہ ایک دم کی ہی تجھ کو ملے گی اے بشر
یار و عزیز و آشنا جن پہ ہے سب تیرا گماں
کوئی نہ ہوگا رہنما کوچ کرے گا جب اُدھر
دھن ہی نہ کام آئے گا۔ بل ہی نہ ساتھ جائیگا
کچھ بھی نہ ہو نہ لگائے گا دیتے ہیں تجھ یہاں جو سر
راجا مہاراج ہو گئے۔ خالی ہی ہاتھ سب گئے
ننگی چتا پہ سو گئے۔ جن کا بڑا تھا کبر و فر

دھوپ میں جو نہ چلتے تھے۔ عطر نہ گل کا ملتے تھے
فوج کے سنگ نکلتے تھے وہ بھی نہیں رہے امر
پیدا زمیں پہ جو ہوا سمجھو وہ ایک دن موا
دیکھے گا گور کا کوا۔ فرق نہ اس میں بال بھر
بھیم وکرن ہیں اب کہاں ہیں ارجن وراون جتن ان
تن کو سری کے بھوان تک کی ملی نہ کچھ خبر
جان گئے دنیا کو سرائے ہو لو نہ اس پہ مہر باں
جانا ہے رہنا نہ یہاں داس کہے جگا کے سر

## مانڈ - کہروا

دادرا

ٹیک - ساری آیو بیتی جائے مورکھ اب تو چیتو رے
بالک پن سب کھیل میں گنوا ئیو یوبن پتنی ساتھ
بردھ اوستھا چنتا میں کھوئی ہاتھ ملیں پچھتات
. . . . . . . . مورکھ اب تو چیتو رے

مالا پت ست بہنگی سب بائی کوئی نہ اپنا ہو
انت سمے یہ کام نہ آویں دھرم ہی اپنا ہو
. . . . . . . . . . مورکھ اب تو چیتو رے

آئے تھے اک دھام سے اترے ایک ہی گھاٹ
ہوا لگی ان پنتھوں کی ہو گئے بارہ باٹ
. . . . . . . . . . مورکھ اب تو چیتو رے

مالا پھیری کاٹھ کی ڈورے رہی پرو
من میں گھنڈی پاپ کی تو نام جپے کیا ہو
. . . . . . . . . . مورکھ اب تو چیتو رے

مالا موسے لڑ پڑی رے کا ہے پھیرت موئے
من کی مالا پھیر لے جو الیش سے لگی تو
. . . . . . . . . . مورکھ اب تو چیتو رے

مالا پھیرت دن گئے رہے مٹا نہ من کا پھیر
کر کی مالا چھوڑ کے رے من کا منکا پھیر
مورکھ اب تو چیتو رے

آنکھ سکان سُکھ سو ندھ کے رہے نام نرنجن بہئے
اندر کے پٹ تب کھلیں رہے باہر کے پٹ دے
. . . . . . . . . . سورکھ اب تو چیتو رے
پنالا پتھار گیان کے رہے نراسہ پشو سمان
ایسے نرکھ اُپت بھے رکھ ہو وے چتر سجان
. . . . . . . . . . سورکھ اب تو چیتو رے
سوامی جی مہاراج کار ہے گھر اگر ہانشان
پاڑے سبد نہیں چاہے ڈھونڈھو سارا جہان
. . . . . . . . . . سورکھ اب تو چیتو رے

## غزل

دنیا سرائے بیچ جو آئے چلے گئے
نیکی بدی کا بار اُٹھائے چلے گئے
اکبر و عالمگیر و تیمور و جہانگیر

بکرم و بھوج نام کماے چلے گئے

نانک کبیرداس بھیے اور دیانند

دنیا کو چند اپدیش سناے چلے گئے

تلسی و شور آدی تھے پیچھے ہوئے ہرچند

ہت کے نوین گرنتھ بناے چلے گئے

پیدا ہوئے جو شور نہیں چور سب ہوے

زور و ظلم تھے جن نے چلاے چلے گئے

نیکوں کی نیک نامی جگ میں رہی ہی چھائی

بدجو بدی سے نام دھراے چلے گئے

سوار تھ کو سادھ تو نے نیکی نہ کی کمائی

اکبر جہاں سے کیا بہا لے کر چلے گئے

## غزل

جب سے بھارت میں ہوئے رت کے مٹانے والے

اور گھر گھر میں یہہ پتھر کے پوجانے والے
صبح سے شام تلک چین نہیں ملتا ہے
اس قدر بڑھ گئے مفت کے کھانے والے
بھولے بھالوں سے ٹھگا مال بہت پوپوں نے
شکر ایشور کا ہوئے پست ستانے والے
اپنی کج فہمی سے ہم لوگ ہوئے تھے گمراہ
دھنیہ ہے تجھ کو رہ راست پہ لانے والے
اپنے تن من نے تجھے ایسی دنما دیدی تھی
موکش ہو جاتے تیرے سورگ میں جانے والے
اے خداوند رہیں وہ زخم میں جو ہیں دشمن خلق
اِل بہ ہو اکو شب و روز رولانے والے
دیکھ کر آریہ پرشوں کی ترقی دن دن
سخت حیران ہیں اب گال بجانے والے
وید ودیا کی اشاعت کا یہ سُن سُن چرچا
چلے جاتے ہیں گھوڑوں سے سُنانے والے

نفع عام میں جو خرچ کریں تھوڑے ہیں
ہیں بہت ناچ میں دولت کو لٹانے والے
زہد و تقوےٰ ہیں جو کہتا تھے وہ اب عنقا ہیں
رہ گئے اب تو فقط گھنٹہ ہلانے والے
کوئی بھی لیتا نہیں زندہ اناتھوں کی خبر
اوت مُردوں کو ہیں پر وہ وہ ہلانے والے
کرتے سندھیا ہیں صبح و شام ہلا نا شرجو
بے شبہ ہیں وہی کلیان کے پانے والے

---

اوم ۔ شانتی ۔ شانتی ۔ شانتی

# نئی کتابیں اور نئے نسخے

## برائے فروخت

### موجودہ مطبع ستیہ دھرم پرچارک جالندھر شہر

ایڈیشن شنکری بار دوئم ترمیم ہوکر چھپی ہے قیمت . . . . . ۱۲/

ترجمہ ویدانت و ہدانت نوارن جو مشکل مشکل موقع پر نوٹس دیکر اردو میں چھاپا گیا ۱۰/

آریہ جنتری بابت سنہ ۱۹۰۲ء . . . . . . . /۸

مسیح مذہب کا مخرج بدھ دھرم ہے . . . . . . . . . /۱

پارسی مذہب کا مخرج ویدک دھرم ہے . . . . . . . . . ۵/

حبیو اجی اور روشن آرا دختر اورنگ زیب کی شادی . . . . . ۳/

بھارت کی شجاع اور عالم ستریوں کے کارنامے . . . . . . زیر طبع ہے

سنسکرت زبان کی عظمت ایضاً

معدن التہذیب ایضاً

تماکھو ایضاً

المشتہر لبّی رام اسسٹنٹ مینجر مطبع ستیہ دھرم پرچارک جالندھر شہر

1377

ہم نے حتی الامکان اچھی طرح تحقیق کر کے اس تحریر کو پبلک میں لانے کا یتن
کیا ہے۔ اگر اسپر کسی صاحب کو کوئی اعتراض ہو تو وہ ہم سے براہ راست خط و کتابت کریں
یا جس اخبار میں وہ اعتراضات چھپوا دیں۔ اسکی ایک کاپی میرے پاس بھی بھیج دیویں۔ تاکہ
جواب دیا جا سکے۔ اطلاع نہ پانے کی صورت میں کوئی نوٹس نہ لیا جاویگا لہذا اسناتن دھرمی
معترضین سے خصوصاً اور دیگر سے عموماً ہماری یہ درخواست ہے۔ کہ اعتراض کرتے
وقت اگر اُن کو تحقیقات راستی منظور رہے۔ ہمارے پیش کردہ اصول
کو ضرور مد نظر رکھیں ۔

ماسٹر منشی رام شرما پستکادھیکش آریہ سماج گنگوہ
ضلع سہارنپور

# دیباچہ

آج تک جس قدر بھی اعتراض سناتن دھرمی مسلمان اور عیسائی
صاحبان کی طرف سے مسئلہ نیوگ پر ہوئے یا ہو رہے ہیں۔ انکی تہ
میں یہ خیال کام کر رہا ہے۔ کہ نیوگ جیسی تعلیم کسی مستند مذہبی کتاب میں
موجود نہیں۔ بلکہ یہ مسئلہ محض مہرشی سوامی دیانند جی بانی آریہ سماج کے
دماغ کی اپج ہے۔ اس لئے جس قدر سختی سے اس پر نکتہ چینی کی جاویگی
اسی قدر ہمیں آریہ سماج کو نیچا دکھانے یا عوام کی نظروں میں گرانے
میں کامیابی ہوگی۔ اسی خام خیال کی بناء پر مخالفین آریہ سماج جب
کبھی ان کو اپنی تقریر یا تحریر میں آریہ سماج کے ذکر کرنے کا اتفاق ہوا
اس پر نہایت ہی فحش اور کمینہ اعتراض کرنے سے باز نہیں رہے

جنکا معقول اور مدلل جواب بارہا دیا جا چکا ہے۔ جواب باصواب پاکر بھی وہ برابر نہیں لچر و
بودی دلیلوں کو نئی نئی شکل دیکر پیش کرتے رہتے ہیں۔ ایسے ہٹھ دھرمی معترضین کی تشفی
تو کسی طرح ممکن ہی نہیں۔ مگر جو پکشپات رہت ہو کر ستیہ اسیتیہ نکا زنے کرنا چاہتے ہیں
انکی خاطر ملحوظ رکھ کر ہم اس مسئلہ پر وچار کیا چاہتے ہیں! اور ہم سب ہندو مذہب کی معتبر و
مستند کتب مذہبی سے دکھایا چاہتے ہیں کہ ان میں نیوگ یا نیوگ جیسا کوئی اور انتظام
برابر موجود ہے۔ جو بعض حالتوں میں نیوگ کی جائز حدود سے تجاوز کر گئے صریح
دناء کاری تک پہنچ گیا ہے پس اگر بحالت مجبوری یعنی آپت کال میں سوامی دیانند جی نے
قدما کے مجوزہ انتظام سے بطور شاہد کے اجازت دیدی ہے تو اس انتظام کے عیب و
ثواب کے ذمہ وار اسکے موجزین ہیں۔ نہ کہ سوامی جی اور اُن سے بھی زیادہ قصور وار
مہاتما ہیں جنہوں نے اس پر عمل کیا۔ اس حالت میں جبکہ نیوگ کو نندت قرار دیا جاوے۔
علاوہ ازیں اس رسالہ میں قانون مروجہ کی رو سے فیصلہ بیٹا اور برخلاف نیوگ کے
تنقیہ اور سناتن دھرم یا پورانک مت میں ایک ہی استری کے ایک ہی وقت میں پانچ پتی
اور دس تک ہی نہیں۔ بلکہ انیک پتی اور مختلف اوقات میں پیچھے بعد دیگرے اکیس پتی تک
شادی کرنے کا ثبوت بالتفصیل اور بالتشریح مانیہ دھرم پستکوں سے دیا جاویگا
اور حسب ضرورت اسپر اعتراضوں کا جواب بھی۔

نوٹ۔ اس تحریر پر جو اعتراضات ہوں انکے جوابدہ ہم ہونگے۔ کوئی سبھا یا سماج ذمہ وار نگردانی جاوے اور اہلحدیث معترضین ہم مخاطب سے
مؤلف

# اصلیت یوگ

ہمارے رشی منیوں نے دھارمک کاموں کو تین حصوں میں تقسیم کیا ہے۔ اوّل دھرم اُن کاموں کا نام ہے۔ جن کے کرنے میں پن۔ اور نہ کرنے میں پاپ ہوتا ہے۔ دوسرے وہ کام جن کے کرنے میں پاپ اور نہ کرنے میں پن ہوتا ہے وہ ادھرم کہلاتے ہیں۔ تیسرے وہ کام جن کے کرنے میں نہ کچھ پُن اور نہ کرنے میں نہ کچھ پاپ ہوتا ہے۔ یعنی آپت دھرم بالا چاری۔ مطلب یہ کہ افعال کردنی یا فرائض لازمی دھرم۔ افعال ناکردنی ادھرم اور حالت مجبوری میں دھرم یا پران کی رکشا کے لئے جو کام کئے جاویں وہ آپت دھرم۔ جیسے روزانہ پنج مہایگیہ کی ادائیگی دھرم۔ گوشت خوری شراب خوری اور جوئے بازی وغیرہ ادھرم اور مرض کے دفعیہ کے لئے علاج اور جان کی حفاظت کے لئے لڑائی وغیرہ آپت دھرم ہے۔

نیوگ آپت دھرم ہے۔ کیونکہ محض دھرم رکشا کے لئے لاچاری حالت میں اس پر عمل ہونا تحریر ہے۔ یہ غلط اور سراسر غلط ہے کہ آریہ سماج گیارہ خاوند کرنے کی اجازت دیتا ہے ستیارتھ پرکاش میں سوامی دیانندجی نے گیارہ خاوند تک نیوگ کی حد بتلائی ہے۔ نہ کہ ہر حالت میں گیارہ خاوند لازمی قرار دئے ہیں۔ جو شخص ودھی واکیہ اور حد کرنے والے واکیوں میں تمیز ہی نہیں کر سکتے۔ ان کا ناواقفیت پر مبنی سراسر غلط الزام لگانا کسی حالت میں بھی نیک نیتی کا سہارا لئے ہوئے نہیں ہوسکتا۔ اب ہم اپنے دعوے کی تائید میں ستیارتھ پرکاش سے حوالہ جات پیش کرتے ہیں ✢

## ستیارتھ پرکاش اور نیوگ

"سوال۔ جب قطع نسل ہوجائے۔ تب بھی اس کا خاندان معدوم ہوجائیگا۔ اور عورت اور مرد زناکاری وغیرہ میں لگ کر اسقاط حمل وغیرہ بہت بدفعلیاں کرینگے۔ اس لئے پنر بیاہ ہونا اچھا ہے ✢

جواب - نہیں نہیں۔ اگر عورت اور مرد برہمچریہ میں قائم رہنا چاہیں تو کوئی بھی خرابی پیدا نہ ہوگی۔ اور اگر خاندان کے سلسلہ کو جاری رکھنے کے لیئے کسی اپنی ذات والے کا لڑکا گود میں لے لیونگے۔ اس سے خاندان چلیگا۔ اور زناکاری بھی نہ ہوگی۔ اور اگر برہمچریہ نہ رکھ سکیں تو نیوگ کرکے اولاد پیدا کریں؛

اس مقام پر سوامی جی نے صاف الفاظ میں تبلادیا ہے کہ ایسے استری پرش جن کا پرش یا استری مرگئی ہو۔ یا کسی اور طرح سنتان اُتپتی کے ناقابل ہوں۔ برہمچریہ دھارن کرکے کسی لڑکے کو متبنیٰ بنالیویں۔ اور اگر وہ برہمچریہ دھارن نہ کرسکیں۔ تو نیوگ کرکے اولاد پیدا کریں۔ مگر زناکاری کبھی نہ کریں۔ اب غورطلب امر یہ ہے کہ آیا ایسی حالت میں نیوگ کی اجازت دینی چاہیئے یا نہیں یا سوائے نیوگ کے کوئی اور انتظام بھی ہوسکتا ہے یا نہیں۔ اس پر وچار کرتے وقت ذیل کی باتوں پر ضرور دھیان دینا چاہیئے +

## ویدک بواہ کی چند خصوصیتیں

اوّل - ایک مرد کے لیئے ایک عورت اور ایک عورت کے لیئے ایک مرد ہے

دوم۔ شادی دوم کا اختیار نہ مرد کو ہے اور نہ استری کو استری یا پرش کی حین حیات میں تو کیا۔ بعد وفات بھی نہیں ✣

سوم۔ بیاہت استری پُرش کا سوائے موت کے ایک دوسرے سے قطع تعلق نہیں ہو سکتا۔ اور چند کال کی جدائی بھی ٹھیک نہیں یہ اور بات ہے کہ ناقابلیت اولاد یا کسی اور مجبوری حالت میں ترک جماع کیا جاوے۔ مگر اور کسی قسم کا تیاگ جائز نہیں ✣

چہارم۔ رنڈی یا کسی اور غیر استری سے عارضی تعلقات زن و شوہری پیدا کرنا یا کسی اور طرح ویریہ ضائع کرنا قطعی ممنوع ہی نہیں بلکہ گناہ کبیرہ ✣

پنجم۔ شادی بغرض پیدائش اولاد ہوتی ہے۔ اور وہ بھی مقررہ اوقات پر سماگم کر کے۔ شہوت پرستی کے خیال سے نہیں ✣

ششم۔ جو گرہست آشرم کا فرض ادا کرنے یا سنتان پیدا کرنے کے ناقابل ہوں۔ یا اس آشرم میں داخل ہونا نہ چاہیں۔ ان کا جوڑا ہرگز نہ ملایا جاوے۔ لیکن جس بیاہت کنیا کا پرش سے سماگم نہ ہوا ہو۔ محض رسومات شادی ہی ادا ہونے کے بعد پتی مر جاوے۔ اس کو دوسری شادی کا اختیار ہے۔ کیونکہ ایسی حالت

میں تکمیل شادی ہی نہیں ہوئی +

# حالات مجبوری جن میں نیوگ کی اجازت دی گئی ہے

اوّل۔ پرش کی استری یا استری کا پرش مرجاوے۔ اور اولاد کوئی نہ ہو لیکن خواہش اولاد ہو +

دوم۔ پرش نامرد۔ دائم المریض۔ یا لاعلاج بیمار یا استری بانجھ دائم المریض یا سنتان اُتپتی کے ناقابل ہو +

سوم۔ خاوند کی مفقود الخبری اور عرصہ تک جدائی۔ جس سے مفارقت دائمی مفہوم ہو یا کسی خاص عرصہ تک ملاپ کی امید منقطع ہو چکی ہو +

اب رنڈوا یا بیوہ۔ نامرد۔ دائم المریض یا لاعلاج مرض کی عورت یا بانجھ۔ دائم المریض یا لاعلاج بیمار عورت کا مرد۔ یا مفقود الخبر شوہر کی عورت برہم چریہ تو دھارن کر نہیں سکتے۔ مگر اولاد پیدا کرنے کی دل میں خواہش ہے۔ کیونکہ ہر شخص اندریہ دمن کر نہیں سکتا۔ ساتھ ہی وہ یہ بھی جانتے ہیں کہ دوسری شادی غیر کے ساتھ۔ آشنائی۔ اور تازیست ایک دوسرے سے جدائی کسی حالت میں بھی ممکن نہیں۔ اور کسی دوسرے طریقہ سے ویریہ ضائع کرنا گناہ عظیم ہے نہیں بلکہ بھی اندیشہ ہو سکتا ہے۔ کہ

اگر ہم خفیہ خفیہ زنا کریں گے۔ تو حمل حرام کو اسقاط کرانے یا زناء سے پیدا شدہ اولاد کو تلف کرنے کی ضرورت ہوگی۔ کیونکہ زناکاری کی وجہ سے عوام کی طعن و تشنیع اور شرمندگی سے بچنے کا یہی ایک ممکن طریقہ ہے جس کے علاوہ غیر کے ساتھ سماگم کرنے کے اخلاقی گناہ کے راج ونڈ بھی برداشت کرنا پڑے گا۔ اور اگر کسی طرح راج ڈنڈ سے بچ بھی نکلے تو دنیا میں رُسوا و خوار تو ضرور ہی ہونگے۔ اور پر ماتما جیو ہتیا وغیرہ کا ونڈ بھی اوشیہ دینگے۔ آجکل ایسے بھوچار کی ہزارہا مثالیں موجود ہیں۔ اب جائے غور ہے کہ ایسے اولاد کے خواہشمند استری اور پرش کیا کریں۔ ایسی حالت میں مخالفین نیوگ جنکو بدھوا بواہ بھی پسند نہیں۔ سوائے اس کے کہ مرد کو رنڈی بازی وغیرہ اور عورت کو خفیہ زناکاری یا بانارکا راستہ بتلاویں۔ کچھ انتظام کبھی نہیں سکتے۔ اور یہ طریقے زناکاری کو پھیلانے اور اسقاط حمل وغیرہ کو کرموں کو ترقی دینے کے ہیں۔ پس نیوگ کے مخالفین یا تو بذریعہ نیوگ۔ عقلاً و شرعاً جائز اولاد پیدا کرنا تسلیم کریں۔ یا زناکاری اور اسقاط حمل وغیرہ معیوب افعال کی ترقی ہونے دیں۔ لیکن چونکہ نیوگ سے ان کو نفرت ہے۔ اس لئے وہ لازمی طور پر بھوچار پھیلانیکے حق میں ہوئے

# نیوگ اوتم دھرم نہیں ہے

باوجود ان تمام مجبوری اور لاچاری حالتوں کے نیوگ اوتم دھرم نہیں ہے۔ جس کی پابندی ہر ایک ویدک دھرمی کے لئے ہر حالت میں لازمی ہو۔ لیکن ادھرم بھی نہیں۔ جس پر بوقت اشد ضرورت عمل نہ کیا جاسکے۔ بلکہ یہ ایک آپت دھرم یعنی زناء کاری سے بچنے اور بحالت مجبوری بطریق جائز اولاد پیدا کرنے کا ایک سادھن ماتر ہے۔ سب سے اوتم دھرم تو سنتان کے ابھاو میں برہمچریہ رکھنا اور پھر لڑکا گود میں لے لینا ہے۔ گویا نیوگ عام آدمیوں کے لئے تو کیا۔ جس کے سنتان نہ بھی ہو اور وہ اپنے نفس پر قادر ہوں۔ ان کے لئے بھی جائز نہیں۔ مگر جو ایسا نہ کر سکیں۔ ان کے لئے سوائے نیوگ کے اور کوئی ذریعہ زناکاری سے بچنے کا نہیں ہے۔ نیوگ کے کٹھن نیموں کو پالن کرنے کے لئے باقاعدہ برہمچریہ آشرم سے گذرے ہوئے اندریہ دمن کرنے والے دھرماتما پُرش کی ضرورت ہے۔ کیونکہ اگر وہ بجائے سنتان اُتپتی کے شہوت پرستی کی نیت سے نیوکت استری سے سہاگم کرے تو اس کا وہ فعل اس خیال کے آتے ہی آپت دھرم کا نیم پالن کرنے کی بجائے

نو بتا زنا و کاری میں تبدیل ہو جائے گا۔ یہ منو جی مہاراج کا قول ہے جس کی بقول لالہ ٹھاکر داس مصنف نیوگ آدی بھوپھار کھنڈن پاراشر جی نے بھی تائید کی ہے +

## نیوگ کے نیم آجکل کے کمزور دل انسانوں سے ہرگز پالن نہیں ہو سکتے

اس لئے رفتار زمانہ کو دیکھ کر آپت کال یعنی لاچاری کی حالت میں جبکہ کوئی اور ذریعہ زنا کاری سے بچانے کا نظر نہیں پڑتا۔ رنڈوے مرد اور بیوہ عورت کی دوسری شادی کر دی جاتی ہے۔ پاراشر۔ نارد اور دیگر سمرتی کاروں نے بھی ایسی ہی آگیا دی ہے۔ جب تک برہم چریہ اور گرہست آشرم کو باقاعدہ نہ بنا لیا جاوے۔ اسوقت تک یہ لاچاری حالتیں بکثرت پیش آئیں گی۔ ان دونو آشرموں کا انتظام درست ہو جانے پر شاذ و نادر ہی نیوگ کی ضرورت لاحق ہوگی۔ نیوگ پر وچار کرتے وقت یہ بات یاد رکھنی چاہئے۔ کہ نیوگ یا حالت لاچاری کے متعلق قواعد کی جو تقسیم ستیارتھ پرکاش میں درج ہے۔ وہ بطور شہادت کے ہے نہ کہ بطور اصول یا سدھانت کے۔ انتظام نیوگ کے محدثین شاستر کار۔ یا قدیم پیشوایان دین تھے۔ جن کا ذکر اپنے اپنے موقع پر آئے گا +

# موجودہ سناتن دھرم اور نیوگ
یعنی
# دھرم شاستروں سے نیوگ کا جواز
اور
# اتھاس اور پوران سے نیوگ کی تواریخی نظائر

مندرجہ بالا بحث سے ظاہر ہے کہ ستیارتھ پرکاش میں بیان شدہ وہ مجبوری حالات جن میں نیوگ کی اجازت دی گئی ہے۔ تین بڑے حصوں میں تقسیم ہو سکتی ہیں +

اول۔ پتی کے مرنے کے بعد نیوگ +

دوم۔ پتی کی اجازت سے اُس کی عین حیات میں نیوگ +

سوم۔ پتی کے پردیش میں مفقود الخبر ہو جانے پر نیوگ +

دیگر فروعات کو چھوڑ کر ان تینوں پر سلسلہ وار وچار کیا جاتا ہے

ٍ سناتن دھرم یا ہندو دھرم یا پورانک مت سے ایک ہی بات مراد ہے +

دھرم شاستروں اتھاس اور پرانوں سے حوالہ جات پیش کرتے ہیں
مصلحتاً یہ نیم برتا گیا ہے کہ کٹر سناتن دھرمی بھاشیہ کاروں کے بھاشیہ
سے اُن اشلوکوں اور نظائرہ کا ترجمہ دیا گیا ہے۔ جن پر اکثر جھگڑا ہوا کرتا
اور ہمارے سناتن دھرمی اصحاب ارتھوں میں کھینچا تانی یا اپنے مطلب
کا بنا لینے کا الزام آریہ سماج پر لگایا کرتے ہیں۔ لیکن جن کے ارتھوں
میں کوئی وواد نہیں بلکہ سناتن دھرمی اور آریہ سماجی بھاشیہ کاران
میں سہمت[1] ہیں۔ ان میں اس نیم کی پابندی ضروری نہیں سمجھی گئی سہولیت
کے لئے ہم نے ارتھ بھید[2] کو فٹ نوٹ یا جداگانہ اعتراض کی صورت میں
لیکر اچھی طرح صاف کرنے کی کوشش کی ہے۔ مترجموں کے نام اور مطابع
وغیرہ کا مفصل پتہ ذیل درج کیا جاتا ہے۔ یہ سب ٹیکا کار کٹر سناتن دھرمی
ہیں۔ جن میں سے پنڈت بھیم سین جی وہی پنڈت ہیں۔ جو آریہ سماج سے
علیحدہ کئے جانے پر اسکے سخت برخلاف ہو گئے ہیں۔ اور سناتن دھرمی
اصحاب ان کو اپنے اتسووں پر بلاتے ہیں +

(۱) منوسمرتی مترجمہ پنڈت رُدّی دت جی شاستری المعروف بالمنوارتھ دیپکا
مطابق شرمیت کاوک بھٹ رچیت مانوارتھ مکتاولی مطبوعہ منشی ساگر سین [illegible]

نوٹ [1] متفق [2] اختلاف معنی +

(۲) وششٹ-گوتم-اور-پاراشر سمرتی منجملہ اشٹادش سمرتی بھاشا ٹیکا پنڈت مہرچند جی حسب الاجازت شریمان منشی نولکشور جی-سی-آئی-ای مطبوعہ بھارت بندھو پریس علی گڈھ ۱۸۹۱ء +

(۳) یہی ہر سہ سمرتی منجملہ اشٹادش سمرتی بھاشا ٹیکا پنڈت بھیم سین جی برہم پریس اٹاوہ ۱۹۰۷ء +

(۴) یاگیہ ولکیہ سمرتی-متاکشرا ٹیکا شری کلن ارشاستری دھرم شاستراودھیاپک رچیت برائے افادہ طلباء پائنچال (پنجاب) دیش یونیورسٹی مترجمہ شری پنڈت گورپرشاد جی مطبوعہ نولکشور پریس لکھنؤ بار سوم ۱۸۸۸ء +

(۵) مہابھارت بھاشا بھاشش-چھاپہ پرتاپ چندر رائے مطبوعہ کلکتہ مشن پریس کلکتہ ۱۹۰۴ء باہتمام بابو سریش چندر +

(۶) پدم پوران-بھاشا ٹیکا پنڈت مہیش دت شکل کرت-مطبوعہ نولکشور پریس لکھنؤ-بار دوم ۱۹۰۵ء +

(۷) شری بھاگوت پوران-بھاشا ٹیکا-پنڈت نارائن شاستری مطبوعہ شری وینکٹیشور پریس بمبئی +

اب حوالہ میں مصنف گرنتھ کا نام اور اشلوک یا ادھیائے وغیرہ دیا جائیگا

اور جہاں ایک ہی گرنتھ کے دو بھاشیہ کار ہونگے۔ وہاں ہر ایک کا نام بھی تحریر ہوگا۔ علاوہ ازیں اگر اس دوران میں کسی ایسی کتاب کا حوالہ پیش کیا جاویگا۔ جس کا اوپر ذکر نہیں آیا۔ تو اُس کا پورا پتہ مناسب موقع پر درج ہوگا۔

# پتی کے مرنے کے بعد نیوگ

## نیوگ ودھی یعنی طریق

### (۱) منوسمرتی

منوجی مہاراج نے اپنی منوسمرتی میں یہ نیم برتا ہے کہ جب وہ کسی مضمون کو شروع یا ختم کرتے ہیں۔ تو اس سے پہلے اور اس کے بعد آغاز یا اختتام کی اطلاع دے دیتے ہیں۔ منو ادھیائے نو اشلوک ۵۶ میں لکھا ہے۔ "اب اس سے آگے استریوں کے آپت کال کے دھرم کو کہیں گے"

پھر اشلوک ۱۰۳ میں تحریر ہے "یہ استری پرش کا آپس میں پرتی بھگت دھرم کہا اور سنتان کے نہ ہونے میں سنتان کی پراپتی

بھی کہی اب پتا آدمی کے دھن کے وبھاگ کو سنو" پس ان ۴۸ (۵۶ لغایت ۱۰۳) اشلوکوں میں استریوں کا آپت دھرم مذکور ہے۔ اور یہی ان اشلوکوں کا نفس مضمون یا پرکرن ہے۔ اسی سلسلہ مضمون میں طریق نیوگ بتلایا گیا ہے۔ بڑے بھائی کی جو بہو ہے۔ وہ چھوٹے بھائی کی گرو کی استری کے سمان ہے۔ اور چھوٹے بھائی کی بہو بڑے بھائی کی پتر بدھو کے سمان ہے۔ بڑا بھائی چھوٹے بھائی کی استری کے سنگ۔ اور چھوٹا بھائی بڑے بھائی کی استری کے سنگ سنتان کے ابھاو کے بنا ہی گمن کرتے ہیں۔ وہ پتت ہو جاتے ہیں۔ سنتان نشٹ ہو جانے میں استری کو دیور کے رکاش سے انھوا پتی کے سپنڈ پرش کے سنگ سے منوانچھت اتپن کرنی یوگیہ ہے۔ بدھوا استری کے سنگ نیوگ کرنے والا پرش شریر کے گھرت لگا کے رات ہی کے سمے مون دھارن کر کے بھوگ کرے۔ اس طرح ایک پتر پیدا کرے۔ نیوگ دھرم کو جاننے والے دوسرے آچاریہ ایک پتر والا سنتان رہت کے برابر ہے۔ ایسے پرواد سے نیوگ کو دوئیہ تھ جان کر استری میں دھرم سے دوسرا پتر پیدا

۵۵ نیوگ کو دوئیہ تھ جانکر نیوگ کو نفضول جانکر نہیں۔ کیونکہ اگر نیوگ سے ایک اولاد پیدا کرنا خلاف دھرم مانا جاوے تو دو پیدا کرنا ڈبل ادھرم ہوگا۔ اس کا منشاء یہ ہے کہ ایک سنتان (باقی نوٹ اگلے صفحہ پر دیکھو)

کرنے کو مانتے ہیں۔ بدھوا آدی استری میں نیوگ کا پریوجن ہو چکے۔ تو استری کے پتی کا بڑا بھائی اور وہ چھوٹے بھائی کی استری یہ دونو آپس میں گورو کی طرح اور پتر بدھو کی طرح برتیں۔ جو چھوٹا بھائی کی استری کے سنگ یا بڑا بھائی کی استری کے سنگ نیوگ کئے ہوئے پرش پورووکت مول دھارن آدی ودھی کو تیاگ کے اچھا پورنک بھوگ کرتے ہیں۔ وہ پتر بدھو۔ گورو پتنی ان کی سیج پراپت ہونے والے کی طرح تپمت ہو جاتے ہیں +

منو ادھیائے نو۔ اشلوک ۵۸ لغائت ۶۳۔ مانو ارتھ مکتاولی حسب شرح کلوک بھٹ) +

## (۲) وشِشٹ سمرتی ۵

کی موجودگی عدم موجودگی کے قریب قریب برابر ہے۔ اسلئے نیوگ کا مطلب پورا ہوتا نہ دیکھ کر دوسری اولاد پیدا کرا

۵ اسی وششٹ سمرتی کے مقام مذکورہ بالا (اشلوک ۵۹ لغایت ۵۸) پر بھاشیہ کرتے ہوئے پنڈت بھیم سین جی فرماتے ہیں مرے ہوئے پرش کی پتنی چھ مہینے تک کھارا اور لون کو چھوڑ کر ہوشیہ بھوجن کرتی ہوئی برت برتھوی پر سووے چھ مہینے کے بعد پتی کا شرادھ کر کے پتی کو ودیا پڑھانے والے اور کرم کرانے والے گورو لوگ اور پتی کے بھائی آدی کی سبھا کر کے سب کی رائے ہو تو استری کے لئے سنتان کی خواہش اپیکشا خاص طرز پر ہونے پر استری کا پتا دیور بھائی آپ کے لئے نیوگ کرا دیوے (کہ آپ ہوا سنتان اس پتی کا ستھانا پن۔ قائم مقام ہو کر شرادھ کا کرم روپ ہے۔ کرے گا۔ یدی وہ مرے پتی کی پتنی انت (پاگل) سو بچہا چارنی (انیک چلن) (باقی نوٹ اگلے صفحہ پر

جس کے مرے ہوؤں کی جو استری ہیں وے چھ مہینے تک برت کریں
کھاری دستو اور لون کا بھوجن نہ کریں۔ بھومی پر سوویں پھر چھ مہینے پیچھے سنان
کریں۔ اور پتی کو مشرا وہ دیکھ ودیا کرم گوتر یا بنی سمبندھیوں اکٹھا کر کے استری
کا پتا اور بھراتا نیوگ کو کرا دے۔ ارتھات جو مرت پرش سے گربھ کو دھارن
کرائے۔ اور جو اُتمت یعنی باؤلا اور رتبشی کین ہونا طے ہیں بڑی ہو سوا برس
تک کی اوستھا کی نہیں۔ اسے نیوگ نہ کرا دے۔ اور دیور آدمی بھی رنگی
نہ ہو۔ پرجا پتیہ (رتھ سے پربھات) مہورت میں نیوگ کرے۔ اور پتی کے
سمان انکی سیوا کرے۔ ہنسی کٹھور بانی اور کٹھور دنڈ ان کو نہ کرے۔
پورو پتی کے دھن میں سے کبھی جن۔ دستر اور لیپن ان کو کرے۔ اور

اور روگنی ہو۔ تو وہ پتا آدی نیوگ نہ کرے۔ وسے ییدی اکمنت آدی نہ ہو۔ کنتو سرلیشٹ ہو تو بھی سو برس
کی آیو سے پہلے نیوگ نہ کرائے۔ اور جس سے نیوگ کرانا چاہے۔ وہ بھی روگی نہ ہو۔ نیکتا
پُرش چار گھڑی رات رہے بواہت پُرش کے تُلیہ برابر نیکتا استری سے بیوہار کرے
پرنتو استری کے ساتھ اُپہاس ٹھٹھا۔ مخول وکسی پر کار کی بات چیت نہ کرے۔ اور
نہ دھمکا دے۔ اور کسی انوچت کو دیکھ کر مرت پتی کے تُلیہ نیکت پرش کو بٹھانے کا کبھی دعدہ کیا
نہیں ہے۔ بھوجن دستر سنان (نہانا) اور انو لیپن ان کاموں میں پورو مرت پتی کے
دھیان سے چلنے والی ہو۔ ارتھات نیکت کو پتی مان بھوجن نہ کرے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

اور جس استری کا نیوگ نہ ہؤا ہو۔ اس میں پیدا ہؤا پتر پیدا کرنے والے کا ہوتا ہے یہ شاستر کاروں نے کہا ہے۔ یدی نیوگ کرنے والی استری کے دھن کا لوبھ ہووے تو نیوگ نہیں ہے۔

(ادھیائے ۹ ستر ۱۹۰۔ صفحہ ۹۲۱-۹۲۲۔ چھاپہ نولکشوری۔)

## (۳) گوتم سمرتی

اگر پتی کے ابھاو میں سنتان چاہے تو گورو کا پتر۔ دیور۔ پنڈ

نیکت نہ ہوتی اپنہ کی استری میں اُتپن کیا پتر اُتپادک پُرش کا ہوگا۔ رشی لوگ ایسا کہتے ہیں یدی نیکتا استری میں اُتپن پتر بھی اتپادک کا ہو۔ تو وہ نیکت پتا کے دھن کا بھاگی ہوگا۔ کام بھوگ کے لالچ سے نیوگ نہیں ہے۔ لوبھ سے نیوگ کرنے میں کوئی اچاریہ پرائشچت کرنا کہتے ہیں۔

گوتم سمرتی کے مقام مذکورہ پر اپنی بھاشیہ کے صفحہ ۴۹ و ۵۰ پر یہی پنڈت بھیم سین جی فرماتے ہیں پتی کے ابھاو میں سنتان کو چاہتی ہو تو دیور۔ گورو پتر۔ پنڈ و گوتر۔ رشی جنکے ایک ہی ہوں ایسے پتی کے کل کے کوئی پرش اتھا پتی کے کل کے کسی پرش سے رتو کال میں ویرج دان لیکر سنتان اُتپن کر لیوے۔ کوئی آچاریہ کہتے ہیں کہ دیور سے بھن پرش کے ساتھ نیوگ نہ کرے۔ پتی سے اپنہ دوسرے پرش اولنگھن کر کے تیسرے سے استری سنگ نہ کرے نیوگ کے نیت سمے سے بھن کال میں نیکت کے ساتھ سنگ کرے۔ تو وہ سنتان اُتپادک نیکت پرش کی ہوگی اور پتی کے جیوت رہتے ہی یدی اپنہ کسی پرش سے

گوتم رشی ان تینوں کے سمبندھی اتھوا یونی ماتر (پتی کل کے سمبندھی)
انکے سنگ رتو کال میں گمن کرے۔ اور کوئی یہ کہتے ہیں۔ کہ دیور کو چھوڑ کر
اور وتیلے سے گمن نہ کرے۔ ارتھات دیور سے سنتان اُتپن کرے اور
سب کے بنا ارتھات رتو کال کے بنا دوسرے کی سنتان پتی کی نہیں
ہوتی ہے۔ اور جیتے ہوئے پتی کی استری میں جس کے سنتان پیدا ہو
اسکی اتھوا دونو کی سنتان ہوتی ہے۔ یدی پتی رکھشا کرے۔ تو
اسی کی ہوتی ہے ✤

سنتان اُتپن ہو۔ تو وہ سنتان اُس اتپادک کا و دونو کا مانا جاویگا۔ ارتھات بیج کے سوتر
لکیتا اتپادک کا اور کھیتر کے سوتر سے کھیتر والے کا) یدی استری کا پتی اس کی رکھشا بھی
کرے۔ تو اسی کی سنتان ہوگا ✤

نوٹ ۱۔ ان سب حوالوں کے پیش کرنے میں کسی لفظ کا ادل بدل نہیں کیا
گیا۔ بجنسہ بھاشیہ کار کی عبارت دیدی ہے۔ مطلب کو واضح کرنے کے لئے
اس نشان سے معنی دئے گئے ہیں۔ خطوط وحدانی میں بھی بھاشیہ کار کے ہی
الفاظ ہیں ✤

نوٹ ۲۔ محض سناتنی پنڈتاں کے بھاو دکھلانے کے لئے دو مختلف بھاشیہ کاروں کے
الفاظ میں یہ حوالے پیش کئے گئے ہیں ✤

(ادھیائے اٹھارہ ۱۸ صفحہ ۷۷۶ - چھاپہ نولکشور ہی ۔)

## (۴) شکرنیتی

ادھیائے تین - اشلوک اکیس میں بھی نیوگ سے سنتان پیدا کرنے کی آگیا دی گئی ہے +

## (۵) یاگیہ ولکیہ سمرتی

جس کے پتر اُتپن نہ ہوا ہو - اس (استری) کے پاس رتوکال میں سب انگوں میں گھی لگا کے اپنے پتا آدی بڑوں کی آگیا سے دیور سپنڈ اتھوا کوئی سگوتر گمن کرے - جو پُرش کے پاس نہ گئی ہو - پہ تو گربھ رہنے تک ہی جاوے - نہیں تو پتت ہوتا ہے - اس پرکار اُتپن ہوا پتر کشیتر ج کہلاتا ہے ورن جاتی وویک پرکرن شلوک ۶۸ - ۶۹ - تاتپریہ ترنی ترجمہ پنڈت ستت گوری پرشاد جی +

# نیوگ کی ایک وچتر ودھی

یہی یاگیہ ولکیہ تاتپریہ ترنی صفحہ ۸۰ - اشلوک ۶۴ و ۶۵ میں آیا ہے۔

"جس کنیا کا واگدان وید منتروں کے ذریعہ پتی کے حوالے کر دیا گیا ہو یعنی پانی گرہن سنسکار یا بواہ کی مکمل کارروائی سپت پدی وغیرہ ہو چکی ہو - ہونے پر

ور مر جائے۔ تو اس کنیا کو دیور (پتی کا بھائی جیٹھا و چھوٹا) بیاہے! ودیتھا ودھی (اپنے انگ میں گھی لگا کر مون ہو کر) جب تک کوئی سنتان اُتپن نہ ہو۔ ہر ایک رتو کال میں اس استری کو شویت وستر۔ سفید کپڑے پہنا اور من بانی اور شریر کا سنجم کر کے ایک ہی بار گمن کرے"

## (۴) منوسمرتی[۱]

جس کنیا (پتی سمبھوگ رہت = جس کا پتی سے سماگم (صحبت) نہ ہوا ہو) کا سنبندھا گرہان (کنیادان سنکلپ) کرنے کے پشچات = بعد۔ پتی مرجاوے اس کو اس ودھان سے نج دیور = (اپنا خاص دیور) پراپت ہو (وہ دیور) نیوگ ودھی سے اس کے پاس جا کر شویت وستر دھارن کئے ہوئی۔ اور رکا ئے من۔ بانی = (جسم۔ دل۔ زبان) سے پوتر ہوئی کے ساتھ اپنی پرنیت = (حمل ہو جانے تک) گربھا دھان کال میں ایک ایک پر سپر گمن کرے (صحبت کرے) جب گربھا دھان ہو جاوے تب میتھن (صحبت کرنا) تیاگ دیوے ÷

---

[۱] مختلف چھاپوں کی منوسمرتی میں کہیں کہیں ایک شلوک کا فرق ہے اسلئے اگر ناظرین کو کوئی ایسا موقع پیش آوے۔ تو غلطی شمار نہ کرنی چاہئے۔ ایک اشلوک آگے پیچھے سمجھ لینا چاہئے۔ ہم نے زیادہ تر حوالہ جات مانو ارتھ مکتاولی اور بھاشا ٹیکا منوسمرتی سوامی تلسی رام جی سے دئے ہیں ÷

(منو ادھیائے نو۔ اشلوک ۶۹ و ۷۰۔)

ہمارے پیش کردہ مذکورہ بالا ارتھ اور مشرح کلوک بھٹ مترجمہ پنڈت روی دت جی شاستری کے تحریر کردہ ارتھ میں صرف اس قدر اختلاف ہے کہ ہم نے ''رجاستیہ کرتے'' شبدوں کا ارتھ جو اصل اشلوک میں موجود ہیں۔ واگدان یا کنیادان سنکلپ کئے ہیں۔ اور شاستری جی نے سگائی کے اور سنتان کے پیدا کرنے میں یوں لکھا ہے ''پرتی پتنی اور ایک ایک بار سنتان پیدا کرے''

گویا شاستری جی نے یہ دکھلانے کی کوشش کی ہے کہ اگر سگائی ہونے کے بعد کنیا کا پتی مرجاوے۔ تو اس کا دیور اس سے شادی کر کے ہر رتو کال میں اس سے گمن کر کے ایک ایک سنتان پیدا کرے اور یہ شادی ویسی ہی ہے۔ جیسی دیگر عام شادیاں ہوا کرتی ہیں۔ مگر پنڈت جی کا یہ خیال غلط ہے۔ کیونکہ کسی مانیہ مستند شاستر میں سگائی یا مکلاوہ یا گونا وغیرہ کی ودھی یعنی طریق موجود نہیں۔ یہ سگائی وغیرہ الفاظ بھی سنسکرت کے نہیں۔ جب زمانہ قدیم میں بذریعہ سوئمبر جوان اوستھا میں شادیاں ہوا کرتی تھیں۔ تو کوئی رسم ایسی نہ تھی۔ جو شادی کے بعد بغرض تکمیل شادی ادا کی جاتی ہو۔ یہ مکلاوہ اور سگائی وغیرہ رسوم بعد کی ایجاد ہیں۔ جن کا شاستروں سے کوئی تعلق نہیں۔ دوسرے اگر یہ عام

شادی ہوتی تو ایک ایک بار گمن کرنے کی جب تک سنتان ہو شٹر۔ لگا دینے
کی کیا ضرورت تھی ۔ صرف اس قدر لکھ دینا کافی تھا۔ کہ ایسی کنیا سے اسکا
دیور بیواہ کرے۔ تیسرے اس انہترویں شلوک میں
नामनेन विधानेन
شبد پڑے ہیں جن کا صاف اور سیدھا ارتھ "اس کو اس ودھی سے"
ہے۔ اور ستّرویں میں यथाविध شبد صاف "اسی ودھی سے"
کے معنی رکھتے ہیں۔ یہ ودھی کونسی ہے۔ بیواہ ودھی ہرگز نہیں ہو سکتی کیونکہ
یہاں بیواہ کے طریق کا بیان نہیں۔ منوجی ۵۶ اشلوک سے طریق
نیوگ بیان کرتے ہیں۔ ۶۳ تک۔ عام طریق بیان کرکے ۶۹ اشلوک میں
اسی نیوگ ودھی یعنی طریق نیوگ کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ درمیانی چار
اشلوک ۶۵ تا ۶۸ ملاوٹی ہیں۔ جن پر مناسب موقع پر بحث کی جاوے گی
اسی طرح ۷۰ کے بعد بھی ۱۰۳ تک نیوگ پرکرن ہی ہے۔ اسلئے یتھا ودھی
یعنی اسی طریق سے نیوگ کی ودھی کے سوائے اور کوئی نہیں ہو سکتی
کیونکہ ۵۶ سے ۱۰۳ تک کا نفس مضمون نیوگ یعنی آپت کال میں سنتان
پیدا کرنے کا ہی ہے۔ مزید برآں یاگیہ ولکیہ سمرتی سے بھی جس کا حوالہ اس
بارے میں اوپر دیا گیا ہے۔ ہمارے خیال کی تائید ہوتی ہے۔ اسلئے "واچیا
سنتیہ کرتے" سے سگائی ہرگز مراد نہیں ہے۔ اور ایسی شادی کرنے والے

دیور کو ایسی گناسے صرف ایک سنتان پیدا کرنے کا ہی اختیار رہے۔ نہ کہ عام شادی کی طرح زیادہ سنتان اتپن کرنے کا +

# کھشیترج کی حیثیت اور حقوق

بعض لوگ نیوگ سے پیدا شدہ لڑکے کو بہت ہی کم حیثیت کا مانتے اور اسی بنا پر نہایت کمینے حملے کیا کرتے ہیں۔ اب ہم شاستر وکت پرمانوں سے اس مضمون پر بحث کرتے ہیں +

لڑکے بارہ طرح کے ہوتے ہیں۔ ان میں سے پہلے چھ یعنی اورس۔ کھشیترج اور دتک یعنی متبنےٰ وغیرہ تو ترکہ پدری کو پانے والے اور رشتہ دار ہوتے ہیں۔ اور بندھو یا رشتہ دار بھی۔ مگر آخری چھ یعنی کانین (کنواری سے پیدا شدہ) اور کربت وغیرہ رشتہ دار تو ہیں۔ مگر ترکہ باپ کا نہیں پا سکتے؛

منو ادھیائے ۹۔ اشلوک ۱۵۹ و ۱۶۰ کے سپر بھی وشسٹ سمرتی صفحہ ۱۷ و ۲۶ پر پنڈت بھیم سین جی نے بھی کھشیترج وغیرہ کو دایا بھاگی مانا ہے اور بارہ طرح کے پتر یعنی (۱) جو اپنی منکوحہ عورت سے خاوند سے پیدا ہو۔ وہ اورس یعنی صلبی بیٹا کہلاتا ہے منو ادھیائے ۹

اشلوک - ۱۶۶ *

(۲) جو اولاد - نامرد - لا علاج - بیمار اور مرے ہوئے کی عورت سے بطریق نیوگ پیدا کی جاتی ہے - وہ کھشیترج اولاد اس عورت کے خاوند کی کہلاتی ہے *

(منو ادھیائے ۹ - اشلوک ۱۶۷)

(۳) مہرشی گوتم جی اور وششٹ جی اپنی اپنی سمرتیوں میں ان دونو لڑکوں کی یوں تعریف کرتے ہیں - بارہ پتروں میں سے - ستکار سے بواہی اپنی استری میں (پاراشر سمرتی بھاشا ٹیکا - پنڈت مہرچند چھاپہ نولکشوری کے صفحہ ۲۱۹ پر لکھا ہے - ادھیائے ۴ - اشلوک ۲۴ - اورس - کھشیترج - دتک اور کرتیرم یہ پتر ہیں - جس کو ماتا پتا دیدیں وہ دتک ہوتا ہے) جو اپنے سے پیدا ہو وہ پہلا اورس - اور وہ نہ ہو - نیکت جس کے لئے گورو وغیرہ لے آگیا - دیدی ہوئی دوسرے کی استری میں جو ہو - وہ دوسرا کھشیترج (وششٹ سمرتی صفحہ ۹۱۷ و ۹۱۸ - اور گوتم سمرتی صفحہ ۹۵ ، چھاپہ نولکشوری) پنڈت بھیم سین جی نے بھی اپنی وششٹ سمرتی کے ادھیائے سترہ - اشلوک ۱۴ صفحہ ۶۸ پر کھشیترج کی یہی تعریف کی ہے *

(۴) یاگیہ ولکیہ سمرتی صفحہ ۹۰۷ - اشلوک ۲۹ میں لکھا ہے - جس (مرد) کے پتر نہ ہو - اس نے جو اپنے بڑوں کی آگیا سے دوسرے کے

کھشیتر (استری) میں پُتر اُتپن کیا ہو۔ تو وہ پُتر دونو بیجی اور کھشیتری کا
پنڈ دینے والا اور دھن لینے والا بھی دھرم پوروک ہوتا ہے۔" مزید براں
دیکھو صفحہ ۴۲ ضمن ۵۔ کتاب ہذا جہاں کھشیترج کی تعریف بحوالہ یاگیہ والکیہ
سمرتی لکھی گئی ہے۔ پھر اسی سمرتی کے صفحہ ۱۰ پر اشلوک ۱۳۶ میں لکھا ہے
کہ ان بارہ پرکار کے پتروں میں پہلے پہلے (کے ابھاو = عدم موجودگی
میں) انہیں تو انکے انتر جو جو پڑے ہوں۔ وہ پنڈ دیتے۔ یہ تو
ہوئی کھشیترج کی تعریف۔ اب اُسکی حیثیت اور حقوق بھی سُنئیے۔
اور دھن لینے کے ادھکاری ہوتے ہیں ٭

اورس یعنی صلبی بیٹا اور کھشیترج یعنی نیوگ سے پیدا شدہ یہ دونو
ترکہ پدری کو لے سکتے ہیں۔ باقی ماندہ جو دس بیٹے ہیں وہ گوتر اور دولت
دونو کو سلسلہ سے لینے والے ہیں۔ مطلب یہ کہ اورس اور کھشیترج
کا تو وہی گوتر ہوتا ہے۔ جو ان کے والد کا اور دونو ترکہ پدری کے حقدار
باقی دس پتر سلسلہ سے یعنی یکے بعد دیگرے۔ منو ادھیائے ۹
اشلوک ۱۶۵ ٭

(۲) بارہ طرح کے لڑکوں میں بحالت نہ ہونے اول اول کے دوسرے دوسرے
دولت کو پاتے ہیں۔ منو ادھیائے ۹۔ اشلوک ۱۸۴۔ اگر حقیقی بیٹا

ہوں تو دولت کو بھی جفت ہی پاتے ہیں ٭

(۳) لیکن اورس کی موجودگی میں کھشیترج پیدا ہو جائے۔ یعنی ایک شخص پہلے اولاد پیدا کرنے کے ناقابل یا نامرد تھا۔ اس کی عورت میں دیور نے والد وغیرہ کے حکم سے بیٹا پیدا کیا۔ اور پھر معالجہ وغیرہ سے نطفہ کی ترقی پا کر اس آدمی نے اپنی عورت سے پیدا کیا۔ تو اس حالت میں اُس کی جائداد کے دو وارث ہوئے۔ اورس اور کھشیترج اس بارے میں منوجی فرماتے ہیں کہ اگر دیور لاولد ہو تو اس کے تخم سے پیدا شدہ کھشیترج اُس کی دولت کو پاوے۔ ورنہ جو دیو صاحب اولاد ہو تو اورس اور کھشیترج دونو اس طرح سے اپنے باپ کی جائداد کو تقسیم کریں۔ کہ اورس پانچ حصے اور کھشیترج چھٹا اگر کھشیترج صاحب صفت ہو تو پانچواں حصہ پاوے۔ جب ایک ہی مرد کے اورس کے علاوہ بارہ قسم کے پتروں میں سے اور بھی موجود ہوں تو کھشیترج کو پانچواں یا چھٹا حصہ دیکر باقی سب لڑکوں کو بنظر ترحم کھانا اور کپڑا دیوسو

## اورس کے علاوہ دیگر گیارہ لڑکوں کو لڑکا ماننے کی وجہ

یہ کھشیترج وغیرہ گیارہ پتروں کو خاندان اور ورنوں کے دھرم ناش

نہ ہونے کے سبب رشیوں نے اولاد تسلیم کیا ہے۔ یہ سب گیارہ پتر جو دوسرے کے پتر ہیں۔ وہ بحالت عدم موجودگی اورس نام لڑکے کے بیٹے ہیں۔ ورنہ جو جس کے نطفہ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس کا بیٹا کہلاتا ہے دوسرے کا نہیں۔

(منو ادھیائے ۹۔ اشلوک ۱۸۰ و ۱۸۱۔)

**نوٹ**: ان دو اشلوکوں کو ملا کر پڑھنا چاہیئے۔ بعض چالاک لوگ ان کو علیحدہ علیحدہ بے موقع لا کر کھشیترج کی حیثیت کو گرانے کی کوشش کیا کرتے ہیں۔

جب رشیوں نے ان گیارہ لڑکوں کو اورس یعنی صلبی بیٹے کا قائم مقام تسلیم کر لیا۔ تو ان کے صحیح النسب ہونے میں شک ہی کیا رہا۔ ہم بھی تو اسے مصیبت یعنی آپت کال کا دھرم ہی مانتے ہیں +

## زناکاری سے پیدا شدہ گولک اور کنڈ نامی لڑکے

بعض معترضین سادھارن دھرم (فرائض لازمی) سے آپت دھرم (حالات مجبوری) کا کھنڈن کیا کرتے ہیں۔ یعنی وہ زناکاری کی ندا سے

نیوگ کی نندا کرنے لگ جاتے ہیں۔ گویا ان کے خیال میں زناکاری اور نیوگ ایک ہی بات ہے۔ مگر ان کا یہ خیال سراسر غلط ہے۔ نیوگ سے پیدا شدہ کشیتر ج لڑکا پتا کے گوتر اور دھن کو پاتا ہے اور دھارمک کاموں میں اسے مثل صلبی لڑکے کے حصہ لینے کا حق حاصل ہے۔ کشیترج کی اتنی حیثیت کو جیسا کہ ہم ابھی بیان کر چکے ہیں۔ منوجی مہاراج۔ یاگیہ ولکیہ جی پاراشر جی گوتم جی اور وششٹ جی نے تسلیم کیا ہے۔ حالانکہ انہی مہرشیوں نے زناکاری کو معیوب بتا کر کنڈ اور گولک نامی ولد الزنا کو حرامی قرار دیا ہے۔ جیسا کہ ذیل کے حوالجات سے ظاہر ہے۔ اس لئے زناکاری کو معیوب قرار دینے سے نیوگ کی نندیہ ہرگز نہیں ہو سکتی +

(۱) منو جی مہاراج فرماتے ہیں "پر استری (دوسرے کی استری سے پیدا شدہ) سے اُتپن دو پتروں کو کنڈ اور گولک کہتے ہیں۔ پتی کے جیتے ہو۔ وہ کنڈ اور مرنے پہ ہو۔ وہ گولک ہے"

(منو ادھیائے تین۔ اشلوک ۱۷۴۔)

(۲) پتی کے جیتے جی جو زناکاری (جاری) سے پیدا ہو۔ وہ کنڈ اور پتی کے مرے پیچھے جو اسی طرح (جاری) سے ہو۔ وہ گولک کہلاتا ہے۔" پاراشر سمرتی چھاپہ نولکشوری ادھیائے ۴۔ اشلوک ۲۳ +

(۳) یاگیہ ولکیہ سمرتی صفحہ ۳۵۔ اشلوک ۲۲۔ چھاپہ نولکشور ی میں بھی یہی تعریف ان ہر دو لڑکوں کی لکھی ہے۔ جس سے سناتن دھرمی بھاشیہ کار بھی انکار نہیں کر سکتے +

# منوسمرتی کے ان چند اشلوکوں پر وچار جو نیوگ کی تردید میں پیش کیے جایا کرتے ہیں

یہ منوسمرتی ادھیائے ۹ کے ۶۴ لغایت ۶۸۔ اشلوک ہیں۔ جنکا ارتھ کلوک بھٹ شارح منوسمرتی کے انوسار مانو ارتھ دیپکا سے پیش کیا جاتا ہے +

(۱) اودوج جاتی ارتھات برہمن۔ چھتری اور ویش ان کو ودھوا استری کا انیہ پرشوں کے سنگ نیوگ نہیں کرنا چاہیے۔ کیونکہ استری کا انیہ پرش کے سنگ نیوگ کرنے میں پتی برتا سناتن دھرم کو نشٹ کرتے ہیں۔ اشلوک ۶۴ +

نوٹ۔ اس اشلوک پر وچار کرنے سے صاف دکھائی دیتا ہے کہ یہ نیوگ کی تردید نہیں کرتا۔ بلکہ تائید کرتا ہے۔ دوجوں کو (دوج)

ودھوا استریوں کا (دوجوں سے) انیہ پرشوں کے ساتھ نیوگ نہیں کرنا چاہیئے۔ کیونکہ (دوج) استریوں کا (دوجوں سے) انیہ پرش کے سنگ نیوگ کرنے میں سناتن دھرم کا ناش کرتے ہیں۔ ترجمہ میں اختلاف صرف یہ ہے۔ کہ ہم تو پرشوں کی بجائے "ورن" شبد لاتے ہیں۔ اور پورانک لوگ "پرش"۔ مگر مطلب ایک ہی ہے۔ صرف سمجھ کا پھیر ہے۔ دوجوں سے انیہ پرش کون ہیں جو دوج نہ ہوں اور دوجوں سے دوسرا ورن کون ہے۔ جو دوج ہیں۔ اگر ہم پرش اور ورن کو چھوڑ کر ارتھ کریں تو یوں ہوگا۔ دوجوں کو دوج ودھواؤں کا دوسروں کے ساتھ نیوگ نہیں کرنا چاہیئے۔ دوسرے کون جو دوج نہیں ہیں۔ مطلب یہ کہ نیوگ تو ہونا چاہیئے۔ مگر دوجوں کے علاوہ غیر کے ساتھ نہیں۔ پس اس بات میں اس کے یوں معنی ہوئے۔ دوجوں کو دوج ودھواؤں کا اپنے (ورن یا پرش) کے ساتھ نیوگ کرنا چاہیئے خاوند تو مر ہی چکا ہے۔ بہر صورت خاوند کے سوائے دوسرے پرش سے ہی نیوگ ہوگا ٭

(۲) بیاہ پریوجن کے منتروں میں نیوگ کہیں نہیں کہا ہے۔ اور ودھوا کی ودھی میں بھی انیہ پرشوں کے سنگ استری کا پھر بیاہ کرنا

نہیں کہا ہے۔ اشلوک ۶۵ ۔

نوٹ۔ اس سے نیوگ کی تردید نہیں ہوتی۔ صرف یہ ظاہر ہوتا ہے کہ بواہ
اور نیوگ الگ ہیں۔ ایک نہیں۔ نیوگ دوسرا بواہ نہیں ہوتا۔ اس لیئے
یہ اشلوک نیوگ کے برخلاف نہیں۔ بدھوا کے پنر بواہ کے خلاف ہے
بواہ پرکرن کے منتروں کے علاوہ اگر کسی اور جگہ نیوگ کا ذکر ہو۔ تو
اس اشلوک سے اس کی تردید نہیں ہوسکتی۔ بواہ۔ پنر بواہ۔ اور نیوگ
علیحدہ علیحدہ وشے ہیں۔ ان کا ذکر بھی اپنے اپنے موقع پر ہوسکتا ہے
ایک ہی جگہ نہیں۔ اگر بواہ کے منتروں میں پنر بواہ یعنی استری کا
دوسرے پرش کے ساتھ بیاہ نہیں لکھا۔ تو پرش کا اس کی پہلی
استری کے مرجانے پر دوسری استری کے ساتھ بیاہ کرنا کہاں لکھا ہے؟

(۳) ودوان برہمنوں کرکے یہ پشو دھرم ارتھات نیوگ کرنا مذمت ہے
وین راجہ کے راجیہ میں یہ دھرم منشیوں کا بھی چلا گیا تھا۔ اشلوک ۶۶ ۔

(۴) وہ وین راجہ سمپورن پرتھوی کا راجیہ کرتا تھا۔ اس واسطے راج رشی
کہلایا۔ وہ دھارمک نہ تھا۔ جس کا ماتر نشٹ بدھی ہو کے بھائی کی بھاریا
کے سنگ بھوگ کرکے ورن سنکر دھرم چلاتا تھا۔ اشلوک ۶۷ ۔

(۵) تب سے لیکر جو پرش اگیان سے بدھوا استری کا نیوگ سنتان کے

واسطے کرتا ہے۔ فس کو سرشیٹ پرش ننات کرتے ہیں ۱۰۰-۶۴ +

نوٹ۔ مہرشی منوجی منشر ۲۱ دنیا میں پہلے منونتر میں ہوئے۔ اور راجہ وین جسکا بیٹا پرتھو تھا جسکا ذکر شریمد بھاگوت پوران میں آیا ہے۔ ساتویں منونتر ویوسوت میں ہوا۔ اس طرح راجہ وین ۳۰۶۷۲۰۰۰۰ (ایک منونتر کی میعاد علاوہ سندھی) × ۶ + ۱۷۲۸۰۰۰ (ایک سندھی کی میعاد) × ۷ معہ کلپ کی شروع سندھی اور چھ چھ منونتروں کی سندھیوں کے = ۱۸۴۰۳۲۰۰۰۰ + ۱۲۰۹۶۰۰۰ = ۱۸۵۲۴۱۶۰۰۰۔ برس یا اس سے بھی کچھ زیادہ عرصہ منوجی کے بعد ہوا۔ بھلا پھر منوجی کیسے لکھ سکتے تھے۔ کہ راجہ وین اُن سے پہلے ہوا۔ مرشیٹوں نے یوگ کی نندا کی۔ اور تب منوجی نے اس کو اپنی سمرتی میں درج کیا بنا یہ اشلوک ملاوٹی ہیں۔ مگر ان سے بھی نیوگ کی نندا نہیں ہوتی ہو کامانتہ ہو کر بھائی کی استری سے گمن کرتا ہے۔ وہ نیوگ ہی نہیں ہے جیساکہ منوجی فرماتے ہیں +

"جو پرش پدر ودکت نیوگ ودھی کو تیاگ کر اچھا پور بک بھوگ کرتے ہیں۔ وہ پھر بدھو (بیٹے کی بہو) اور گنہ وتنی (گورو کی استری)

---

۱؎ شریمد بھاگوت اسکندھ ۴۔ ادھیائے ۱۷ +

انکی رتھ پراپت ہونے والے کی طرح پتت ہو جاتے ہیں کہ اس ساری بحث کا یہ نتیجہ نکلا کہ پہلے دو جگوں کا دو جگوں میں نیوگ چلا آتا تھا جب سے راجہ ین نے مریادا پورک نیوگ کو توڑ الم غلم سب کا سب کے ساتھ نیوگ چلا دیا۔ اور ورن سنکرتا پھیلا دی۔ تب سے نیوگ کی نندا ہونے لگی اس سے پہلے نہ ہوتی تھی۔ جن الفاظ کے اوپر ہم نے خط کھینچ دیا ہے۔ وہ اصل اشلوک میں موجود نہیں ؛

دوسرے راجہ ین ہو چکنے کے ہزاروں برس بعد مہابھارت کے زمانہ میں جس کو ابھی پانچ ہزار برس گذرے ہیں۔ منوسمرتی کی رو سے اس میں نیوگ کو دھرم مانا گیا ہے۔ اس مہابھارت کے مصنف ویدوں کے عالم اور سناتن دھرمیوں کے وید ویاس جی[1] ایشور اوتار ہیں جنہوں نے نیوگ کو نہ صرف سناتن دھرم مانا ہی ہے بلکہ اس پر خود عمل کر کے تین اولاد بھی پیدا کیں ؛

تیسرے اسی مہابھارت کے زمانہ میں نیوگ سے پیدا شدہ دھرتراشٹر پانڈو۔ اور پانڈو کے پانچ لڑکے یدھشٹر وغیرہ اپنے والد کی جائز وارث اولاد تسلیم ہوئے۔ ایسا ہی مہاراجہ رام چندر جی کے گورو وششٹ جی نے

[1] شریمد بھاگوت سکندھ اول ادھیائے تین میں ویاس جی کو اکیسویں ایشور اوتار مانا گیا ہے

بھی راجہ سُودا س کی استری سے نیوگ کیا تھا۔ نیوگ کو دھرم جاننے والے رشی

مہرشیوں اور ایشور اوتاروں نے خود اس پر عمل کیا۔ اپنی رانی کنتی کو

نیوگ کی ہدایت کرتے ہوئے راجہ پانڈو مہابھارت آدی پرب ادھیائے

۱۲۰ میں یوں فرماتے ہیں :۔ دھرم شاستر میں کہا ہے۔ کہ چھ طرح کے

پُتر بندھو یعنی دھن کے حقدار ہوتے ہیں۔ اور چھ پرکار کے پُتر

حقدار نہیں ہوتے۔ رہی ہو تھے میں اُن بارہ طرح کے پُتروں کا حال

کہتا ہوں سنو :۔ پہلا اورس یا جو بیاہتا عورت سے بیج پتی دوارہ (خاص

خاوند سے) پیدا ہو صلبی بیٹا۔ دوسرا اپنے پُرش کے دوارہ بیج کشیتر

(خاص اپنی عورت سے) پیدا ہو۔ یعنی نیک آدمی کے ذریعہ کسی کی

استری میں پیدا ہو۔ تیسرا جو مول لئے ہوئے بیج کے دوارہ بیج

(اپنی) کشیتر (استری) میں پیدا ہو۔ اس کو پرکیت پُتر کہتے ہیں

وغیرہ وغیرہ۔ ان بارہ طرح کے پُتروں میں پہلا نہ بن پڑے۔ تو اس سے

پچھلا۔ پھر اس سے پچھلا۔ پھر وہ بھی نہ ہو تو اس سے پچھلا۔ اس طرح

کے ماتا کو پُتروں کی خواہش کرنی چاہیئے۔ اگر آپت کال میں

---

لہ راجہ پانڈو کا اشارہ منو ادھیائے نو۔ اشلوک ۱۵۹ و ۱۶۰ کی طرف ہے

جن میں بارہ طرح کے پُتروں کا لفظ پایوں کہئے ٹھیک ادی منشا کو لئے ہوئے ذکر آیا ہے

چھوٹے چھوٹے ہودر بھائی سے پتر کی کامنا کیا کرتے ہیں۔ سو شیھو منو۔ (مصنف منوسمرتی) نے کہا ہے۔ کہ آدمی اپنے ویرج (تخم) سے یا (غیر) انیہ جن (دوسرے شخص) سے سرشٹ اولاد پیدا کر سکتے ہیں "

اس سے صاف ظاہر ہے کہ مہابھارت کے زمانے تک منوسمرتی میں کوئی ملاوٹ نہ تھی۔ ورنہ راجہ دریودھن۔ جنہوں نے پانڈوؤں کو راجیہ سے بیدخل کرنے کے لئے ہر طرح کی جائز و ناجائز کوششیں کی تھیں۔ نیوگ سے پیدا شدہ پانڈوؤں کو ناجائز اولاد کی حجت آسانی سے استعمال کر سکتا تھا۔ اور سبھی ہی میں انہیں ناجائز وارث قرار دلیا سکتا تھا۔ مگر ان کی پیدائش کے طرز پر کسی بھی ہمعصر مخالف نے انگلی نہیں اٹھائی +

چھٹے۔ اگر منو جی کو یہ منظور ہوتا کہ نیوگ کی ہر حالت میں ممانعت کر دے تو دو لفظوں میں فیصلہ ہو سکتا تھا۔ "نیوگ کی قطعی ممانعت ہے" انہیں کیا ضرورت تھی کہ پہلے نیوگ کی ودھی اور اس سے پیدا شدہ اولاد کی حق رسی وغیرہ مضامین لکھتے اور پھر بعد میں خود ہی اس کی تردید کر دیتے۔ کل منوسمرتی میں خاص وہ اشلوک جن میں نیوگ کا ذکر یا تعلق ہے۔ قریب ۴۴ کے ہیں۔ ان میں سے ایک تیسرے ادھیائے میں

اور ۴۸ نویں ۱۰ ادھیائے میں ہیں منجملہ ان ۴۴ اشلوکوں کے صرف چار اشلوک ۵۶ لغایت ۶۰ نویں ادھیائے کے نیوگ کے خلاف ہیں خود اپنی کلام کو قطع کرنے کے لئے انہیں اس قدر ورق سیاہ کرنے کی کیا ضرورت تھی +

نیوگ کا مفصل ذکر تو نویں ادھیائے میں آیا ہے۔ مگر منوسمرتی کے تیسرے ادھیائے میں، ہی منوجی فرماتے ہیں:- مرے ہوئے بھائی کی بھاریا = (استری) میں اپدیشٹ دھرم (نیوگ ودھی پر عمل کر کے) رکے نیوگ بھی کیا ہو۔ پرنتو جو اس میں رتو دھرم = (ایام حیض سے فراغت کے بعد ہی) کو تیاگ = (چھوڑ) کر کامنا پوربک = (حسب خواہش) زمن (بھوگ) کرتا ہے۔ وہ ودھی شٹ پتی کہلاتا ہے ۔۔ اشلوک ۱۶۴۔"

مانوارتھ کتا دلی[1]۔ گویا منوجی اوّل ہی اوّل اسی ادھیائے میں اطلاع

---

[1] مانوارتھ کتا دلی۔ یعنی بھاشائیکا منوسمرتی مذکلوک بنیٹ کے انوسار مانوارتھ دیپکا میں کشیترج پتر کی تعریف یوں لکھی ہے۔ جو پرش مر گیا ہو۔ یا نپنسک (نامرد) ہووے۔ یا پرنشو کا ورودھ کرنے والی۔ یا ودیا ودھی کر کے پیڑت ہو۔ ویسے ایسے منشیوں کی استری میں گرتا گستو یہ آدمی نیوگ دھرم کر کے جو کوئی پتر جنتا ہے۔ وہ کشیترج پتر منو آدکوں نے کہا ہے :) کلوک کبٹ سے۔ زیادہ کرٹ پیدا اتک

(باقی نوٹ صفحہ ۴۴ پر دیکھو)

دیتے ہیں۔ کہ نیوگ بھی ایک قسم کا دھرم ہے جسپر دتو کال میں عمل کرکے بیوہ سے دوسرا پرش اولاد پیدا کرسکتا ہے۔ یہاں بھی نیوگ کو دھرم ہی کہا ہے۔ پشو دھرم نہیں ✤

## پتی کی عین حیات میں اس کی اجازت سے نیوگ

رسالہ ہذا کے صفحہ ۲۹ پر بحوالہ منو ادھیائے ۹۔ اشلوک ۱۶۷ یہ دکھایا جا چکا ہے۔ کہ نامرد۔ مخنث اور لاعلاج بیمار وغیرہ آدمی کی عورت سے بحکم شاستر بطریق نیوگ پیدا ہو۔ وہ کھشیترج کہلاتی ہے۔ جس کا صاف منشا یہ ہے کہ نامرد وغیرہ اشخاص اپنی استری کو نیوگ کی اجازت دے سکتا ہے پھر اسی ادھیائے کے اشلوک ۱۶۲ میں ایسے کھشیترج کا ذکر ہے۔ جو بحالت نامردی وغیرہ اپنے والد کے دوسرے پرش سے پیدا ہوا ہو۔ اور پھر اس کے والد کی بیماری یا نامردی دور ہو جانے پر اس کا بھائی اورس پیدا ہوا ہو۔ اور پتا کی جائداد کے ایسے اورس اور کھشیترج میں تقسیم ہونے کا طریق درج ہے۔ پس مذکورہ بالا حالات میں کھشیترج اسی صورت میں پیدا ہو سکتا ہے۔ جبکہ پتی اپنی استری کو نیوگ کی اجازت دے۔ یہ تو مرد کے اولاد

پیدا کرنے کے ناقابل ہونے کی صورت میں شاستر کی آ گیا ہے لیکن استری
کے بانجھ - لاعلاج بیمار - دائم المریض یا لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا کرنے
کی حالت میں بعضوں کی رائے میں خاوند کو دوسری شادی کر لینی
چاہئے - مگر ساتھ ہی ان کو اس امر سے انکار نہیں ہو سکتا - کہ ہندو
شاستروں میں عورت کے تیاگ سے مراد عیسائیوں اور مسلمانوں
میں مروجہ طلاق نہیں - پیدائش اولاد کے ناقابل ہونے زناکاری
یا دیگر ناموافق اور مجبوری حالت میں صرف ترک جماع کا حکم ہے
ہر حالت میں خاوند اس کو گذارہ دیگا - اور تعلق تادم زیست نہیں
چھوٹ سکتا - ایسی حالت میں ایسے مرد کو صرف اولاد کی خواہش
باقی رہ جاتی ہے - جو نیوگ سے پوری ہو سکتی ہے - شہوت پرستی
کے لئے نہ شادی ہوتی ہے - اور نہ ہونی چاہئے - ایک مرد کے لئے
ایک عورت اور ایک عورت کے لئے ایک مرد - یہی ایک قدرتی اصول
ہے - اور یہی ویدک دھرم کی ایک اعلےٰ خوبی ہے - دوسری شادی
کی نہ مرد کو اجازت ہے - اور نہ عورت کو - بصورت خواہش اولاد
نیوگ ہو سکتا ہے - اگر مرد نامرد وغیرہ ہونے کی صورت میں عورت کو نیوگ
کی اجازت دے سکتا ہے - تو کوئی وجہ نہیں - کہ مرد عورت کے

بانجھ وغیرہ ہونے کی صورت میں دوسری شادی کر سکے۔ کیوں نہ نیوگ کر کے
اولاد پیدا کرے۔ ورنہ مرد کی نااہلیت کی صورت میں عورت کو بھی دوسری
شادی کی اجازت ہونی چاہیے۔ جبکہ عورت کی کام چیشٹا مرد سے آٹھ گنی
ہے۔ یہ اصولی بحث ہے۔ ہمیں اس سے کوئی سروکار نہیں۔ کہ کسی شاستر کار
نے ایسی حالت میں مرد کو دوسری شادی کی اجازت دی ہو۔ یا کسی
راجہ یا کسی دیگر مہا پرش نے اس کے خلاف عمل کیا ہو۔ کسی شخص کو
اعلیٰ پوزیشن کو دیکھ کر ہی اس کے قول و فعل کو غلطی سے مبرا یا ویدک تسلیم

۵۷ یہ چانکیہ نیتی کا بچن ہے کہ عورتوں کی خوراک آدمی سے دوگنی۔ حیا اور شرم چوگنی
یقین چھ گنا۔ اور خواہش شہوت آٹھ گنا ہوتی ہے +

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۹۳) بچا شیہ کار ہونا مشکل ہے۔ اس نے بھی استری کے دائم المریض یا مرد نامرد ہو
یا استری اس سے دروھ کرنے والی ہو۔ ایسی حالتوں میں نیوگ سے پتر۔ منو بھاشیہ میں لکھا ہے
اور نیوگ کو دھرم بتلایا ہے۔ جو لوگ سوامی دیانند کو محض اسلئے بدنام کیا کرتے ہیں کہ انہوں
نے خاوند یا استری کی زندگی حیات میں نیوگ بتلایا ہے۔ یا لڑاکی استری کے خاوند کو
نیوگ کی اجازت دی ہے۔ وہ ذرا اس منو کے فرمان کو دیکھیں۔ اور اپنے سینہ پر ہاتھ رکھ کر
کہیں۔ کیا یہ مسئلہ سوامی دیانند کے دماغ کی اختراع ہے۔ یا قدما کی تحریر کا
محض ایک حوالہ ہے +

کر لینا سراسر نادانی ہے۔ ہر شخص کو قدرتی طور پر یہ حق حاصل ہے۔ کہ اصول کی بنا پر بڑے سے بڑے آدمی سے اختلاف رائے ظاہر کرے۔ رشیوں اور مہرشیوں کا تو کہنا ہی کیا ۔

## پتی کے پردیش میں نشٹ یعنی مفقود الخبر ہو جانے پر نیوگ

پتی کے پردیش چلے جانے کی صورت میں جبکہ وہ لاپتہ ہو جاوے۔ یا کسی خاص عرصہ تک واپس آنے کی امید نہ ہو شاستر کاروں کی مختلف رائیں

۵۱ پاراشر سمرتی کا نشٹے مرتے ... شلوک پتی کے نشٹ یعنی گم یا مفقود الخبر ہونے کی صورت میں دوسری شادی کی صاف تائید کرتا ہے ہمیں شبہ نازی نام ہے۔ کنیا کے پتی بعبہ گائی مراد نہیں لالہ ٹھاکر داس جی وکیل مصنف نیوگ آدمی بھو چار کھنڈن لکھتے ہیں جو ہمیں تلاش کرنے پر وشٹ سمرتی میں نہیں ملا کیونکہ حوالہ کا پورا پتہ درج نہیں۔ کہ پردیش گئے پتی کو استری پانچ برس انتظار کر کے اس کے پاس چلی جاوے۔ مگر یہ تبھی ہو سکتا ہے۔ جبکہ خاوند کا پردیس میں پتہ جانتا رہے۔ لاپتہ ہونے کی صورت میں وہ کہیں نہیں جا سکتی۔ اس لیئے یہ انتظام ناکمل ہے۔ بحالت لاپتہ ہونے خاوند کے عورت کیا کرے اس کا کوئی جواب نہیں ملتا۔ اور یہ جانت اور بھی مشکوک ہو جاتی ہے۔ جبکہ دوسرے سمرتی کاروں کی طرح اس میں آخری علاج دوسری شادی کا بھی ذکر نہیں۔ مطلب یہ کہ پانچ برس گذرنے پر وہ بیچاری یوں ہی بھٹکتی پھرے ۔

ہیں۔ کوئی تو استری کو خاص میعاد تک انتظار کرنے کے بعد نیوگ کی اور کوئی دوسری شادی کی اجازت دیتے ہیں +

## (۱) ناردجی فرماتے ہیں

پتی پردیش چلا گیا ہو سنیاسی۔ نامرد۔ یا پتت ہو گیا ہو یا مر گیا ہو یہ پانچ مصیبتیں پیش آجانے پر استری کی خواہش ہو۔ تو دوسرا پتی کر سکتی ہے۔ پردیش گئے ہوئے کی براہمنی آٹھ برس تک انتظار کرنے کے بعد اگر سنتان والی نہ ہو تو چار برس انتظار کرنے کے بعد دوسرے پتی کو گرہن کر لیوے۔ کشتری ورن کی استری سنتان والی چھ برس اور بنا سنتان والی تین برس۔ دیش کی سنتان والی استری چار برس اور بنا سنتان والی دو برس تک پتی کے آنے کی راہ دیکھ کر دوسرے پتی کو سویکار کرے۔ شودر ورن کی استری کے لئے کوئی میعاد مقرر نہیں۔ یہ پردیش گئے پتی کے نیم ہیں۔ اور جو یہ خبر ملتی ہے کہ پتی زندہ ہے۔ تو مدت انتظار دوگنی کر لیوے"

# ناروسمرتی بواہ پرکرن-اشلوک ۱۸ و ۱۹

(۲) گوتم سمرتی میں لکھاہے۔

"کسی استری کا کہیں بدیش چلا گیا۔ تو چھ برس تک اس کی باٹ دیکھے۔ کال کشیپ کرے۔ یدی سن پڑے کہ ایک گرام یا نگر میں ہے تو پتی کے سمیپ چلی جاوے۔ یدی وہ پتی سنیاسی ہو گیا ہو۔ تو پھر اس کے پاس نہ جاوے۔ یونی سمبندھی و ودیا سمبندھی براہمن بھائی۔ براہمن کے کہیں اگیات نکل جانے پر چھوٹا بھائی کنیا کے سویکار اگنی استھاپن اور بواہ کرنے کے بارہ برس تک اور کئی آچاریوں کے مت میں چھ برس تک باٹ دیکھے۔ رتومتی ہونے سے پہلے اگر پتا یا چچا بھائی وغیرہ شادی نہ کریں۔ تو تین بار رتومتی ہونے کے بعد پتا کے دئے ہوئے ابھوشنوں کو تیاگ کرکے سویم کسی انندت ست پاتر ورسے بواہ کرلیوے (رتومتی ہونے سے پہلے بواہ نہ کرے۔ تو پتا آدمی کو پاپ لگتا ہے"

گوتم سمرتی بھاشا ٹیکا پنڈت بھیم سین جی صفحہ ۳۷۔ گوتم سمرتی منجملہ اشٹادش سمرتی مترجمہ پنڈت مہر چند جی بھاشا ٹیکا۔ صفحہ ۶۸ ۔۱۷

(چھاپہ نولکشوری) بھی یہی ارتھ کیے گئے ہیں *

(۳) حسب رائے منوجی پردیش گئے پتی کی استری کو چاہیئے کہ اگر خاوند بھوجن وستر وغیرہ کا بندوبست کر گیا ہو تو اُسے لازمی طور پر کر کے جانا چاہیئے۔ ورنہ استری کے بگڑ جانے کا اندیشہ ہے تو نیک چلن گذارہ کرتی ہوئی سنگار وغیرہ کو چھوڑ دیوے۔ اگر کچھ انتظام نہ کر گیا ہو۔ تو سینا پرونا وغیرہ ایسی کاریگری یا ہنر سے جو معیوب نہ ہوں۔ دن کاٹتی ہوئی پتی دھرم کاریہ کے لئے گیا ہو۔ تو اس کی استری آٹھ برس اور ودیا کے لئے گیا ہو تو چھ برس اور کام کو گیا ہو تو تین برس تک انتظار کرے (منو ادھیائے ۹۔ اشلوک ۷۴ تا ۷۶)

اس پر کلوکن بھٹ جی اپنی رائے ظاہر کرتے ہیں۔ کہ اتنی مدت انتظار کرنے کے بعد استری اپنے پتی کے پاس چلی جاوے اور مہرشی سوامی دیانند جی سرسوتی کی رائے میں نیوگ کر لیوے۔

نوٹ۔ اصل اشلوک میں نہ پردیش جانے کے واسطے ہدایت ہے۔ اور نہ نیوگ کے لئے۔ مدت انتظار کرنے کے بعد منوجی نے صاف الفاظ میں دونوں میں سے کوئی سی رائے بھی نہیں دی۔ یہ تو ٹھیک ہے کہ اگر پتی کا پتہ معلوم ہو۔ تو اس کے پاس چلی جاوے۔ مگر

جب وہ مفقود الخبر ہو۔ تو کس کے پاس جاوے۔ پس ایسی حالت میں دو ہی
صورتیں ہو سکتی ہیں۔ یا تو ایسی عورت کو حسب رائے مہرشی نارد۔
گوتم اور پاراشر جی دوسری شادی کی اجازت دی جاوے۔ یا نیوگ
کرنے کی۔ مگر نیوگ کی اجازت زیادہ قرین قیاس ہے۔ کیونکہ آپت دھرم
یعنی مجبوری حالت کا وقت کاٹنے کے لئے یہی ایک جائز طریقہ ہے
جو لوگ آریہ سماج پر یہ الزام لگایا کرتے ہیں۔ کہ پتی کے پردیش
چلے جانے پر آریہ سماج استری کو اجازت ہے۔ کہ وہ بیکار نہ بیٹھی
رہے۔ بلکہ پتی کی عدم موجودگی میں بچے پیدا کرتی رہے۔ اور
واپسی پر کئی بچے پیش کرے۔ جو بلا محنت اولاد کو پاکر بہت خوش
ہوگا۔ وہ آنکھیں کھول کر دیکھیں کہ زیادہ سختی کس نے روا رکھی ہے
ہندو یا سناتن دھرمی شاستر کاروں نے یا سوامی جی نے عورت سے
بالکل صاف جواب اچھا۔ یا مصیبت کا وقت کاٹ کر پھر بھی اپنے
پتی کی سنگے رہنا۔ بہر صورت ان کو ایک بات ضرور ماننی پڑیگی
پردیش گئے پتی کی استری کی دوسری شادی یا نیوگ مگر افسوس تو
یہ ہے کہ وہ کسی بات کو بھی ماننے کے لئے تیار نہیں۔ وہ حیران
ہیں کہ ہم تو بیواؤں کی [illegible] اور خاص کر ان بیواؤں کا جنہوں نے

پتی کا منہ بھی نہیں دیکھا۔ دوسرا۔ لواہ کرنے سے سرہلاتے ہیں اگرچہ اکھشت یونی کے پنر بواہ کے جواز سے انکار کرنے کی کوئی دلیل انکے پاس نہیں۔ مگر یہ کیا بلا گلے پڑی۔ جو پردیش گمن کرنے والے خاوند کی عورت کا پنر بواہ یا نیوگ بھی شاستروکت ثابت ہے۔ کسی حالت میں بھی پنر بواہ جائز نہ ماننے والے ذرا غور کریں کہ وہ اپنی ہٹ دھرمی سے شاستروں کے احکام کی کیسی توہین کر رہے ہیں اور خواہ مخواہ میں کیوں آریہ سماج کو بدنام کر رہے ہیں جبکہ ہزاروں نہیں بلکہ لاکھوں برس گذرے۔ خاص انکے ماتیہ بزرگوں نے یہ احکام قلمبند کئے تھے۔ اور اس قدیم زمانہ میں یہ رائج تھے ❖

# اتہاس اور پوران سے

## نیوگ کی تواریخی

# نظائر

## خاوند کے مرنے کے بعد نیوگ کی نظیریں

جب راجہ شانتنو کے دونو لڑکے دچترویریہ اور چترانگد

جوانی میں بے اولاد مر گئے۔ اور انکی ہر دو رانیاں امبکا اور امبالکا بیوہ بے اولاد رہ گئیں۔ تو راج کاج سنبھالنے کے کورو ونش میں کوئی اولاد نرینہ نہ رہی۔ تو رانی ستیہ دتی نے اپنے سوتیلے بیٹے بھیشم جی سے اس آپت کال میں اولاد پیدا کرنے کے لئے کہا۔ تو اس نے اس بنا پر کہ اس نے اپنی سوتیلی ماتا کی راجہ شانتنو سے شادی کے وقت یہ پرتگیا کی تھی کہ میرے اولاد تخت نشین نہ ہوگی۔ ایسا کرنے سے انکار کیا۔ لیکن ساتھ ہی بھیشم جی نے بتلایا کہ کشتری ونش میں راج کل کا جو سناتن دھرم چلا آیا ہے اسے سُن کر دو وان پروہتوں کے ساتھ رانیوں کا نیوگ کرا دیجئے۔ اور تمثیلاً بیان کیا۔ کہ جب پرشرام جی (ایشور اوتار) نے اپنے ماتا پتا کے خون کے عوض میں اکیس مرتبہ تمام روئے زمین کے کشتریوں کو قتل کر دیا۔ اور دنیا میں کشتری نیست و نابود ہو گئے *

کشتریوں کی عورتیں جمع ہوکر برہمنوں کے پاس گئیں اور انسے اولاد کی خواہش ظاہر کی۔ اور کہا کہ تم براہمن ہو اور وید کے مطلب خوب جانتے ہو *

اُنکی درخواست پر وید خواں برہمنوں نے اولاد پیدا کی

اور

دل میں یہ نشچے کرکے رانیوں کے پاس گئے۔ جو اولاد اس طریق
سے پیدا ہوگی۔ وہ بواہت خاوندوں کی ہوگی۔ اور یہ سدھانت
ویدوں کا ہے۔" مہابھارت آدے پرب ادھیائے ۱۰۳۔
اس پر رانی ستیہ وتی نے کہا کہ رشی پاراشر جی سے کنوارے
پن میں میرے ہاں ایک پتر کرشن دویپائن ویاس جی پیدا
ہوئے تھے۔ وہ بڑے دھرماتما ہیں۔ ان سے رانیوں کا نیوگ
کرا دینا مناسب سمجھتی ہوں۔ اس کو بھیشم پتامہ جی نے منظور کرلیا
اسپر رانی ستیہ وتی نے وید ویاس جی کو بلاکر دونوں رانیوں سے
دھرت راشٹر اور پانڈو اور داسی سے ٹ ودر پیدا کرائے۔
اس پر صرف دو اعتراض ہوا کرتے ہیں۔ ایک یہ کہ وید
ویاس جی نے محض اپنی ماتا کی آگیا پالن کرنے کے لئے
مجبور ہوکر نیوگ کیا۔ دوسرے یہ کہ انہوں نے اولاد پیدا کرنے

ٹ اس داسی نام شدر ید کنبا گوت پران اسکند ۹ ادھیائے
بیس میں لکھا آیا ہے۔

رانیوں کی صحبت نہیں بلکہ محض نظر بھر کر دیکھا۔ اور انکی یوگ شکتی یا
دیو درشٹی سے وہ حاملہ ہوگئیں۔ ان ہر دو اعتراضوں کی تردید ہم
مہابھارت ہی سے کرتے ہیں۔ اس مقام پر یہ یاد رکھنا چاہئے
کہ اعتراض اوّل تو نیوگ سے انکار کرنے کی غرض سے ہمارے
سناتن دھرمی اصحاب نے گھڑا ہے۔ اور دوسرا شریمد بھاگوت
پوران اسکندھ ۹ ادھیائے بائیس کا بیان نیوگ پر پردہ ڈالنے کو ہے
جب وید ویاس جی کی ماتا ستیہ وتی نے ان کو بلا کر رانیوں سے
نیوگ کرنے کی ضرورت بتلائی۔ تو مہابھارت اور کل پورانوں
کے مصنف (جیساکہ موجودہ سناتن دھرم سبھا مانتی ہے) اور
ایشور کے اکیسویں اوتار وید ویاس جی نے جواب دیا۔ "اے ماتا
تو سب دھرموں کو جانتی ہے۔ اس سے تیری بدھی دھرم میں
لگی ہوئی ہے۔ اس لئے میں تیری آگیا سے دھرم کو کارن سمجھ کر
تیرے منورتھ کو پورا کرونگا۔ یہ بات تو سناتن[۱] ہے۔ بھراتا کے
پتر متر اور ورن کے سمان پیدا کرونگا۔ لیکن یہ دونو رانیاں میرے
بتائے ہوئے برت کو کریں"

[۱] نیوگ زمانہ قدیم سے چلا آتا ہے۔ اور وید انکول ہے +

اب ناظرین خود فیصلہ کریں کہ ویدویاس جی کا مندرجہ بالا جواب مجبوری کو ظاہر کر رہا ہے یا رضامندی کو۔ مجبور ہو کر ایشور اوتار جیسی اعلےٰ حیثیت کا انسان پاپ کرم کو سناتن دھرم نہیں بتلا سکتا کیا ویدویاس جی کو یہ علم نہ تھا۔ کہ پاپ کرم کا پھل خواہ وہ کسی کے کہنے سے کیا جاوے۔ لازمی طور پر اس کے فاعل کو بھگتنا پڑیگا اور وہاں کسی عذر کی شنوائی نہیں۔ مہابھارت میں یہ کہیں نہیں لکھا کہ ویدویاس جی نے ماتا کی طرف سے ایسی درخواست ہونے پر کچھ پس و پیش کیا۔ یا ماتا ستیہ نے یہ درخواست کرتے وقت ایسے الفاظ استعمال کئے۔ جن سے ویدویاس جی کو مجبور کئے جانے کا اشارہ بھی ٹپکتا ہو۔ جونہی کہ یہ درخواست ہوئی۔ فوراً منظور ہوئی اور اسے دھرم کارج کہا گیا۔

دوسرے۔ مہابھارت آدی پرب ادھیائے ۱۰۶ میں لکھا ہے کہ مہاراج کرشن دویپائن کے ویرج اور اُسکے گربھ سے دھرت راشٹر پانڈو۔ اور اُن کے بھائی وِدُر کا نے جنم لیا۔ جو بِتر کے سودیپ میں دھرم داسی کے ساتھ نیوگ سے پیدا ہوا" ہے بھوپ "کرشن دویپائن کے ویرج اور بچتر ویرج کے کشیتر میں

## کورو کل کے بڑھانے والے دیو کماروں نے اس طرح جنم لیا تھا ؟

شری وید ویاس جی کے متعلق انکی اپنی تصنیف مہابھارت[1] میں اس صاف اور صریح بیان نیوگ کے جو محض استری پُرش کے سنگ سے ہی ہو سکتا ہے۔ مقابلہ میں معترضین کی کمزور اور لچر دیو درشٹی یا یوگ شکتی کی من گھڑت تاویلات جو محض نیوگ کی ستر پوشی کے خاطر گھڑی گئی ہیں۔ کیا حیثیت اور کیا وقعت رکھتی ہیں۔ نظر سے عورتوں کو حاملہ کر دینا ایک فرضی بات اور بیہودہ خیال ہے۔ یہ شکتی اور وہ درشٹی ایک لفظی مغالطہ ہے۔ جس کی

---

[1] یہ بات قابل غور ہے کہ شریمد بھاگوت پوران کی تحریر مہابھارت کے مضمون سے بالکل خلاف ہے حالانکہ دونو کے مصنف ویاس جی ہی کہے جاتے ہیں بہرصورت ایک تحریر درست تصور ہو سکتی ہے ویاس جی کا مہابھارت کا مصنف ہونا ایک مسلمہ امر ہے جس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا اسلئے ویاس جی کا اپنا تحریر کردہ بیان مندرجہ مہابھارت بالکل ٹھیک ہے۔ مہابھارت کو بنے پانچہزار برس ہوئے۔ اور شریمد بھاگوت پوران کو صرف سات سو برس کیونکہ اسمیں بارھویں صدی کے جاری شدہ وشنومت کے حالات مفصل موجود ہیں نیز وشنومت کا بانی ایشور کا سترھواں اوتار اسی بھاگوت کے اسکندھ اول ادھیائے ۳

اصلیت کچھ بھی نہیں۔ کیا سچے یوگی دنیا کی کل نعمتوں پر لات مار کر اسی لئے یوگ سادھن کیا کرتے ہیں۔ کہ لاولدوں کو نظر سے اولاد دیتے پھریں۔ یوگی حیوانیت کو چھوڑ کر روحانیت کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ لیکن ہمارے نکتہ چین بھائی انکو معرفت الٰہی کے اعلےٰ معراج سے گرا کر لڑکے دینے والے پیروں فقیروں اور گندم نما جو فروش سادھوؤں کی ذیل میں شمار کرانا چاہتے ہیں اولاد تو جس طرح ہوا کرتی ہے۔ اسی طرح ہوئی۔ مگر عقل کو بالائے طاق رکھ کر جو ناممکنات اور لغویات پر یقین رکھنا چاہیں۔ انکا کیا علاج۔ جو کان۔ ناک۔ اُنگلی اور دل سے پیدائش پر ایمان

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۵) میں مانا گیا ہے وشنو مت کے بانی رامانج اچاریہ آچاریہ جسکے سمپردائی شری وشنو سمپردائی کہتے ہیں۔ جسنے شیومت کا کھنڈن کر کے وشنو مت قائم کیا اور شنکر بھاشیہ کے خلاف اُپنشدوں اور گیتا اور برہم سوتر پر بھاشا ٹیکا لکھی بارھویں صدی عیسوی میں مدراس میں ہوئے اسی وشنو مت کے پیراؤں کے لئے (ماخوذ از ہندوستان گذشتہ وحال مصنفہ لالہ بیج ناتھ جی بی۔ اے مسلمہ راسخ الاعتقاد سابق جج عدالت خفیفہ صفحہ ۲۱۳۔ خاص رعایت بھاگوت میں تحریر ہے کہ یہ شری مد بھاگوت جو ویاس جی کے قریب قریب ۴ ہزار برس بعد بنی سو ویاس جی کی ہرگز تصنیف نہیں ہو سکتی۔ یہ صرف وشنوؤں کی ایجاد ہے۔ اور بعد کی گھڑنت ۔

لائے ہوئے ہیں۔ وہ اگر نظر سے اُتھپتی مان لیں تو تعجب ہی کیا ہے
دیکھو شری مد بھاگوت پوران کے ۹/۲ اسکندھ میں راجہ کرن کی پیدایش
۳/۱۲ اسکندھ میں بارہ اوتار کی ۱/۲ اسکندھ میں نارد جی کی اور
۳/۱۱ اسکندھ میں سنت کمار وغیرہ کی +

# خاوند کی حین حیات میں اُس کی اجازت سے نیوگ کے نظائر

شری مد بھاگوت پوران جو سناتن دھرم سبھا کے ایک مستند دھرم پستک ہے اور جس کی کتھا سنا کر لاکھوں پورانک پنڈت اپنا پیٹ پالتے ہیں۔ اسکے اسکندھ ۹۔ ادھیائے ۹ میں ذکر آیا ہے +

ایک دفعہ راجہ سوداس نے شکار کھیلتے وقت ایک راکشس مارا۔ اور اُس نے بھائی کو پکڑ کر چھوڑ دیا۔ وہ راکشس راجا کا رسوئیا بن کر رہا تا کہ راجا سے اپنے بھائی کا بدلا لے۔ جب راجا کے گورو بشسٹ جی آئے۔ تو وہ رسوئیا آدمی کا مانس گورو جی

کے واسطے لے آیا۔ جب پر بشٹ جی نے خفا ہو کر راجہ کو یہ شاپ دیا
کہ تو بارہ برس تک راکشس ہو گا۔ راکشس بن جانے کے بعد راجا
سئوداس نے جنگل میں رہنے والی ایک برہمنی کے خاوند دوان
برہمن کو حالانکہ اس نے بہت منت سماجت کی پکڑ کر کھا لیا جب
برہمنی نے راجہ کو شاپ دیا۔ کہ جس وقت تو استری سے سنگ کریگا
اسی وقت مر جائیگا۔ بارہ برس گذر جانے پر جب وہ اپنی استری
سے سنگ کرنے لگا۔ تو رانی نے برہمنی کا شاپ جان کے منع کیا

तत ऊर्ध्वं स तत्याज स्त्रीसुखं कर्मणाः प्रजः॥
वसिष्ठस्तदनुज्ञातो मदयंत्यां प्रजामधात्॥
॥३८॥

ارتھ۔ تاپیں پیچھے استری سکھ کو تیاگ کرت بھیو۔ ایسے کرم سے
اپتر بھیو۔ راجہ نے آگیا دیو جو وششٹ سوں دینتی گربھ راکھت
بھیو۔ شلوک ۳۸ +

سو رانی سات برس تایئں گربھ کو دھارن کرتی بھئی۔ بالک بھیو
نہیں۔ تب وششٹ جی رانی کے اُدر کو پتھر کر کے مارت بھئے
تب لڑکا بھیو۔ سو اسمک نام کھایو۔ اشلوک ۹ سے ۱۲ صفحہ ۲۰ و ۲۱

اشلوک ۱۲ تا ۳۹ - ترجمہ سلیس عبارت میں یہ" اُسکے بعد راجا نے استری
سکھ کو چھوڑ دیا - ایسے کام سے وہ بے اولاد ہو گیا - راجا نے
اجازت دی - جب وششٹ سے رانی دینتی گربھ دھارن کیا
(حاملہ ہو گئی) پس رانی سات برس تک حاملہ رہی - لڑکا پیدا نہ ہوا
جب لڑکا پیدا نہ ہوا - تب وششٹ جی نے رانی کے پیٹ کو پتھر سے
پھوڑا - تب لڑکا ہوا - جو اسمک نام کہلایا"

सावै सप्त समा गर्भमबिभ्रन्न व्यजायत ॥
जघ्नेऽश्मनोदरं तस्याः सोऽश्मकस्तेन कथ्यते ॥

مہابھارت آدی پرب ادھیائے اکیسو بیس میں راجہ پانڈو
اپنی رانی کنتی کو بدیں الفاظ نیوگ کے ذریعہ اولاد پیدا کرنے کی
اجازت دیتے ہوئے " اے کنتی - میں اولاد پیدا کرنے کے ناقابل
ہو گیا ہوں مصیبت کے وقت میں لوگ کسی اُوتم دیوتا سے اولاد کی
خواہش کرتے ہیں - یہ زناکاری نہیں بلکہ دھرم ہے جس سے
ایسے وقت میں جبکہ مجھ میں اولاد پیدا کرنے کی طاقت نہیں رہی
عمدہ اولاد پیدا ہو سکتی ہے - اس لئے اے کنتی میں تجھے اجازت
دیتا ہوں کہ کسی برابر یا افضل ورن والے پرش سے اولاد پیدا کر"

زمانہ قدیم میں نیوگ کا رواج جتلانے کے لئے فرماتے ہیں۔
"زمانہ قدیم میں شاروندڈا ٹنی نامی استری نے اپنے خاوند اور
دیگر رشتہ داروں کی اجازت سے ایک برہمن سے بذریعہ
نیوگ تین اولاد پیدا کیں۔ اور راجہ سؤداس نے اپنی استری
دمینتی کا بشٹ مُن مہاراجہ رام چندر جی کے گورو سے نیوگ کرایا
جس سے اسمک نام لڑکا پیدا ہوا (جس کا اوپر مشر مید بھاگوت
پوران میں ذکر آچکا ہے) اور یہ تو جانتے ہے کہ گوروؤں کے
کل کو جاری رکھنے کے لئے مہرشی ویاس جی نے اپنے بھاوجوں
سے نیوگ کیا۔ جس سے ہمارا جنم ہوا" اسی موقع پر راجہ پانڈو
نے دھرم شاستر منوسمرتی سے بھی کھشیترج پتر پیدا کرنے
کی اجازت دکھلائی ہے۔ جس کا ذکر اسی پستک کے صفحہ ۳۹ پر
آچکا ہے۔ پورانے زمانہ میں نیوگ کی مثال دیتے (جب اپنی
سوتیلی ماتا ستیہ وتی کی یہ درخواست کہ اپنی بھاوجوں سے
اولاد پیدا کرو۔ بوجہ اپنی پرتگیا کے نامنظور کی) بھیشم پتامہ
جی نے فرمایا۔ کہ راجہ بل لٰہ نے رشی دیرگھ آتما سے پرار تھنا کی

لٰہ خاوند خود نیوگ کی اجازت دیتا ہے۔

تم میری رانی سے نیکو کار فرزند میرے لئے پیدا کر"۔ تب نابینا رشی
نے راجہ کی اس درخواست پر اس کی داسی سے گیارہ اور اس کی
رانی سودیشنا سے پانچ اولاد پیدا کیں۔ اس طرح راجہ پانڈو
سے اجازت پاکر کنتی نے تین براہمن رشیوں۔ دھرم۔ وایو
اور اندر سے تین اولاد یودھشٹر۔ بھیم سین اور ارجن پیدا
کیں۔ اور راجہ پانڈو کی دوسری رانی مادری نے خود اپنے
خاوند سے بذریعہ نیوگ پتر پیدا کرنے کی اجازت چاہی۔ جس کا
مہابھارت میں یوں بیان کیا گیا ہے:-
مادری نے کہا "اے شترو ناشن! مجھے نہ تو آپ کی نامردی
اور کنتی کی رعایت کا دکھ ہے۔ نہ ہی کنتی کے پتروتی ہونے کا
لیکن مجھے اس بات کا بڑا دکھ ہے۔ کہ ہم دونو سوت سمان ہیں
اس پر بھی میرے سنتان نہیں ہوئی۔ بھاگیہ وش کنتی سے آپ کے
سنتان ہوئی ہے۔ اس وقت اگر کنتی راج پتری میرے سنتان
ہونے کا اپاؤ کرے۔ تو مجھ پر بڑی دیا ہوئے۔ اس سے آپ کا بھی
ہت ہو سکتا ہے۔ چونکہ کنتی میری سوت ہے۔ اس لئے اس سے

استری خود خاوند سے اجازت پیدائش اولاد طلب کرتی ہے۔ (باقی ہے)

خود کہنے کو ابھیمان ہوتا ہے۔ اگر آپ مجھ پر پرسن ہوویں۔ تو آپ ہی اُن کو اجازت دیجیئے۔ اس پر راجہ پانڈو نے جواب دیا۔ "چونکہ مجھے پہلے تمہارے خواہش معلوم نہ تھی۔ اس لیئے تم سے اس معاملہ میں کچھ کہنے کا ساہس نہیں کیا تھا۔ اب چونکہ تمہارے اچھا معلوم ہو چکی ہے۔ اسلیئے میں اس بارے میں کوشش بھی کرونگا۔ امید ہے۔ کہ کنتی میرے کہنے سے مان لیگی" بعد ازاں راجہ پانڈو نے خلوت میں کنتی سے کہا۔ "تم سنتان روپ بیڑے سے مادری کا ادھار کرو۔ اس کو پتر وتی کر کے پرم کیرتی لو" اس پر کنتی نے مادری سے کہا کہ تم کسی دیوتا کا ارادھن کرو۔ اُن سے تمہارے انکے سدرش[1] پتر ہوگا۔ چنانچہ ارادھن کرنے پر دو نو اشونی کمار دیوتاؤں نے وہاں آ کر نکل اور سہدیو نامی انوپم[2] روپ وان جُڑواں پتروں کو جنم دیا (مہابھارت ادھیائے ۱۲۳ و ۱۲۴ آدی پرب) +

کنتی سے نیوگ کرنے کو تسلیم کرنے میں تین عذر پیش کیئے جاتے ہیں۔ ایک تو یہ کہ کنتی نے اپنے خاوند راجہ پانڈو کی

[1] سدرش۔ مانند + [2] بے مثل۔ لاثانی +

آگیا کو اس واسطے قبول کیا کہ خاوند کی حکم عدولی سے پتی برت دھرم کے نشٹ ہونے کا اندیشہ تھا۔ ورنہ بطور خود کنتی نے بڑے زور سے نیوگ کی مخالفت کی۔ تیسرے یہ کہ اگر کسی راجہ نے اپنی رانی سے نیوگ کرا یا بھی۔ تو وہ ہمارے لئے نیوگ کو جائز نہیں ٹھہرا دیتا۔ جیسے ستیہ بادی راجہ یدھشٹر کے جوا کھیلنے سے جوبازی جائز نہیں ہو سکتی۔ جبکہ شاستروں میں اُس کی نندا موجود ہے۔ راجاؤں کے اچرن سے دھرم کا فیصلہ مان لینا سخت غلطی ہے

رانی کنتی کا بے بنیاد انکار از نیوگ مہابھارت میں یوں لکھا ہے۔ بے بنیاد اور فرضی اسلئے کہ مہابھارت میں ہی ایسی تحریر موجود ہے جو اس کی کافی تردید کر سکے۔ اور اس انکار کو کوئی ملاوٹی ثابت کر سکے

جب راجہ پانڈو نے رانی کنتی کو نیوگ سے اولاد پیدا کرنے کو کہا۔ تو رانی نے جواب دیا ہے۔ اجن! میں آپ کی دھرم پتنی ہوں آپکے ہی پریم میں پھنسی ہوں۔ مجھ سے ایسا کہنا ٹھیک نہیں ہے ویر مہابھج! دھرم انوسار آپ ہی کو مجھ سے اپنے ویریہ سے اولاد پیدا کرنی چاہیئے۔ ایسا ہونے میں آپ کے ساتھ سورگ میں نہ جا سکونگی۔ ہے کورو نندن! آپ ہی سنتان کے لئے مجھ سے ملئے

کیونکہ میں من سے بھی دوسرے پرش سے نہیں ملا چاہتی - اس بھومنڈل میں کون ہے - جو آپ سے سریشٹ ہو سکے - ہے دھارمک شاستر آگھش! پہلے میں نے ایک پورانک کتھا سُنی تھی ۔

اس پورانک کتھا کا سارانش یہ ہے - کہ زمانہ قدیم میں کو ادونش میں ایک راجہ دیو پتا ستو نامی بڑا دھارمک ہؤا - جب شادی کے بعد لاولد مر گیا - تو اس کی رانی اُس کی لاش سے لپٹ کر بڑا بلاپ کرنے لگی جس پر آکاش بانی ہوئی - کہ اشٹمی چتر دشی کو رتو سناتن کر کے مجھ سے (میری لاش سے) اپنے بستر پر لیٹنا - میں تجھ اولاد پیدا کرونگا اس طرح عمل کرنے سے اس پتی برتا دیوی نے اپنے پتی دیو پتا شو کے ویرج سے تین لڑکے اور چار لڑکیاں کل سات اولاد پیدا کیں - اسی طرح آپ بھی یوگ کے بل سے مانس کے دوارہ مجھ سے اولاد پیدا کر سکتے ہیں (مہابھارت ادھیائے ایک سو اکیس[121] صفحہ ۱۹۴۳ و ۱۹۴۴ آدی پرب) +

# تردید ہر سہ اعتراضات مذکورہ بالا

اوّل کنتی کا انکار یوگ کو نکتی اور پرمان سے تو کیا تردید کر سکتا ہے

نیوگ کے نیموں سے معمولی واقفیت پر بھی دلالت نہیں کرتا۔ برخلاف اس کے پتی سے اتینت پریم کو ظاہر کرتا ہے۔ گذشتہ اوراق میں ہم معقولی ومنقولی طور پر دکھلا چکے ہیں۔ کہ نیوگ سے پتی برت دھرم کا ناش نہیں ہوتا۔ بلا نیوگ بیشک پتی برت دھرم ناش ہو سکتا ہے۔ اگر زنا کاری سے اولاد پیدا کرنے کی کوشش کی جاوے ÷

دوسرے۔ کنتی کی پیش کردہ پورانک کتھا ایسی ہی ناممکن اور سراسر نمپاشک ہے۔ جیسا کہ دیگر پرانوں کی کتھائیں ہوا کرتی ہیں۔ مردہ لاش کا بولنا۔ *سات سال تک اسی مردہ حالت میں رہکر سات بچے پیدا کرنا۔ یا ایک ہی دفعہ سات بچے پیدا کرنا سراسر لغو ہے۔

جب راجہ دیوتیا شو نے اپنے ویریہ سے سات اولاد پیدا کیں۔ تو یوگ کے بل بالس دوارہ پُتر پیدا کرنے کا اپدیش کنتی راجہ پانڈو کو کیوں سناتی ہے۔ اسے صاف کہدینا چاہیئے تھا۔ کہ جس طرح اس لاش نے اپنی عورت سے اپنے ویریہ سے بچے پیدا کئے۔ ایسے ہی تم بھی کر دو۔ یا اپنے مرنے کے بعد اسی طرح لڑکے گھڑ دینا۔ نظیر کی بنا بھی غلط۔ اور

* شریمد بھاگوت پوران اسکندھ نو ادھیائے نو۔ میں راجہ سود اس کی استری سات سال تک گربھوتی رہنا وغیرہ لغویات درج ہیں ÷

اس سے استدلال بھی قطعی غلط۔ یہ بھی یاد رہے۔ کہ شاستر کے منشار کے خلاف پتی کا حکم نہ ماننے سے کسی طرح بھی پتنی برت دھرم نشٹ نہیں ہوسکتا۔ نیوگ شاستروکت ثابت ہے اس لئے دھرم ناشک نہیں ٭

تیسرے۔ کنتی خود ہی اپنے انکار کو ثابت کرتی ہے ٭

جب راجہ پانڈو کے بذریعہ نیوگ کنتی سے تین اولاد پیدا ہوچکیں۔ اور مادری سے نکل اور سہدیو پیدا نہیں ہوئے تھے۔ تو اس نے رانی کنتی سے ایک اور یعنی چوتھا لڑکا بطریق نیوگ پیدا کرنے کو کہا۔ تو کنتی نے جواب دیا "دھرم جاننے والے لوگ آپت کال میں بھی چوتھے پرسوتہ (لڑکے) کی پرشنسا نہیں کرتے۔ آپ دھرم کو جانن ہارے ہو کر کیوں مجھے ایسا کہتے ہیں" آدی پرب اخیر ادھیائے ۱۲۳ –

اب صاف ظاہر ہے۔ کہ رانی کنتی آپت کال میں نیوگ سے تین اولاد پیدا کرنا دھرم مانتی ہے۔ اور دھرم جاننے والے لوگوں کے قول کا حوالہ دیتی ہے۔ مگر چوتھی اولاد کو شاستروکت نہیں جانتی۔ بھلا پھر وہ وید ودانسنہ نیوگ سے کیسے انکار کرسکتی تھی۔ یہ محض بعد کی گھڑنت ہے۔ کنتی نے کبھی نیوگ کی ہرگز مخالفت نہیں کی ٭

چوتھے - بیشک یہ تو ٹھیک ہے - کہ راجا اگر کوئی شدھ کرم
کرے - تو وہ قابلِ تقلید نہیں - مگر جب راجہ دھرم کے موافق کام کرے
صرف اس وجہ سے بُرا نہیں ہو سکتا - کہ وہ راجہ نے کیا ہے - لیکن یہ ہر دو
نیوگ یا دیگر نیوگ راجاؤں نے نہیں کئے ہیں - بلکہ ہر حالت میں برہمنوں
نے ہی کئے ہیں - جو باہرہمن وید اور عالم باعمل تھے جن کے دھرماتما
اور عمدا اُٹھایا سنتے ہیں ہمارے سناتن دھرمی بھائیوں کو بھی کوئی عذر
نہیں ہے - پس یہ راجاؤں کا آچرن نہیں رہا - بلکہ دھرماتماؤں کا چلن ہوا
جو ہر طرح سے شاستروکت ثابت ہے ؛

## ایک استری کے ایک ہی وقت میں کئی خاوند

*دروپدی کے پانچ خاوندوں کے جواز پر سبھا میں دلچسپ مباحثہ
شری ویشمپاین جی بولے کہ اس کے بعد سب پانڈو بڑے یشونت
راجہ پنچال اور وہاں کے دوسرے لوگوں نے اُنکو مہاراج کرشن دویپاین

* دروپدی کو جیسا ارجن نے سوئمبر میں جیتا اور پانچوں بھائیوں نے اس سے
شادی کرنے کا ارادہ ظاہر کیا - اس کے جواز یا عدم جواز پر جو گفتگو ہوئی - وہ اس
ادھیائے میں تحریر ہے ؛

کا سواگت کیا - مہا انو بھاو دھرشٹدیمن ان کا پرنام آدر پوربک سے کر کشل کھشیم پوچھ کر بیٹھے - پانڈو وغیرہ سب نے اتی تیجسوی کرشن دویپاین کی آگیا سے مہا مولیہ آسن لئے - ہے پرتھوی ناتھ! پرپت راج چھتر راجہ پنچال نے تھوڑی دیر شیریں کلامی کر کے مہاتما رشی سے دروپدی کے بیاہنے کے بارے میں سوال کیا +

ہے بھگوان! سچ کہوں - ایک استری کے بہت پرشوں کی دھرم پتنی ہونے سے سنکرتا کا دوش پہنچتا ہے کہ نہیں +

دیاس جی بولے - کہ وید اور لوکا چار میں پرسدھ نہ رہنے سے وہ دھرم لوپ ہو گیا ہے - لیکن اس بارے میں تم لوگوں میں سے کس کی کیا رائے ہے - سُننا چاہتا ہوں +

دروپد بولے کہ ہے دوج سریشٹ! کہیں انیک (کئی) پرشوں کی ایک استری نہیں ہے - لوکا چار اور وید ورُدھ ہونے سے! دھرم سنکٹ جان پڑتا ہے - پہلے مہاتماؤں نے کبھی ایسا کام نہیں کیا - ودوان جنوں کو کسی طرح بھی ادھرم کے راستے میں پاؤں ڈالنا نہیں چاہئے - اس لئے میں ان کاموں میں ہاتھ ڈالنے کا حوصلہ نہیں کر سکتا ہوں -

+ گویا دید اور لوکا چار ایک استری کے بہت سے پرشوں سے شادی کرنے کے خلاف ہیں +

یہ دھرم مجھے سدا سندیہہ بھرا ہوا معلوم ہوتا ہے +

درشٹ دُمن بولے - ہے برہمنو! آپ دو جوں ہیں سُریشٹ اور
پتوبل سے بلی ہیں - کہیں تو سہی - کہ بڑے بھائی سوبھاگی ہو کر کیونکر
چھوٹے بھائی کی استری سے مل سکتا ہے - دھرم بہت سوکھشم ہے
سو کونسا وستے دھرم اور کون ادھرم یُکت ہے اس کا وچار نہیں کر سکتے
اسی سے ساہس پور و (حوصلہ سے) کہا - کہ درو پدی پانچ پرشوں کی
استری بنے +

بدھشٹر بولے - میرا من کبھی الٹ پلٹ بات نہیں بولتا - من بھی کبھی
ادھرم پر نہیں جھکتا - اس بارے میں میرے من میں بھی پرورتی ہے - سو یہ
کسی طرح بھی دھرم کے خلاف نہیں جان پڑتا - پورانوں میں بھی سنا ہے
کہ جٹیلا نامنی گوتم گوتر کی دھرم پالنے والی ایک تاپسی کنیا تھی - سات
رشیوں نے اس سے بیاہ کیا تھا - اور پوروکال میں ثنیسوی جتیندریہ
پرچیتا اس نام کے دس بھائی تھے - برکش سے اُپجی ہوئی ایک

+ گوتم کے خاندان میں سے +

بدھ شریمد بھاگوت پوران اسکندھ چار - ادھیائے اکتیس [۳۱] میں اسی نملوچنا نامی کنیا کا دس
پرچیتوں سے بیاہ ہونا لکھا ہے +

منی کنیا ان دسوں سے بیاہی تھی۔ ہے دھرم جان! منڈلوں میں سرشٹا
کہا ہے کہ گورو جیسی آگیا کرتے ہیں وہی دھرم یکت ہے۔ اور سب گوروؤں
میں ماتا ہی پرم گورو ہے۔ اس پرم گورو ماتا نے ہم کو یہ آگیا دی ہے
کہ بھیک کی سامگری کو سب مل کر بھوگیں۔ ہے دوج اُتّم! میں نے
اس لئے اس کرم کو پرم دھرم وچارا ہے ✣

کنتی بولی۔ دھرم اچرنے والے یدھشٹر نے جیسا کہا۔ وہ ٹھیک
ہی ہے۔ میرے وہ بات جھوٹی نہ ٹھہر جائے۔ اس لئے میں بہت
ڈر گئی ہوں۔ کیونکہ میری اس بات کی سچائی بنی رہیگی ✣

شری ویاس جی بولے۔ کہ بھدرے! تمہاری بات کی سچائی بنی
رہیگی۔ تم نے جو کہا وہ سناتن دھرم ہے۔ ہے پانچال! جو یدھشٹر
نے کہا ہے۔ وہ ہی دھرم یکت ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں ہے۔
کہ جس طرح جن سے یہ سناتن دھرم نشچے کیا گیا وہ سبھی سے نہیں
کہوں گا۔ تم ہی سنو ✣

شری ویشمپائن جی بولے۔ کہ اس کے بعد پربھو ویپائن بھگوان
ویاس جی اٹھ کر راجا کا ہاتھ تھام کر راج مندر میں گئے۔ کنتی۔
پانڈو۔ اور درشٹ دُمن ان دونوں کی انتظار کرتے ہوئے وہیں

بیٹھے رہے۔ بعد میں مہرشی ویہا اُن مہاتما درد پد سے یہ کہنے لگے۔ کہ

## ایک پرش کی ایک استری ہونا دھرم کے خلاف نہیں

(مہابھارت آدی پرب۔ ادھیائے ۱۹۷۔ صفحہ ۳۰۰ و ۳۰۱)

## ایک عورت کا اکیس وفعہ بیاہ

### یا بالفاظ دیگر

## ایک عورت کے مختلف اوقات میں یکے بعد دیگرے اکیس خاوند

پدم پوران صفحہ ۳۲۴ و ۳۲۷۔ دوسرا بھوم کھنڈ ادھیائے پچاسی اشلوک ۵۳۔ لغایت ۷۵ ؎

اس بکش دویپ میں سناتن دھرم پرائن ٹن متی دیو داس نام ایک

بڑا بھاری راجا رہتا ہے۔ اس راجا کے ہاں ایک اُپتیہ رتن اتی اُتم کنیا اگن روپ سیتل سے اتی منگل وتی ہے۔ اس کا دیپا دیوی نام ہے۔ وہ روپ میں آج کل اس کے تُلیہ بھوتل پر کوئی استری نہیں ہے اس کو اس کے پتا نے ایک سمے دیکھا۔ بنائے روپ وتا رہنے سے یُکت ہونے سے سندر منگل وتی ہو چکی تھی۔ اس کو پتی کے یوگیہ دیکھ کو راجہ دیو داس نے وچارا کہ اب تو یہ بواہ کے بناے یوگیہ ہوئی۔ یہ کنیا ہم کس کو دیں۔ وہ ور بھی جو کوئی مہاتما ہوتا۔ اسے دیتے۔ اس پرچار چنتا میں ڈوب کر اُن راج اوتم نے روپ دیش کے راجا مہاتما چتر سین کو روپ آدک میں اپنی کنیا کے سماں دیکھ کر ان کو اپنے یہاں بلایا۔ اُن مہاتما نے اپنی کنیا بدھیمان چتر سین کو دی۔ پرنتو ہے راجن! بواہ ہی کے سمے کسی کارن سے راجہ چتر سین مرتک ہو گئے۔ تب دھرماتما راجا دیو داس نے بڑی چنتا کی۔ برہمنوں کو بلا کر اُن سے پوچھا۔ کہ اس ہماری کنیا کے بواہ کے سمے میں چتر سین سورگ کو چلے گئے۔ تو اب اس کنیا کا کیسے کرم ہونا چاہیئے۔ آپ لوگ ہم سے کہیں۔ برہمن بولے۔ کہ ہے ارجن! کنیا کا بواہ تو ودبد ودھان سے ہو ہی گیا۔ وہ پتی اس کا مرتک

ہو گیا ہے۔ + کچھ سنگ نہیں کیا۔ دھرم شاستر میں تو یوں دکھائی دیتا ہے۔ کہ کسی مہا مانسی دیتھا یا ودیا ودھی سے یکت ہو۔ بیاہ کرنے کے انت تیاگ کر کے پتی چلا جاوے۔ اتھوا سنیاسی ہو جائے۔ وہ کیول بواہ ہی کھر ہوا ہے۔ تو وہ کنیا بنا بواہتا ہی سمجھی جاتی ہے۔ اس سے اس کا پھر سے بواہ کرنا چاہیئے۔ جب تک وہ رجبالا نہ ہو۔ تب تک اس کو دوسرے پتی کو دینا چاہیئے۔ پتا پھر ویدودھی اس کا بواہ کرے۔ اس میں سندیہہ نہیں ہے۔ ہے راجن! دھرم شاستر وشاردوں نے ایسا کہا ہے۔ اس کا بھی بواہ پھر سے کر دینا چاہیئے۔ براہمنوں نے یہ راجا سے کہا۔ براہمنوں کی پریرنا سے دھرماتما دیوداس نے کنیا کے بواہ کے لئے پھر اُدیّم کیا۔ وہ دیبا دیوی کو راجا نے پھر دیا۔ اُن مہاتما پنیہ کاری

+ پاتنجل مہابھاش ادھیائے ۴۔ پاداول۔ سوتر ۱۱۶ کی رو سے وہ کنیا جس کا بواہ سنسکار تو ہو گیا ہو۔ لیکن پتی سے صحبت نہ ہوئی ہو۔ کنواری ہی ہے۔ کیونکہ ایسی حالت میں تکمیل شادی ہی نہیں ہوئی۔ اور دلیل سے بھی صاف ظاہر ہے کہ ایک کنواری اور ایک بیاہی کنیا کی جس کا پتی سے سنگ نہیں ہوا۔ حالت میں کوئی فرق نہیں۔

وششٹ اس حالت میں۔ کاتیاین یا پاراشر۔ اور نارو جی نے صاف اجازت دوسری شادی کی دی ہے۔ جن میں سے چند ایک کا ذکر اسی پستک کے صفحہ ۴۳، ۷۶، ۲۷۶ پر آ چکا ہے۔

کا روپ سین نام تھا۔ جن کو پھر دیا۔ جیسے ہی بواہ ہوا۔ کہ ترنت وہ
بھی راجا مرتک ہو گیا۔ جب مہادیوی دیا دیوی کا وہ بھی پتی مرتک
ہو گیا۔ تو تب راجا نے انہیں تیسرے پتی کے ساتھ بواہ کر دیا۔ وہ بھی
بیاہ ہوتے ہی مرا۔ یہاں تک کہ بواہ ہوتے ہی ہوتے اکیس پتی اس
دیا دیوی کے مرتک ہو گئے۔ تب وہ مہا پرتاپی راجا دیودا اس مہا
دکھی ہوا۔ اپنے منتریوں کو بلا کر اس نے نشچے کیا۔ سب کی سمتی ہوئی
کہ اب کے سوئمبر کر کے کنیا دی جاوے۔ اس بات کو وچار کر پلکش دیپ
کے سب راجا اکٹھے کیے گئے۔ اور اُن سے کہا گیا۔ کہ دھرم میں تتپر
ہو تم لوگ سوئمبر کے لئے بلائے گئے ہو۔ اس کا روپا دگن سن کر مرتیو
کے بھیجے ہوئے سب راجا لوگ آئے۔ وہ استری کو دیکھ کر پرسپر
سنگرام کرنے لگے۔ کہ جس میں سب یودھا مارے گئے۔ ایک بھی
نہ بچا۔ وہاں کے مہاتما کشتریوں کا مہا ناش ہوا۔ وہ دیا دیوی مارے
دکھ کے پیڑت ہو کر بن میں جا کر رودن کرنے لگی "۔ اس پر

## ایک اعتراض

یہ کہا جاتا ہے۔ کہ دیا دیوی کے پتی سپت پدی نہ ہونے یعنی بیاہ نا کرنے

کی صورت میں فوت ہو گئے تھے - اس لئے اس قدر بیوہ ہو گئے ورنہ کبھی نہ ہوتے ۔

اس کا جواب یہ ہے - کہ پدم پوران میں کہیں یہ نہیں لکھا - کہ سپت پدی ہونے سے پہلے ہی وہ پتی مرگئے - بلکہ لکھا ہے - کہ " وید ودھان سے بیواہ تو ہو ہی گیا " " بیواہ ہوتے ہی ہوتے " یعنی بیواہ ہونے کے فوراً بعد ہی - خیر یہ تو دلیلی بحث ہے - اسی پدم پوران کے انگلے ادھیائے ۸۶ میں تحریر شدہ مندرجہ ذیل عبارت خوب ہی اس اعتراض کی تردید کرتی ہے " چترانام مہاپاپنی نے جو اپ دیبا دیوی ہے " پچھلے جنم میں اپنے دُراچار سے جیسے سینکڑوں گھر اُجاڑے تھے - ویسے اس کے سینکڑوں ورمرے اور اکیس بیواہ ہوگئے " - اب صاف ظاہر ہے - کہ دیبا دیوی سے شادی کئے بغیر تو سینکڑوں ور مرے - لیکن شادی صرف اکیس کے ساتھ ہوئی ۔

# عیسائی مت اور نیوگ

( پورانے عہدنامہ میں بھائی کے لئے نسل جاری رکھنے کی شرع ) ۔

# حکم نیوگ

"اگر کئی بھائی ایک جگہ رہتے ہوں۔ اور ایک اُن میں سے بے اولاد مرجائے۔ تو اس مرد کی جورو کا بیاہ کسی اجنبی سے نہ کیا جاوے۔ بلکہ اسکے شوہر کا بھائی اس سے خلوت کرے۔ اور اسے اپنی جورو کر لے۔ اور بھاوج کا حق اسے ادا کرے اور یوں ہوگا۔ کہ اس کا پلوٹھا جو اس سے پیدا ہو۔ تو اس کے مرحوم بھائی کے نام پر قائم ہوگا۔ تاکہ اس کا نام اسرائیل میں سے مٹ نہ جائے"

(توریت ۲۵-۵-۶ استثنا)

# نیوگ نہ کرنے پر سزا

اور اگر وہ اپنے بھائی کی جورو نہ لینا چاہے۔ تو اس مرحوم بھائی کی جورو دروازہ پر بزرگوں کے پاس جاوے۔ اور کہے۔ کہ میرے شوہر کے بھائی نے اسرائیل میں اپنے بھائی کا نام قایم رکھنے سے انکار کیا۔ اور بھاوج کا حق ادا کرنا قبول نہیں کیا۔ تب اس کے شوہر کے بزرگ اس مرد کو طلب کریں۔ اور اس سے گفتگو کریں۔ سو اگر وہ

اسی بات پر قایم رہے۔ اور کہے کہ میں نہیں چاہتا۔ کہ اسے لوں۔ تو اس کے بھائی کی جورو اس کے بزرگوں کے سامنے اسکے پاؤں سے جوتا نکالے۔ اور اس کے منہ پر تھوکے اور کہے۔ کہ اس شخص کے ساتھ جو اپنے بھائی کا گھر نہ بناوے۔ یہی کیا جاوے گا۔ اور اسرائیل میں اس کا یہ نام رکھا جاوے گا۔ کہ یہ اُس شخص کا گھر جس کا جوتا نکالا گیا۔

(استثناء $\frac{۲۵}{۱۰-۷}$)

## نیوگ کی نظیریں

نیوگ کے متعلق رُوت کی کتاب میں سمات رُوت کا قصّہ غور طلب ہے۔ اور راخل اور لیاہ وغیرہ عورات کے حالات بھی قابل مطالعہ ہیں۔ جنہوں نے بموجب توریت نیوگ کیا۔ اور اسی رُوت کے شکم سے بُوعز کے تخم سے عُوبید نام لڑکا اپنے مرحوم باپ کا وارث پیدا ہوا۔ جس کا پوتا داود نبی تھا۔ اور اسی کے خاندان میں بقول انجیل مسیح پیدا ہوا۔

(دیکھو رُوت کی کتاب $\frac{۴}{۱-۱۱}$)

# پادری ڈی سی اسکاٹ صاحب

نے اپنی تفسیر متی میں اناجیل کا نسب نامہ ملاتے ہوئے صاف لکھدیا
مسیح کے بہت سے بزرگ صرف شرعی بیٹے یعنی نیوگ زادہ تھے ۔
(دیکھو تفسیر متی مطبوعہ الہ آباد صفحہ ۲۱ و ۲۲) پادری صاحب فرماتے
ہیں " اکثر مفسروں کی یہ رائے ہے ۔ کہ یوسف جو مسیح کا باپ کہلاتا ہے
یعقوب کا حقیقی بیٹا اور شرع کی رو سے ہیلی کا وارث اور بیٹا تھا یعنی
جب ہیلی بے اولاد مر گیا ۔ تو اس کے بھائی یعقوب نے بموجب حکم
شرع بھائی کی جورو سے کہ اس کے واسطے نسل جاری کی (لوقا ۳/۲۳
و استثناء ۲۵/۵) اس کی تشریح یہ ہے ۔ کہ سلیمان اور ناتھان داؤد
کے دونوں بیٹے تھے ۔ اور ناتھان سلیمان کی نسل سے ہوا ۔ اور
متھان ناتھان سے ۔ جب متھان نے استھا کو جورو کیا ۔ اور اس سے
ہیلی پیدا ہوا ۔ پس یہ دونوں یعقوب اور ہیلی ایک ہی ماں کے بیٹے
تھے ۔ اور جب ہیلی جورو کے بے اولاد مر گیا ۔ تب اس کے بھائی

---

ہندو شاستروں میں نیوگ ایسا لازمی نہیں قرار دیا گیا جیسا کہ عیسائی مت کی
مقدس انجیل میں +

یعقوب نے اس کی بیوہ کو اپنی جورو کر لیا۔ جس سے یوسف پیدا ہوا۔ پس یوسف یعقوب کا اصلی بیٹا اور ہیلی کا شرعی بیٹا تھا ❊

## ناقابلیت پیدائش اور کی حالت میں خود عورت نے اپنے خاوند کو نیوگ کی اجازت دی

سارہ نے جب وہ اولاد پیدا کرنے کے ناقابل ہوگئی (پیدائش باب ۱۶ آیت ۲) اپنے خاوند ابرام (ابراہیم) کو اپنی لونڈی ہاجرہ سے اپنے (سارہ کے لئے) اولاد پیدا کرنے کی اجازت دی۔ چنانچہ ہاجرہ کے بطن سے اسمٰعیل نامی لڑکا پیدا ہوا۔ (پیدائش باب ۱۶۔ آیت ۱ لغایت ۵۔ اور گلتی باب ۴) جو انبیاء دین میں سے ایک گذرے ❊

## اسلام اور نیوگ

یوں تو جو کچھ توریت اور انجیل میں لکھا ہے وہ اسلام کے لئے ہر طرح سے قابل تسلیم ہے۔ کیونکہ ان ہر دو کتب کا حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ پر الہام ہونا تحریر ہے۔ جو انبیاء اسلام میں سے تسلیم

اور ایسے ہی حضرت اسمٰعیل جن کی شرع کی رو سے دیدٰ ریعہ نیوگ) پیدائش کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ منجملہ اسلامی پیغمبران کے ہیں۔ اسلئے کوئی سچا مسلمان اس نیوگ سے جس کا جواز توریت سے ثابت ہے ہرگز انکار نہیں کرسکتا۔ کیونکہ حضرت موسیٰؑ اور حضرت عیسیٰؑ پر توریت اور انجیل کے نازل ہونے کا ذکر قرآن میں آیا ہے۔ (دیکھو منزل اوّل۔ سیپارہ اوّل۔ سورۃ البقر آیت ۲ لغایت ۷۔ اور ۵۴ ۵۶۔ اور ۸۷)۔

## پردیس گئے شوہر کی عدم موجودگی میں پیدا شدہ اولاد اُسی شوہر کی ہے

بہشتی زیور مصنفہ حضرت اقدس سراج العلماء و تاج الفضلاء مولانا حافظ اشرف علی صاحب حصہ چہارم صفحہ ۲ پر لکھا ہے۔

"میاں پردیس میں ہے۔ اور مدت ہوگئی۔ برسیں گذر گئیں۔ اور یہاں لڑکا پیدا ہوگیا۔ تب بھی وہ لڑکا حرامی نہیں۔ اگر شوہر خبر پاکر لڑکے سے انکار کرے۔ کہ میرا نہیں۔ تو اس حالت میں شوہر

(پردیسی) پر حکم شرع سے لعان ہوگا۔

## مرد مشرق اور عورت مغرب میں ہو ایسے شوہر کی عدم موجودگی میں پیدا شدہ اولاد اسی شوہر اصلی کی ہے

امام ابوحنیفہ امام اعظم یہ فرمانے کے بعد کہ "جو شخص نکاح کرے ساتھ ایسی عورت کے کہ اس کا نکاح اس کے واسطے حلال نہیں۔ بعد اس کے ہم بستری کرے۔ تو اس کے اوپر حد یعنی سزائے شرعی جاری کرنا واجب نہیں"۔ ایک اور فتوے یوں دیتے ہیں "اگر مرد مشرق میں اور عورت مغرب میں ہو۔ اور وہیں بیٹھے بیٹھے مرد اس عورت کے ساتھ نکاح کرے۔ اور عورت کے اولاد ہو۔ تو وہ اولاد اس مرد کی ثابت ہوگی اگرچہ ان دونوں میں کبھی ملاقات نہ ہوئی ہو"۔ اس کی نسبت امام فخرالدین رازی تفسیر کبیر صفحہ ۱۸۳۔ جلد ششم میں تحریر فرماتے

ہیں۔" یعنی تحقیق مرد مشرقی نکاح کرے ساتھ عورت مغربیہ کے۔ اور اس عورت کے یہاں لڑکا پیدا ہو۔ تو ابو حنیفہ صاحب نسب کو یہاں ثابت کرتے ہیں۔ یعنی اس لڑکے کو اس مرد ناکح کا بیٹا سمجھتے ہیں۔ باوصف یقین کے ساتھ اس بات کے کہ وہ لڑکا اس مرد کے نطفہ سے پیدا نہیں ہوا ہے"۔

## برات کے رخصت ہونے سے پیشتر دلہن سے پیدا شدہ لڑکا اصلی خاوند کا ہی ہے

بیاہ ہوگیا۔ لیکن لڑکی ابھی رخصت نہیں ہوئی۔ یعنی شوہر کے گھر کا مُنہ تک نہیں دیکھا۔ لڑکا پیدا ہوگیا۔ تو لڑکا شوہر ہی سے ہے۔ حرامی نہیں۔ اگر انکار کرے تو اس پر بھی لعان ہوگا۔ بہشتی زیور حصہ چہارم۔ صفحہ ۲۷ ÷

# غیر عورت سے پیدا شدہ اولاد بھی حرامی نہیں

کسی نے اپنی بیوی سمجھ کر کسی غیر عورت سے صحبت کر لی
اس کو بھی مہر مثل دینا پڑے گا - اور اس صحبت کو زنا
نہیں کہیں گے - نہ کچھ گناہ ہوگا - بلکہ اگر پیٹ رہ گیا - تو اس
لڑکے کا نسب بھی ٹھیک ہے - اور اس کو حرامی کہنا درست
نہیں - اس کے نسب میں کچھ دھبّا نہیں (بہشتی زیور حصہ
چہارم صفحہ ۱۲) -

# شرع اسلام کے چند دلچسپ مسائل

اسی بہشتی زیور کے حصہ چہارم صفحہ ۶۹ لغایت ۷۰ میں
لکھا ہے :-

"حمل کی مدت کم از کم چھ مہینے اور زیادہ سے زیادہ دو برس
ہے - شریعت کا قاعدہ ہے - کہ جہاں تک ہو سکے - لڑکے کو
حرامی نہ کہیں گے - طلاق کے بعد اگر دو برس کے اندر لڑکا
پیدا ہو - تو اسی مرد کا ہوگا - اگر دو برس کے بعد پیدا ہو - تو

وہ حرامی ہے - دو برس کے بعد پیدا ہونے پر بھی اگر مرد دعوے
کرے - کہ لڑکا میرا ہے - تو حرامی نہ ہوگا - اور ایسا سمجھیں گے
کہ عدت کے اندر دھوکہ سے صحبت کر لی ہوگی - اس سے پیٹ
رہ گیا ٭

مسئلہ دوم - کسی کا شوہر مر گیا - اگر مرنے کے وقت سے
دو برس کے اندر لڑکا پیدا ہوا - تو وہ حرامی نہیں - بلکہ
شوہر کا ہے ٭

## مسئلہ طلاق مروجہ اسلام کا ایک تاریک پہلو

قرآن مجتبائی دہلی ۱۳۹۹ھ صفحہ ۴۹ - اور بہشتی زیور حصہ
چہارم صفحہ ۳۰ پر طلاق کے بعد پھر پہلے خاوند سے نکاح
ہونے پر بحث کرتے ہوئے لکھا ہے - یعنی تیسری طلاق کے
بعد (عورت) پھر نہیں رہ سکتی - بلکہ دونوں کی خواہش بھی ہو
تو بھی نکاح نہیں بندھ سکتا - جب تک کہ بیچ میں اور خاوند کی
صحبت نہ ہو چکی ہو - مطلب یہ کہ اگر مرد اپنی عورت کو تین دفعہ
طلاق دیکر چوتھی مرتبہ اس سے نکاح کرنا چاہے - تو جب تک

دو دوسرے خاوند کے نکاح میں آکر اس سے ہم صحبت نہ ہو چکے - تب تک پہلے خاوند پر حلال نہیں ہو سکتی - اسی تعلق میں دیکھو مشکوٰۃ باب المطلقہ ثلثاً فصل اوّل - جلد سوئم صفحہ ۱۶۲ - پھر دیکھو قاموس جلد ثانی باب اللام - فصل الحا - صفحہ ۲۱۱ ؎

یہ تو کیفیت ہوئی طلاق وغیرہ کی - مسئلہ متعہ و لف حریر اور چند اسی قسم کے دیگر مسائل جن کے برابر فحش دنیا کا کوئی مسئلہ نہیں ہو سکتا - کسی اور وقت کے محفوظ رکھتے ہیں - عند الضرورت اس قسم کے بیسیوں حوالجات مستند کتب مذہبی سے پیش کئے جا سکتے ہیں ؎

# قانون مروجہ اور نیوگ

بعض اصحاب تعزیرات ہند کی دفعات ۴۹۳ لغایت ۴۹۸ نیوگ کو خلاف قانون ثابت کرنے کے لئے پیش کیا کرتے ہیں - ان ہی دفعات پر ذیل میں غور کیا جاتا ہے :-

(۱) - دفعہ ۴۹۳ - کسی عورت کو جھوٹ موٹ یہ یقین

کرا دینا کہ وہ اس کی جائز بیوی ہے *

(۲)۔ شوہر یا بیوی کے جیتے جی بنا کسی عدالت سے باقاعدہ طلاق حاصل کیئے یا سات سال تک پہلے شوہر یا بیوی کے لگاتار کہیں سے کوئی پتہ نہ ملنے کے اس کے ساتھ دوسری شادی کرنا۔ کہ جہاں شوہر یا بیوی کے جیتے جی دوسری شادی کرنا ناجائز ہو۔ ۴۹۴۔

(۳)۔ دوسری قسم کے جرم کرتے وقت فریق ثانی سے پہلی شادی کا حال مخفی رکھے *

(۴)۔ جو شخص دھوکہ دہی کی نیت سے شادی کے نام سے کوئی ایسی رسم ادا کرے کہ جسے وہ جانتا ہے۔ کہ قانوناً وہ شادی نہیں ہے *

(۵)۔ بلا رضامندی شوہر کے اس کی بیوی کے ساتھ مخصوص تعلق پیدا کرنا *

(۶)۔ شوہر یا خاوند کی حفاظت سے اس نیت سے کسی کی بیوی کو بھگا لیجانا یا کہیں چھپانا کہ وہ خود یا کوئی اور شخص اس سے ناجائز تعلق پیدا کرے *

ان دفعات میں تین امور مد نظر رکھے گئے ہیں۔ اوّل۔ دھوکہ یا فریب سے۔ دوم۔ بلا رضامندی شوہر یا محافظ۔ سوم۔ عدم پتہ کی صورت میں سات سال کے اندر شادی کرنا۔ جہاں کہ ایسی شادی ناجائز ہو ٭

نیوگ میں یہ تینوں باتیں نہیں ہوتیں۔ نیوگ میں نہ دھوکا یا فریب ہوتا ہے۔ نہ بلا رضامندی شوہر یا محافظ ہوتا ہے نہ دوسری شادی ہوتی ہے۔ اس لئے ان دفعات کا نیوگ پر کچھ اثر نہیں ٭

# مقدمہ پشاور میں نیوگ کے خلاف فیصلہ کی پڑتال

مخالفین نیوگ پر گندے اعتراض کرتے اور نیوگ کو زناکاری بتلاتے وقت ۱۸۹۲ء کے مقدمہ پشاور میں وہاں کے قائم مقام سیشن جج مولوی انعام علی صاحب بی۔اے کے نیوگ کے برخلاف ریمارکس کا حوالہ دیا کرتے ہیں ان کے

خیال میں یہ ایک آسمانی وحی ہے - مولوی صاحب کچھ منزہ
من الغلط نہیں تھے - جو اُن سے غلطی ہونا ناممکن ہو - جب مسئلہ
نیوگ ہندوؤں اور آریوں فریق مقدمہ کی کتب مقدسہ سے
ثابت تھا اور ہے - اور عیسائی اور مسلمانی دینی کتب سے بھی
مباح - اور قانونًا بھی جائز - ایسی زبردست شہادت اور
ثبوت کی موجودگی میں نیوگ کے برخلاف فیصلہ ہو - تو از حیرت
جج صاحب اپنے فیصلہ میں فرماتے ہیں "مدعی (آریہ سماجی) ا
خود اس امر کو تسلیم کرتا ہے - کہ وہ ان اصولوں پر جن میں
ایک بیاہی ہوئی عورت کو اپنے اصلی خاوند کے جیتے جی
کسی دوسرے بیاہے ہوئے آدمی کے ساتھ ہم بستری کی
ہدایت ہے - ایمان رکھتا ہے - یہ رسم بیشک اور بلا شبہ
زناکاری ہے" +

لیکن قانون کہتا ہے - اگر کوئی شخص عورت سے اس کے
خاوند یا محافظ کی اجازت سے ہم بستری کرے - تو زنا جائز نہیں
پس نیوگ جو برضامندی شوہر یا محافظ ہوتا ہے - قانونًا جائز
ہے - خاص کر اس صورت میں جبکہ ہندو دھرم شاستروں

میں اس کی اجازت موجود ہے اور نہ صرف اجازت بلکہ ہندو
بزرگوں اور دھرماتماؤں نے اس پر عمل بھی کیا ہے - پس یہ
شرعاً بھی جائز ہوا - اور رواجاً بھی - اور کسی خاص سوسائٹی
یا قوم کا رواج بھی اس کے لئے بمنزلہ قانون کے ہے اس طرح
ہر پہلو سے اس کا جواز ثابت ہے ؂

## نیوگ زناکاری کیوں نہیں

چاہئے غور ہے - کہ چوری کیوں پاپ ہے اور مزدوری
کیوں جرم نہیں - وجہ صاف ہے - کہ چوری میں روپیہ
حاصل کرنے کے لئے ناجائز وسائل استعمال کئے جاتے
ہیں - اور مزدوری میں جائز وسائل - لیکن طرح بیاہ اور
نیوگ پر غور فرمائیے - بیاہی ہوئی عورت سے صحبت کرنا کیوں
جائز ہے - اور کنواری سے کیوں ناجائز - ظاہر ہے کہ صورت
اوّل میں برادری - رشتہ داروں - اور جائز ورثا کے روبرو
خاص قسم کے عہد و پیمان ہو کر مرد عورت کو اور عورت مرد کو
صحبت کے لئے قبول کرتی ہے - اور دوسری صورت یعنی

کنوارے پن میں بغیر اس طرح کے قول و اقرار کے صحبت کیجاتی
ہے - گویا برادری اور جائز ورثا کے سامنے خاص قسم کے عہد و
پیمان کرنے کے بعد صحبت جائز اور بدوں ایسے عہد و پیمان کے
تعلق ناجائز سمجھا جاتا ہے - اب نیوگ کا بعینہٖ بیاہ کی طرح حال ہے
یعنی رنڈوا مرد کبھی بیوہ عورت سے خاوند یا جائز ورثا کی اجازت
سے خاص قسم کے عہد و پیمان کر کے صحبت کرتا ہے - پس نیوگ
ایک جائز مجامعت ہے - جیسے علانیہ بیاہ میں قول و قرار ہوتے
ہیں - ویسے ہی نیوگ میں - اور جیسے پواہت استری سے پرش
کو رتو کال میں محض سنتان اُتپتی کے لیے سہاگم کرنا بتلایا گیا ہے -
اسی طرح نیوگ میں بھی ہدایت ہے - بیاہ کا منشا بھی جائز وسیلہ
سے اولاد پیدا کرنا ہے - اور نیوگ کا بھی - شہوت پرستی دونوں
میں ممنوع ہے ؎

## مؤلف کی آخری التماس

ہم نے ان چند اوراق میں یتھا شکتی اپنے دعاوی کو ثابت کرنے
کی کوشش کی ہے - ان کے مطالعہ سے ناظرین پر بخوبی روشن

ہو جائیگا - کہ ہم کہاں تک اس کوشش میں کامیاب ہوسکے
ہیں - ہماری جملہ ناظرین سے بار بار یہی پرارتھنا ہے - کہ وہ
ذرا تعصب سے دل کو صاف کرکے میرے اس ناچیز تحفہ کو
پڑھیں - نرپکش مطالعہ سے میرا پورن وشواس ہے - کہ وہ ضرور
اسی نتیجہ پر پہنچیں گے - کہ سوامی دیانند مسئلہ نیوگ کے موجد نہ
تھے - میں اپنی کوشش کو سپھل سمجھوں گا - اگر میری یہ
تحریر بے تعصب اشخاص کے دلوں پر وہ اثر مطلوبہ پیدا کرے گی
جو اس کا خاص منشا ہے ✣

ماسٹر منشی رام مشرنا - ۲۴ - اگست ۱۹۱۱ء

# ضمیمہ متعلقہ دھرم شاستر

(۱) اصول دھرم شاستر - مؤلفہ مسٹر ای - یگیناٹن صاحب مترجمہ اردو لالہ مکند لعل صاحب مطبوعہ مطبع قانونی ہند لاہور ۱۸۸۲ء کے صفحہ ۵۵ پر متبنےٰ لڑکے کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے - بحوالہ منو ادھیائے نو - اشلوک ۱۵۹ و ۱۶۰ -

"منو نے بارہ طرح کے بیٹے بیان کئے ہیں"

بیٹا صلبی جو زوجہ منکوحہ سے ہو - بیٹا ایک شخص کی زوجہ کا دوسرے شخص سے بطور جائز پیدا ہوا ہو - وغیرہ -
.......... یہ چھ قسم کے بیٹے اپنے یگانہ اور وارث ہیں"

(۲) اصول دھرم شاستر مذکور کے صفحہ ۹۰ پر کھشیترج کا یوں ذکر آیا ہے "اضلاع اوڈیسہ میں بھائیوں کے مقرر کرنے کا دستور اس غرض سے کہ ان سے ایک متوفی یا نامرد یا نیز غیر حاضر شوہر کی زوجہ سے اولاد پیدا ہو - ابھی تک جاری ہے - جو اس طرح سے

لڑکا پیدا ہو۔ اُسے کھشیترج یعنی عورت کا بیٹا کہتے ہیں"

# ضمیمہ متعلقہ شرع اسلام

اصول شرع محمدی مؤلفہ میگناٹن صاحب مترجمہ اردو لالہ نکند لعل صاحب مطبوعہ مطبع قانونی ہند لاہور ۱۸۷۸ء کے صفحہ ۵۷ پر تین دفعہ طلاق دینے کے بعد دوسرے شخص کے نکاح میں عورت کا جانا اور پھر طلاق پاکر چوتھی مرتبہ شوہر سابق پر جائز تصور ہونا تحریر ہے۔ دفعہ ۲۵۔ پھر اسی کتاب کے صفحہ ۵ دفعہ ۱۳ میں لکھا ہے "جو طفل نکاح کے چھ مہینے بعد پیدا ہو وہ بجمیع الوجوہ شوہر کی صلب سے متصور ہوگا۔ علے ہذا القیاس جو طفل وفات شوہر یا طلاق زوجہ کے بعد دو برس کے اندر پیدا ہو۔ وہ بھی صحیح النسب ہے"

جواب نہایت جلد آنا چاہیئے۔ از حد تاکید ہے ؏

ماسٹر بنشی رام مشر ساکن دھمش آریہ سماج گنگوہ ضلع سہارنپور۔

## ضمیمہ نمبر ۳ - ویدوں میں نیوگ شبد صاف الفاظ میں

वि ते मुञ्चामि रशनां वि योक्त्रं वि नियोजनम् इहै
त्वमजस्र एध्यग्ने॥

اتھروید کانڈ ۷ سوکت ۷۸ منتر اوّل -

اے دیوکرتم رشنام ویچامی وی
تیرے لئے دیش کیت کی ہوئی رشنا کو دشٹ کر کے چھوڑتا ہوں دشیش

نیوجنم اگنے ایہہ آیو توم اجرم سے ودھی
نیوگ کیلئے ہے پتی یہاں ہی دو بیتا پتی کے گھر میں ہی تو نیر نتر سمردھی کر

اسمیں نیوگ مشبد صاف موجود ہے جو کہ ج دھاتو سے مشتق ہونے سے دو رہت پتی سے سنتان اُتپتی کی اجازت واختیار کا بودھک ہے کیونکہ یج دھاتو کے معنی apte ایپٹے صاحب کی سنسکرت وانگریزی ڈکشنری میں to depute (ڈیپیوٹ) اپنی جگہ نائب مقرر کرنا یا بھیجنا۔ to authorise اختیار دینا ہے چونکہ اگنی تیسرے پتی کو جو نیکت ہوتا ہے۔ کہتے ہیں - (دیکھو رگ وید ۱۰ - ۸۵ - ۴۰) اس لئے اس منتر میں لفظ وی یعنی وشیش (امزید) بار بار استعمال ہوا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ اگر وشیش سمبندھ یعنی وواہ کے بعد جو دوسرا تعلق نیوگ سے ہوتا ہے اور جس پتی کو گندھرو - گو یہ کہ متذکرہ بالا منتر میں بتایا گیا ہے۔ اگر اس سے بھی ویوگ ہو جائے تو اس منتر کی ہدایت کے بموجب اس وشیش سمبندھ کو چھوڑ کر بھی وشیش نیوگ کی اجازت ہے۔ لیکن اس تیسرے یوگ کرنے والے پتی کو بھی کہ دو رہت پتی کے گھر میں ہی سنتان پیدا کرے - اس پتنی کو نہ لے جاوے ""

نوٹ - ہر سہ ضمیمہ جات متذکرہ بالا میں کتب وڈکشنری حوالہ سرکاری عدالتوں میں رائج ہیں - پہلی دو کتب اصول امتحان تحصیلداری کے لئے پنجاب میں کچھ عرصہ ہوا مقرر تھیں۔

# آریہ سماج کے نیم

(۱) سچے علم اور علم سے جو کچھ معلومات حاصل ہوتے ہیں اُن سب کا اصل اصول پرمیشور ہے ۔

(۲) ایشور سچدانند سروپ ۔ نراکار ۔ سرو شکتیمان ۔ نیاکاری ۔ دیالو ۔ اجنما ۔ اننت ۔ نروکار ۔ انادی ۔ انوپم ۔ سرو آدھار ۔ سرو ایشور ۔ سرو دیاپک ۔ سرو انتریامی ۔ اجر ۔ امر ۔ ابھے ۔ نتیہ ۔ پوتر اور سرشٹی کرتا ہے ۔ اسی کی اُپاسنا کرنی یوگیہ ہے ۔

(۳) وید سچے علوم کی پُستک ہے ۔ وید کا پڑھنا پڑھانا سننا سنانا آریوں کا پرم دھرم ہے ۔

(۴) سچ کے قبول کرنے میں اور جھوٹھ کے چھوڑنے میں ہمیشہ مستعد رہنا چاہیئے ۔

(۵) سب کام دھرم کے مطابق یعنی سچ اور جھوٹھ کو سوچ کر کرنے چاہیئیں ۔

(۶) سنسار کا اُپکار کرنا اس سماج کا خاص منشا ہے یعنی جسمانی روحانی اور رفاہ عام خلائق کی ترقی کرنا ۔

(۷) سب سے باستحقاق تمام دھرم کے مطابق جس سے جیسا مناسب ہو ۔ برتنا چاہیئے ۔

(۸) جہالت کا ناش اور علم کی ترقی کرنی چاہیئے ۔

(۹) ہر ایک کو اپنی ہی بہبودی میں خوشنود رہنا نہ چاہیئے بلکہ سب کی بہبودی میں اپنی بہبودی سمجھنی چاہیئے ۔

(۱۰) سب آدمیوں کو اُن اصولوں کی تعمیل میں کہ جو رفاہ عام سے متعلق ہوں ۔ پرتنتر رہنا چاہیئے اور اُن اصولوں کی تعمیل میں جو اپنی ذات سے متعلق ہوں ۔ سب خودمختار ۔